ردِّ قادیانیت

رسائل

- رئیس المحدثین حضرت علامہ محمد انور شاہ کشمیریؒ
- حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ
- شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ
- محدث کبیر حضرت مولانا سید محمد بدر عالم میرٹھیؒ

# احتسابِ قادیانیت

جلد چہارم

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت

حضوری باغ روڈ، ملتان - فون: 514122

ردِّ قادیانیت

# رسائل

- رئیس المحدثین حضرت علامہ محمد انور شاہ کشمیریؒ
- حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ
- شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ
- محدث کبیر حضرت مولانا سید محمد بدر عالم میرٹھیؒ

# احتسابِ قادیانیت

جلد چہارم

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت

حضوری باغ روڈ، ملتان - فون: 514122

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم!

# دیباچہ

الحمدللّٰہ وکفی وسلام علیٰ خاتم الانبیاء۰ اما بعد!

اللہ رب العزت کے فضل وکرم سے ”احتساب قادیانیت“ کی چوتھی جلد آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ ۱۹۸۸ء میں مناظر اسلام حضرت مولانا لال حسین اخترؒ کے رد قادیانیت پر مجموعہ رسائل کو ”احتساب قادیانیت“ جلد اول کے نام سے شائع کیا تھا۔ اس وقت خیال بھی نہ تھا کہ یہ سلسلہ آگے جاری رکھا جائے گا۔ قدرت کے کرم اور کریم کے احسانات کو دیکھئے کہ اس نام سے جلد دوم میں حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ کے رسائل اور جلد سوم میں حضرت مولانا حبیب اللہ امرتسریؒ کے رسائل کے مجموعہ جات شائع ہوگئے۔ دوسری جلد کی اشاعت پر جامعہ خیر المدارس ملتان کے استاذ التفسیر حضرت مولانا محمد عابد صاحب مدظلہ کا اصرار کی حد تک حکم تھا کہ حضرت مولانا بدرعالم میرٹھیؒ کے رسائل کو بھی یکجا شائع کریں۔ ان کی تجویز پر فقیر نے ارادہ کرلیا تھا لیکن تیسری جلد پر کام شروع ہوچکا تھا۔ چنانچہ تیسری جلد کی تکمیل پر فقیر نے شہید ختم نبوت حکیم العصر حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ سے عرض کیا کہ آپ اجازت بخشیں تو احتساب قادیانیت کی چوتھی جلد میں شیخ الاسلام سید محمد انورشاہ کشمیریؒ، حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ، شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثمانیؒ، محدث کبیر حضرت مولانا بدرعالم میرٹھی مہاجر مدنیؒ کے رد قادیانیت کے مجموعہ رسائل کو یکجا کردیا جائے۔ آپ اس تجویز پر بلا مبالغہ خوشی سے اچھل گئے۔ فرمایا! ضرور۔ ان کی متبسم شیریں بیانی کا منظر اس وقت بھی آنکھوں کے سامنے ہے۔ فقیر نے عرض کیا کہ آپ دعا بھی فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ آسانی پیدا فرمادیں اور یہ چھپ جائے۔ آپ نے وجد بھری کیفیت میں فرمایا! ”چھپ گئی“ آج جب اس کتاب کے دیباچہ کے لئے قلم اٹھایا ہے تو یہ حسرت ومحرومی دل کو گھائل کررہی ہے کہ کتاب چھپ گئی اور اس کی اشاعت کی منظوری دینے والے منوں مٹی کے نیچے چھپ گئے۔ یہاں پہنچ کر دل کی تار نے سازوہ چھیڑ دیا ہے کہ اس سے آگے لکھنے کا یارہ نہیں رہا۔ ہر کتاب کا تعارف اس کتاب کے ابتداء میں دے دیا گیا ہے۔ چند ماہ ہوئے حضرت علامہ خالد محمود صاحب دامت برکاتہم سے ملتان دفتر مرکزیہ میں مقدمہ لکھوایا تھا۔ اب اسے پڑھئے۔ اللہ تعالیٰ مزید توفیق عنایت فرمائیں اور خدا کرے کہ یہ سلسلہ چلتا رہے۔ آمین!

فقیر اللہ وسایا

۷/۶/۱۴۲۲ھ

۲۷/۸/۲۰۰۱ء

# مقدمہ

## از حضرت ڈاکٹر علامہ خالد محمود مانچسٹر

الحمدللّٰہ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفی ۔ اما بعد!

مرزا غلام احمد قادیانی کے بارے میں عام طور پر یہی سمجھا جاتا ہے کہ انگریزوں نے ہندوستان میں اپنی حکومت کو استحکام دینے اور جہاد کو احکام اسلام سے خارج کرنے کے لئے مسلمانوں میں ایک مذہبی گروہ پیدا کیا۔ جس نے انگریزوں کے سیاسی مفادات کو پورا کرنے کے لئے قادیان (پنجاب) میں ایک نئی وحی اتاری اور اسلام کے مرکزی عقیدہ ختم نبوت کو بری طرح مجروح کیا۔ بات اس سے بہت آگے بھی نکلی۔ مرزا غلام احمد قادیانی کی یہ تحریک صرف ہندوستان کے لئے نہیں پوری دنیائے اسلام کے خلاف ایک زبردست دجالی کاروائی تھی جس نے پورے اسلام کو استعارات کی زد میں لاکر ایک ایک بنیاد اسلام کو تاویل باطل مہیا کی' اور دیکھتے دیکھتے پرانے اسلام کے خلاف ایک نیا اسلام لا کھڑا کیا اور مندرجہ ذیل اصولوں پر اپنے اس نئے اسلام کی بنیاد رکھی۔

۱............ قرآن سمجھنے میں اب تک امت مسلمہ نے جو ذرائع اختیار کئے تھے اور تفسیر پر تیرہ صدیوں میں جو عظیم ذخیرہ تیار کیا تھا یکسر ناقابل اعتبار ٹھہرایا اور کھل کر کہا کہ پچھلی تیرہ صد سالہ تفاسیر میں ہم کسی کا اعتبار نہیں کرتے۔

۲............ مسلمانوں کے حدیثی لٹریچر پر اپنے آپ کو حکم ٹھہرایا کہ جو حدیث ہم کہیں وہی لائق قبول سمجھی جائے اور جو حدیث ہماری وحی کے مطابق نہ چلے اسے ردی کی ٹوکری میں پھینک دیا جائے۔

۳............ صحابہ کرامؓ کی قرآن فہمی اور حدیث دانی میں غلطیاں نکالی جائیں اور انہیں پرانے اسلام کے لئے معیار حق نہ مانا جائے تاکہ اس نئے اسلام کا پرانے اسلام سے کوئی تسلسل باقی نہ رہے۔

۴.........اسلام کا مرکز عقیدت مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ نہ رہیں۔ یہ بات کھل کر کہی جائے کہ اب مکہ و مدینہ کی چھاتیوں سے دودھ خشک ہو چکا ہے۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے پرانے اسلام پر ان چار ایٹمی ہتھیاروں سے حملہ کیا۔ اکابر علماء اسلام میں سے امام العصر حجتہ الاسلام حضرت مولانا سید انور شاہ کشمیریؒ پہلے بزرگ ہیں جنہوں نے قادیانیت کو پوری امت مسلمہ پر ایک "عالمگیر دجالی حملہ" سمجھا۔ یہ صحیح ہے کہ اس سے پہلے علماء اسلام ختم نبوت اور حیات مسیح کے عنوانات پر قادیانیوں کے خلاف اعتقادی جنگ کا آغاز کر چکے تھے۔ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ احتیاط کی تمام منزلوں سے گزر کر مرزا غلام احمد قادیانی پر حتمی کفر کا فتویٰ دے چکے تھے۔ لیکن ابھی تک بطور جماعت قادیانیت کو ایک غیر مسلم اقلیت نہ کہا گیا تھا اور نہ قادیانیت کو ہندوستان سے آگے گزر کر پوری امت کے خلاف ایک عالمگیر دجالی فتنہ قرار دیا گیا تھا۔ حضرت علامہ سید محمد انور شاہ کشمیریؒ نے مرزا غلام احمد قادیانی کی اس دجالی تحریک کے خلاف "**دعوت حفظ ایمان**" کی آواز لگادی۔ بابائے صحافت مولانا ظفر علی خانؒ نے انجمن دعوت وارشاد قائم کی اور حضرت شاہ صاحبؒ نے اپنے تمام شاگردوں کو اس میں شرکت کی دعوت دی اور حکومتی سطح پر قادیانیوں کے مسلمانوں کے ساتھ رہنے کے نقصانات بیان کئے۔ آپ پہلے بزرگ ہیں جن کی عقابی نگاہ نے قادیانیت کو پورے اسلام کے خلاف ایک خطرناک یلغار سمجھا۔ آپ نے دیوبند میں اپنی قیام گاہ واقع محلہ خانقاہ دیوبند سے ۱۲ ذیقعدہ ۱۳۵۱ھ کو دعوت حفظ ایمان کے نام سے ایک عظیم فکری دعوت پیش کی۔

آپ نے اپنی اس دعوت میں مرزا غلام احمد قادیانی کے صرف بڑوں کو ہی نہیں اس کے لاہوری فرقہ کے پیروں کو بھی برابر ساتھ رکھا اور پھر ۲۲ ذیقعدہ کو "**دعوت حفظ ایمان**" کی ایک اور صدا لگادی۔ آپ کی یہ دونوں تحریریں عرصہ سے نایاب تھیں اور ضرورت تھی کہ ہندوستان میں قادیانیت کے خلاف جو اردو میں کام ہوا۔ اس میں کفر واسلام کے جو اصولی فاصلے سامنے آئے ان میں حضرت شاہ صاحبؒ کی ان تحریروں کو سنگ بنیاد سمجھا جائے۔

آپ کے شاگردوں نے پنجاب میں مجلس مستشار العلماء قائم کی اور پنجاب کے مختلف شہروں میں اس کی برانچیں قائم کیں۔ آپ نے پورے عالم اسلام کی طرف سے قادیانیوں کے غیر مسلم ہونے کی صدا بلند کی تو قادیانیوں کے غیر مسلم ہونے کی بات پورے ہندوستان میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی۔ انگریزی دستور حکومت میں قادیانی گو مسلمانوں میں سے ہی سمجھے جاتے تھے لیکن نکاح اور فسخ نکاح اور شمولیت نماز جنازہ جیسے مسائل میں قادیانی پورے ہندوستان میں غیر مسلم اقلیت سمجھے جانے لگے اور مقبوضہ ہندوستان کی انگریزی عدالتوں میں بھی خاوند کے قادیانی ہونے پر مسلم خواتین کے نکاح فسخ ہوئے۔ ڈاکٹر اقبال مرحوم نے بھی حضرت شاہ صاحبؒ سے یہ سبق لیا اور انجمن حمایت اسلام لاہور میں یہ تحریک پیش کی کہ کوئی قادیانی اس کا ممبر نہ ہو سکے اور جو پہلے سے اس میں شامل ہیں وہ یکسر خارج کر دیئے جائیں۔

## حضرت شاہ صاحبؒ کا عالم عرب کو انتباہ

آپ نے قادیانیت کو صرف ہندوستان کے مسلمانوں کے لئے ہی خطرہ نہ جانا بلکہ آپ نے حفظ ایمان کی یہ دعوت پورے عالم اسلام میں پھیلادی۔ عرب دنیا کو اس پر مطلع کرنے کے لئے عقیدۃ الاسلام اور اکفار الملحدین فی انکار شی من ضروریات الدین جیسی مؤثر کتابیں عربی میں لکھیں۔ حضرت شاہ صاحب کی یہ عربی کتابیں تو بار بار چھپتی رہیں اور علماء نے ان کی روشنی میں اردو میں بھی اس پر بہت وقیع لٹریچر مہیا کیا لیکن حضرت شاہ صاحب کی حفظ ایمان کی یہ اردو تحریریں عرصہ سے نایاب تھیں جن کو اس مجموعہ میں شامل کر دیا گیا ہے۔ اس طرح سرکاری و عدالتی سطح پر قادیانیت کے کفریہ فیصلہ کے لئے بنیادی کردار حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ کے اس بیان کا ہے جو آپ نے بہاولپور کی عدالت میں قادیانیوں کے خلاف دیا۔ وہ بھی اس کتاب میں شامل ہے۔

حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے **"الخطاب الملیح فی تحقیق المہدی والمسیح"** لکھی۔ یہ کتاب مطبع ہلالی سٹیم پریس ساڈھورہ ضلع انبالہ سے

چھپی۔ پھر حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے ۱۳۳۸ھ میں **"قائد قادیان"** کے نام سے ایک رسالہ لکھا جو ۱۳۴۰ھ میں شائع ہوا۔ حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کے دونوں متذکرہ رسائل اس مجموعہ میں شامل ہیں۔

آپ نے اس کی فصل ثانی میں ان کتابوں کی بھی ایک فہرست دی ہے جو خانقاہ رحمانیہ محلہ مخصوص پورہ مونگیر سے شائع ہوئیں۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ بھی مرزا غلام احمد قادیانی کی تردید میں بہت سرگرم رہے۔

حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیریؒ اور حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کی ان تحریروں سے قادیانیت پوری طرح بے نقاب ہوئی۔ انہیں پڑھ کر ان کے غیر مسلم ہونے میں کوئی شبہ باقی نہیں رہتا۔ جو لوگ پہلے مسلمان تھے پھر وہ قادیانی ہوئے اب وہ محض غیر مسلم نہیں مرتد سمجھے جائیں گے جن کے لئے عام کافروں کا سا حکم نہیں بلکہ مرتد کا حکم اور زیادہ سخت ہے اور جو قادیانی ان کی ذریت ہیں وہ زندیق شمار ہوں گے کیونکہ وہ اپنے آپ کو مسلمان کہنے سے باز نہیں آتے۔ نام اسلام کا ہو اور عقائد غیر اسلامی ہوں تو یہ وہ زندقہ ہے جسے اسلام میں برداشت نہیں کیا گیا۔ یہ زنادقہ مرتدین کے ساتھ شمار ہوں گے۔ جب قادیانی عام سطح پر غیر مسلم سمجھے گئے تو اب اسلامی دنیا کو ان کے حکم سے مطلع کرنا بھی ضروری بنا۔ اس میں بھی پہل علماء دیوبند نے کی۔

شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ نے اپنے رسالہ **"الشهاب لرجم الخاطف المرتاب"** میں قادیانیت کا شرعی حکم تحریر فرمایا۔ اس میں آپ نے نہایت سلیس، معقول اور منصفانہ طریقہ سے مرزائیوں کے ارتداد کا ثبوت، قتل مرتد کے شرعی دلائل اور اس کا عقلی فلسفہ اور جہاد بالسیف کی حکمت اور حدود افغانستان کے فیصلہ دربارہ تعزیر مرتد کی تحسین و تصویب کی۔ آپ نے یہ رسالہ ۱۸ ربیع الاول ۱۳۴۳ھ کو شائع کیا پھر ۶ فروری ۱۹۲۵ء کو مرزا غلام احمد قادیانی کے لاہوری جانشین مسٹر محمد علی مرزائی نے اس کے جواب میں ایک رسالہ لکھا۔ مولانا شبیر احمد صاحب عثمانیؒ نے اس کے دو ماہ بعد اپنے رسالہ الشہاب کی ایک تذنیب جمادی الاخریٰ ۱۳۴۳ھ میں شائع کی۔

حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ کی اس تحریک پر ان کے جن تلامذہ نے رد قادیانیت میں محنت کی ان میں دارالعلوم دیوبند کے مایہ ناز فرزند محدث کبیر حضرت مولانا سیدبدر عالم میرٹھی مہاجر مدنیؒ کے رد قادیانیت پر تمام رسائل اس مجموعہ میں شامل ہیں۔

ضرورت تھی کہ ان تمام قدیم تالیفات کو جن کے بل بوتے پر ملت اسلامیہ نے پاکستان میں دو دفعہ ختم نبوت کے محاذ کھولے اور بالآخر قادیانیوں کو دستور اور قانون کے تقاضوں میں ایک غیر مسلم اقلیت ٹھہرایا۔ پھر سے بطور تاریخی دستاویزات کے شائع اور محفوظ کیا جائے۔ راقم الحروف اسی سلسلہ میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان کو ہدیہ تبریک پیش کرتا ہے کہ انہوں نے اس وقت کے علمی احتساب کو نمبروار شائع کرنے کا قصد کیا ہے۔ جب سے برصغیر پاک وہند میں قادیانیت کا پودا لگا۔ الحمدللہ! مجلس نے اس سلسلہ میں بہت سا کام کیا ہے۔ حضرت مولانا اللہ وسایا صاحب بھی عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کی طرف سے اتنا عظیم کام کرنے اور کامیابی سے کنارے اترنے پر لائق صد تبریک ہیں۔ اب تک اس سلسلہ میں جن بزرگوں کی تحریریں شائع ہو چکیں ان کے اسماء گرامی' سن ولادت' سن وفات ہدیۂ قارئین ہیں:

۱...... حکیم الامت حضرت مولانا سید محمد اشرف علی تھانویؒ... (و ۱۸۶۳ء' م ۱۹۴۳ء)

۲...... امام العصر حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ....... (و ۱۸۷۵ء' م ۱۹۳۳ء)

۳...... شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی مرحوم...... (و ۱۸۸۹ء' م ۱۹۴۹ء)

۴...... شیخ التفسیر حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ.... (و ۱۸۹۸ء' م ۱۹۷۴ء)

۵...... مناظر اسلام حضرت مولانا حبیب اللہ امرتسریؒ...... (و ۱۸۹۸ء' م ۱۹۴۸ء)

۶...... مناظر اسلام حضرت مولانا لال حسین اختر صاحبؒ..... (و...... ' م ۱۹۷۳ء)

۷...... محدث کبیر حضرت مولانا سید بدر عالم میرٹھیؒ مہاجر مدنی۔ (و ۱۸۹۸ء' م ۱۹۶۵ء)

اللہ رب العزت ان تمام حضرات کی مساعی کو قبولیت سے نوازے۔ آمین!

خالد محمود عفاء اللہ

حال مقیم دفتر عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان ملتان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فہرست


| نمبر | عنوان | مصنف | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | دعوت حفظ ایمان نمبر ۱ | مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ | ۱۱ |
| ۲ | دعوت حفظ ایمان نمبر ۲ | 〃 〃 〃 | ۱۷ |
| ۳ | بیان مقدمہ بہاولپور | 〃 〃 〃 | ۳۳ |
| ۴ | الخطاب الملیح فی تحقیق المہدی | مولانا اشرف علی تھانویؒ | ۹۵ |
| ۵ | قائد قادیان | 〃 〃 〃 | ۱۳۱ |
| ۶ | الشہاب لرجم الخاطف المرتاب | مولانا شبیر احمد عثمانیؒ | ۱۹۱ |
| ۷ | صدائے ایمان | 〃 〃 〃 | ۲۴۳ |
| ۸ | نزول عیسیٰ علیہ السلام | مولانا بدر عالم میرٹھیؒ | ۲۵۳ |
| ۹ | ختم نبوت | 〃 〃 〃 | ۳۶۵ |
| ۱۰ | سیدنا مہدی علیہ الرضوان | 〃 〃 〃 | ۴۴۵ |
| ۱۱ | دجال اکبر | 〃 〃 〃 | ۴۹۷ |
| ۱۲ | نور ایمان | 〃 〃 〃 | ۵۳۱ |
| ۱۳ | الجواب الفصیح لمنکر حیات المسیح | 〃 〃 | ۵۴۳ |
| | مصباح العلّیه لمحو النبوّة الظلّیه | | ۵۴۸ |
| | الجواب الحفی فی آیت التوفی | 〃 〃 | ۵۷۶ |
| | انجاز الوفی فی آیت التوفی | 〃 〃 | ۵۹۲ |
| ۱۴ | آواز حق | 〃 〃 | ۶۳۹ |

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

# دعوت حفظ ایمان

حصہ اول

امام العصر حجۃ الاسلام

## مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ

بسم اللہ الرحمن الرحیم!

# تعارف

الحمدللّٰہ وکفٰی وسلام علیٰ خاتم الانبیاء، اما بعد!

شیخ الاسلام حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ نے رد قادیانیت پر مندرجہ ذیل کتب تحریر فرمائیں: ۱...... اکفار الملحدین۔ ۲...... خاتم النبیین۔ ۳...... التصریح بما تواترفی نزول المسیح۔ ۴...... عقیدۃ الاسلام۔ ۵...... تحیتہ الاسلام۔ الحمدللہ! یہ کتابیں بارہا شائع ہوئیں۔ پہلی تین کتابوں کے اردو میں تراجم بھی ہوگئے۔ آخری دو کتابوں کے ترجمے تاحال طبع نہیں ہوئے۔ خدا کرے ہوجائیں تو اسلامیان برصغیر کے لئے گرانقدر علمی اثاثہ ہوں گے۔ معلوم ہوا ہے کہ عقیدۃ الاسلام کا ترجمہ حضرت مرحوم کے صاحبزادے حضرت مولانا سید انظر شاہ کشمیری کررہے ہیں۔ خدا کرے جلد شائع ہوجائے۔ ان کے علاوہ حضرت مرحوم کی دعوت حفظ ایمان ۱...... ۲ ہے۔ یہ مختصر چند صفحات کے رسائل ہیں۔ دعوت حفظ ایمان نمبر اول میں حکومت کشمیر کو قادیانی فتنہ کی زہرناکیوں سے باخبر کیا گیا ہے۔ حضرت مولانا ظفر علی خانؒ استاذ محترم مناظر اسلام مولانا لال حسین اخترؒ، مولانا عبدالحنان ہزارویؒ احمد یار خانؒ کی گرفتاری پر بے چینی کا اظہار کیا گیا ہے اور اپنے شاگردوں سے ختم نبوت کا کام کرنے کی تلقین کی گئی ہے۔ یہ تحریر ۱۲ ذیقعدہ ۱۳۵۱ھ کی ہے۔ دعوت حفظ ایمان نمبر دوم میں قادیانی کفریہ عقائد کو طشت ازبام کر کے روزنامہ زمیندار کی اشاعت کی توسیع اور مستشار العلماء پنجاب لاہور (جو آپ کے شاگردوں نے رد قادیانیت کے لئے قائم کی تھی) سے تقویت اور اعانت کے لئے متوجہ فرمایا گیا۔ یہ تحریر پہلی تحریر کے دس دن بعد یعنی ۲۲ ذیقعدہ ۱۳۵۱ھ کی ہے۔ یہ رسالے ایک ایک بار شائع ہوئے۔ اب ان کا ملنا مشکل مسئلہ تھا۔ اس لئے ان کو ان مجموعہ میں شامل کیا گیا ہے۔ (باقی ضخیم کتب ہیں جن کے نام اوپر ذکر کردیئے ہیں) اللہ رب العزت شرف قبولیت سے سرفراز فرمائیں۔ آمین!

فقیر اللہ وسایا

۷/۶/۱۴۲۲ھ

۲۷/۸/۲۰۰۱ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم!

حامدا و مصليا و مسلما · السلام عليكم يا اهل الاسلام
و رحمة الله و بركاته ·

محمد انور شاہ کشمیری عفا اللہ عنہ بحیثیت ایمان و اسلام و اخوت دینی اور امت مرحومہ محمدیہ ﷺ کے اعضاء ہونے کے لحاظ سے کافہ اہل اسلام خواص و عوام کی عالی خدمت میں عرض گزار ہے کہ اگرچہ فتنے طرح طرح کے حوادث اور وارداتیں اس دین سماوی پر وقتاً فوقتاً گزرتی رہی ہیں اور باوجود اس کے کہ آخری پیغام خدائے برحق کا یہ ہے کہ :

”اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِينَكُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِى وَ رَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلاَمَ دِيْنًا · مائده آيت۳“

﴿آج کے دن میں نے دین تمہارا کمال کو پہنچایا اور اپنی نعمت تم پر پوری کر دی اور اسلام پر ہی تمہارا دین ہونے کے لئے راضی ہوا۔﴾

”مَاكَانَ مُحَمَّدٌ اَبَااَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّنَ · وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمًا · احزاب آيت ۴۰“

﴿نہیں محمد ﷺ کسی کے باپ تمہارے مردوں میں سے، لیکن ہیں رسول، خدا کے اور خاتمہ پیغمبروں کے اور خدا ہر چیز کا اپنے امور میں سے عالم ہے۔﴾

اور اس کے قطعی الدلالت ہونے پر بھی امت محمدیہ ﷺ کا اجماع منعقد ہو گیا اور ختم نبوت کا عقیدہ دین محمدی کا اساسی اصول قرار پایا اور جس امت نے ہم تک یہ آیت پہنچائی اسی امت نے یہ مراد بھی پہنچائی اور اس دعویٰ پر مسیلمہ کذاب اور اسود کاذب کو قتل کیا اور بڑا کفر دونوں کا یہ دعویٰ قرار دے کر کذاب مشتہر کیا اور باقی جرائم کو کذاب کے ماتحت رکھا۔ مگر پھر بھی بحکم حدیث نبوی بہت سے دجالوں نے نبوت کے دعوے کئے اور ان کی حکومتیں بھی

رہیں اور بالآخر واصل بجہنم ہوئے۔ ہمارے اس منحوس دور میں جو یورپ کی افتاد سے ایمان اور خصائل ایمان کی فنا کا زمانہ ہے۔ منشی غلام احمد قادیانی کا فتنہ درپیش ہے اور گزشتہ فتنوں سے مزید اور شدید ہے اور حکومت وقت بھی بمقابلہ مسلمانوں کے قادیانی جماعت کی امداد اور اعانت کر رہی ہے۔ یہ جماعت بہ نسبت یہود اور نصاریٰ و ہنود کے اہل اسلام کے ساتھ زیادہ عداوت رکھتی ہے۔ کوئی چیز ان کے اور اہل اسلام کے درمیان مشترک اور اتحادی باقی نہیں رہی۔ منشی غلام احمد قادیانی جو اس زمانہ کا دجال اکبر ہے بیس جز' وحی قرآن مجید پر اضافہ کرتا ہے۔ جو کوئی اس کی اس بیس جز' وحی کا انکار کرے اور ان کو نبی نہ مانے' وہ ان کے نزدیک کافر ہے اور اولاد زنا ہے اور کوئی اسلامی تعلق مثل جنازہ کی نماز اور نکاح کے اس کے ساتھ جائز نہیں۔ پھر قرآن مجید کی تفسیر اس نے اپنے قبضہ میں رکھی ہے۔ دوسرے کسی کا کوئی حصہ نہیں لگتا۔ جیسے فارسی مثل ہے :"خوردن زمن و لقمه شمردن از تو۔"

اس کی تفسیر کے متعلق خواہ کل امت کا اختلاف ہو وہ سب اس کے نزدیک گمراہ ہیں۔ حدیث پیغمبر اسلام ﷺ کی جو اس کی وحی کے موافق نہ ہو۔ اس کی نسبت اس کی تصریح ہے کہ ردی کے ٹوکرے میں پھینک دی جائے۔ ان دو اصول اسلام یعنی کتاب اور سنت کی تو اس کے نزدیک یہ حاصلات ہے اور حسب تصریح اس کے اس پر شریعت بھی نازل ہوئی ہے اور بمقابلہ اس عقیدہ اسلامیہ کے۔ کہ بعد ختم نبوت کے آئندہ کوئی شریعت نہیں ہوگی۔ صریح ادعاء شریعت کیا ہے اور نیز اس کا اعلان ہے کہ آئندہ حج قادیان ہوا کرے گا۔ نیز جہاد شرعی اس کے آنے سے منسوخ ہوگیا ہے اور پیغمبر اسلام ﷺ کے معجزات تو تین ہزار ہی نقل ہوئے ہیں۔ منشی غلام احمد قادیانی کے تین لاکھ اور دس لاکھ تک ہیں۔ جن میں تحصیل چندہ کی کامیابی بھی شمار ہے اور اس کے اشعار ہیں :

زندہ شد ہر نبی با آمدنم۔ ہر رسولے نہاں با پیرا نہم

آنچه دادست ہر نبی را جام۔ داد آں جام رامرا باتمام

(نزول المسیح ص ۹۹'۱۰۰' خزائن ص ۴۷۷'۴۷۸ ج ۱۸)

نیز اپنی مسیحیت کی تولید میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی جن پر ایمان' دین محمدی

ہے ایسی توہین کی ہے کہ جس سے دل اور جگر شق ہوتا ہے اور اس کے نزدیک تحقیق توہین ہے۔ الزامی یا بقول نصاریٰ تو در کنار رہی۔ توہین عیسیٰ علیہ السلام میں علاوہ اپنی تحقیقی توہین کے ایک اور طریقہ بھی اختیار کیا ہے کہ نقل نصاریٰ کے سر رکھ کر توہین سے اپنا دل ٹھنڈا کرتا ہے: "گفته آید در حدیث دیگراں۔" یہ معاملہ اسی پیغمبر کے ساتھ کیا ہے تاکہ عظمت ان کی وثوق سے اتار دے اور خود مسیح بن بیٹھے۔ اسی واسطے ہنود کے پیشواؤں کے ساتھ ایسا نہیں کیا بلکہ توقیر کی ہے اور ایسے ہی بزرگان اسلام امام حسینؓ وغیرھم کی تحقیر اور اپنی تعلی میں کوئی دقیقہ نہیں چھوڑا۔ غرض یہ کہ اس دجال کی دعوت اس کے نزدیک سب انبیاء اور رسل صلوٰۃ اللہ علیہم سے بڑھ چڑھ کر اور افضل و اکمل ہے۔

علماء اسلام نے اس فتنہ کے استیصال میں خاصی خدمتیں کیں مگر وہ خدمتیں انفرادی اور خصوصی تھیں۔ اس وقت کہ ایک لطیفہ غیب نمودار اور نمایاں ہوا ہے کہ مجاہد ملت جناب سامی القاب مولوی ظفر علی خان صاحب دامت برکاتہم اس خدمت کا فرض ادا کر رہے ہیں جس کی وجہ سے اس وقت جناب ممدوح اور ان کے رفقاء جناب مولوی عبدالحنان صاحب ہزاروی، مولوی لال حسین صاحب اختر اور احمد یار خان صاحب سپرد حوالات ہیں۔ ہم کو کچھ حمیت اور حمایت اسلام سے کام لینا چاہئے۔ اہل خطۂ کشمیر سمجھ اور بوجھ لیں کہ جو کچھ قادیانی جماعت ان کی امداد کر رہی ہے وہ اہل خطہ کے ایمان کی قیمت ہے اور ناممکن ہے کہ کوئی امداد اور ہمدردی اس فرقہ کی ایمان خریدنے کے سوا ہو:

دانی که چنگ وعود چه تقریر می کنند
پنہاں خورید باده که تکفیر می کنند

جن لوگوں نے اس فرقہ کے ساتھ کسی قسم کی رواداری بھی برتی ہے وہ خطرہ میں ہیں۔ یہ نہ سمجھیں کہ یہ کوئی معمولی بیعت ہے۔ بلکہ (بقول ان کے) ایک چھوٹی پیغمبری سے ایک بڑی پیغمبری "قادیانی" میں تحویل ہوتا ہے، اور جن کا جی چاہے ان عقائد ملعونہ قادیانی کا ثبوت ہم سے لے اور اس شدید وقت میں کہ (اہل) وطن کو بے خبر کر کے ایمان پر چھاپہ مارا گیا ہے، کچھ غیرت ایمانی کا ثبوت دے۔

جن حضرات نے اس احقر ہیچمیز سے حدیث شریف کے حرف پڑھے ہیں جو تقریباً دو ہزار ہوں گے۔ وہ اس وقت کچھ ہمدردی اسلام کی کر جائیں اور کلمہ حق کہہ جائیں اور انجمن دعوت وارشاد میں شرکت فرمائیں۔

اس فرقہ کی تکفیر میں توقف یا تو اس وجہ سے ہے کہ صحیح علم نصیب نہیں ہوا اور اب تک ایمان اور کفر کا فرق ہی معلوم نہیں اور نہ کوئی حقیقت محصلہ ایمان کی' ان کے ذہن میں ہے اور یا کوئی مصلحت دنیاوی دامن گیر ہے۔ ورنہ اسلام کوئی نسبی اور نسلی لقب نہیں ہے۔ جیسے یہود اور ہنود کہ زائل نہ ہو اور جو کوئی بھی اپنے آپ کو مسلمان کہے بس وہ قوم نسبی لقب یا ملکی و شہری نسبت کی طرح لاینفک رہے بلکہ (اسلام) عقائد اور عمل کا نام ہے اور ضرورت قطعیہ اور متواترات شرعیہ میں کوئی تاویل یا تحریف بھی کفر والحاد ہے۔ جب کوئی ایک حکم قطعی اور متواتر شرعی کا انکار کر دے وہ کافر ہے۔ خواہ اور بہت سے کام اسلام کے کرتا ہو: "ان الله ليؤيد الدين بالرجل الفاجر." اسی میں وارد ہوا ہے حق تعالیٰ صحیح علم اور صحیح سمجھ اور توفیق عمل نصیب کرے۔ آمین!

**انتباہ!** آخر میں یہ عاجز بحیثیت رعیت ریاست کشمیر ہونے کے حکومت کشمیر کو متنبہ کرنا چاہتا ہے کہ قادیانی عقیدہ کا آدمی عالم اسلام کے نزدیک مسلمان نہیں ہے۔ لہذا حکومت کشمیر و جمیع اہل اسلام اور مذہب قدیمی اہل کشمیر کی رعایت کرتے ہوئے قادیانیوں کی بھرتی اسکولوں اور محکموں میں نہ کرے ورنہ اختلال امن کا اندیشہ ہے۔

محمد انور شاہ کشمیری عفا اللہ عنہ

از دیوبند محلّہ خانقاہ ۲ ذیقعدہ ۱۳۵۱ھ

منقول از روئیداد مجلس تحفظ ختم نبوت

ملتان: ص ۸ تا ۱۲' ۱۳۸۲ھ

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# دعوت حفظ ایمان

حصہ دوم

امام العصر حجۃ الاسلام

مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

السلام علیکم یااھل الاسلام و رحمۃ اللہ و برکاتہ

حامدا و مصلیا و مسلما ۔

بندہ درگاہ الٰہی، محمد انور شاہ کشمیری عفا اللہ عنہ پھر بحیثیت ایمان و اسلام و بحیثیت اخوت دینی و بحیثیت اس کے کہ ہم سب امت مرحومہ محمدیہ ﷺ کے اعضاء واجزاء ہیں جملہ اہل اسلام خاص و عام کی عالی خدمت میں عرض گزار ہے کہ :

عالم چو کتابے است پر از دانش و داد
صحاف قضاء و جلد او بدء و معاد

شیرازہ شریعت چو مذاہب اوراق
امت ہمہ شاگرد و پیمبر استاد

عالم بعقیدۂ ادیان سماوی جانبین ماضی و مستقبل سے محدود ہے کیونکہ مستقبل کل قوت سے فعلیت میں نہیں آیا اور میرے نزدیک چونکہ ماضی و مستقبل محض ہمارے اعتبار سے ہیں حق تعالیٰ کے ہاں ایک ہی آن حاضر ہے جیسے طبرانیؒ نے ابن مسعودؓ سے روایت کیا ہے کہ : " لیس عند ربك صباح ولامساء ۔"

پھر جب ہم حق تعالیٰ سے زمانہ رفع کر دیں تو حوادث آرہے ہیں اور جارہے ہیں آنے کی جانب کو ہم نے مستقبل نام رکھا ہے اور جانے کی جانب کو ماضی۔ اس تقدیر پر یہ دونوں اعتباری اور اضافی ہوئے نہ حقیقی اور حوادث خواہ کیسے ہی غیر محصور ہوں پھر بھی قدم کی وسعت اور امتداد کو پر نہیں کر سکتے۔

وعلی ہذا ماضی کی جانب بھی میرے نزدیک غیر متناہی بالفعل نہیں جیساکہ خیال کیا

جاتا ہے بلکہ عالم دونوں جانب سے غیر متناہی : "بمعنی لایقف عند حد ۔" ہے اور دونوں طرف سے منقطع اور زمانہ کوئی شئے مستقل بذاتہ نہیں بلکہ ان ہی حوادث سے منتزع ہے اور مسئلہ تجدد امثال کا بھی ایک صحیح مسئلہ ہے اور چونکہ مادہ سے کثرت ہوتی ہے اور صورت سے اتحاد جیسے سامان عمارت چونکہ مادہ ہے وہ کثیر اور متعدد ہے اور صورت تعمیری چونکہ صورت ہے اس سے عمارت کی وحدت شخصی آئی۔

علی ہذاالقیاس کل عالم کو سمجھئے کہ اس میں ایک وحدت انتظامی ہے اور وہ ایک شخص اکبر ہے نہ محض ایک بے انتظام گدام۔ آدم علیہ السلام سے پیشتر عناصر اور موالید ثلاثہ اور ارض و سماء اور بعض انواع پیدا کئے گئے مگر یہ تا چندے بمنزلہ مادہ کے رہے' آدم علیہ السلام کے آنے کے بعد ان متفرقات منتشرہ کو وحدت انتظامی عطا کی گئی کہ بمنزلہ صورت کے ہے۔ اشیاء متفرقہ کے مجموعہ میں اگر وحدت ہو سکتی ہے تو وحدت انتظامی اور ترتیبی ہی فقط۔ یعنی آدم علیہ السلام کو خلیفہ اور افسر بنا کر بھیجا اور عالم کو ان کی ماتحتی میں دے دیا اس سے کل عالم واحد بالشخص اور شخص اکبر ہو گیا۔

اس پیغمبر برحق نے اپنے عمل سے بنی آدم کو یہ تعلیم دی کہ جب کسی ایک پر کسی معاملہ میں فرد جرم لگا کرے وہ بارگاہ خداوندی میں نہ جواب دعویٰ پیش کرے اور نہ صفائی دینے کی کوشش بلکہ اس کا حق صرف ایک ہی رہ ہے وہ یہ کہ مراحم خسروانہ میں درخواست دے کہ :

" رَبَّنَا ظَلَمۡنَآ اَنۡفُسَنَا وَاِنۡ لَّمۡ تَغۡفِرۡلَنَا وَتَرۡحَمۡنَا لَنَكُوۡنَنَّ مِنَ الۡخٰسِرِيۡنَ ۔ اعراف آیت ۲۳"

عزازیل (ابلیس) نے حق تعالیٰ سے حجت کی وہ ابد الدہر ملعون ہو گیا : "لَا يُسۡئَلُ عَمَّا يَفۡعَلُ وَهُمۡ يُسۡئَلُوۡنَ ۔ الانبیا آیت ۲۳" اب اہل سنت کا قدم آدم علیہ السلام کے قدم پر ہے اور اہل اعتزال کا قدم عزازیل کے قدم پر۔ اور اس واقعہ سے حق تعالیٰ نے یہ بھی تعلیم کر دی کہ خلفاء سے جو شخص انحراف کرے وہ اصل سلطنت سے باغی ہے یہاں ہی سے انبیاء علیہم السلام پر ایمان لانا جزء ایمان ہو گیا۔

آدم علیہ السلام کے بعد کچھ دیر تک دنیا میں ایمان ہی رہا نوح علیہ السلام کے قبیل دنیا میں قابیل کی ذریت میں کفر نمودار ہوا اور پہلے وہ پیغمبر کہ کفر کے توڑ کے واسطے بھیجے گئے وہ نوح علیہ السلام ہیں۔ اس کے بعد دنیا میں صابئین ظاہر ہوئے۔ صابئین ان کو کہتے ہیں جن کا خیال ہے کہ ہم اعمال سفلیہ سے علویات کو تابع اور مسخر کریں گے جیسے معشوق یا ہمزاد کو کوئی مسخر کرتا ہے۔ اس خیال میں یہ بھی مندرج ہے کہ اس فرقہ کو خدا کی جانب سے ہدایات کی ضرورت نہیں اور نہ کسی ہادی کا واسطہ وثنیت (بت پرستی) بھی صابئیت کا ایک ذلیل تنزل ہے۔ منتر جنتر کے ذریعہ سے خدا کو مسخر کرنا چاہتے ہیں؟۔

انبیاء علیہم السلام کا دین اس کے بالکل برخلاف ہے ان کا دین یہ ہے کہ خدا کی بارگاہ میں محض بندگی اور عبدیت کی عرض و معروض رہے گی اور ادھر ہی کی ہدایت پر عمل پیرا ہونا ہوگا وبس۔ صابئین کے مقابلہ میں ابراہیم علیہ السلام کو بھیجا گیا اور ان کا لقب حنیف ہوا۔ حنیف اس کو کہتے ہیں کہ سب کو چھوڑ چھاڑ کر ایک خدا کا ہو جائے جیسے شیخ عطارؒ فرماتے ہیں:

از یکے گو وزہمہ یک سوئے باش
یک دل و یک قبلہ و یک روئے باش

اس کے بعد کچھ تکمیل دین سماوی کی کہ ابتداء سے خاتم الانبیاء تک دین واحد ہے باقی تھی وہ خاتم الانبیاء ﷺ کے ہاتھ پر تمام کردی اور اعلان کر دیا کہ:

”اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِینَکُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَ رَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا۔ مائدہ آیت نمبر۳“ اور:

”مَاکَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآاَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِکُمْ وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ۔ وَکَانَ اللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمًا۔ احزاب آیت ۴۰“

پہلی آیت میں یہ بھی آگیا کہ اب کوئی جزء ایمان کا باقی نہیں رہا خاتم الانبیاء ﷺ پر ایمان لانا کل انبیاء علیہم السلام پر ایمان لانا ہے۔ ایسا نہیں کہ من بعد کسی پر ایمان نہ لانے سے کافر رہے جیسے قادیانی دجال سمجھا ہے کہ:

"جو دین نبی ساز نہ ہو وہ دین لعنتی ہے۔" (براہین پنجم ص ۱۳۸ اخزائن ج ۲۱ ص ۳۰۶)

جیسے معلوم ہوا کہ عالم محض متفرقات منتشرہ نہیں بلکہ وہ ایک واحد منظم ہے اسی طرح بتصریح حدیث خاتم الانبیاء ﷺ نبوت بھی عمارت کی مثال ہے کہ اس کی اساس رکھی گئی اور تعمیر کی گئی اور تکمیل کو پہنچا کر آخری لبنہ نبی کریم ﷺ کو رکھ کر عمارت ختم کر دی گئی۔ قرآن مجید نے اعلان تکمیل و ختم سنادیا اور نبوت کی کوئی جزئی باقی نہیں رہی۔ البتہ کمالات نبوت کہ وہ فیوض اور متعلقات نبوت ہیں عین نبوت نہیں۔ باقی ہیں۔ یہاں اجزاء اور جزئیات کا فرق بھی اہل معقول پر مخفی نہیں جزء پر کل صادق نہیں اور جزئی پر کلی صادق۔

ختم نبوت کا عقیدہ بہ تبلیغ پیغمبر اسلام' خاص و عام کو پہنچ کر ضروریات دین میں سے ہو گیا جس کا انکار یا تحریف کفر ہے۔ صوفیاء کرام نے جو کوئی مقام ولایت کا انبیاء الاولیاء اور نبوت من غیر تشریع ذکر کیا ہے تو ساتھ ہی نہایت مؤکد پیاپے تصریح کی ہے کہ نبوت سے مراد لغوی بمعنے پیشین گوئی ہے نہ نبوت شرعی۔ کیونکہ نبوت شرعی کا جو ایک منصب الٰہی اور وہبی ہے نہ کسبی۔ خواہ شریعت جدیدہ ہو یا نہ ہو اختتام اسلام میں اساسی اصول ہے اور منصوص قرآن و احادیث متواترہ اور مجمع علیہ امت محمدیہ ﷺ ہے۔ اسی دفعہ کے ماتحت مسیلمہ کذاب کو قتل کیا' اور کذاب' فرد جرم لگائی بقیہ شنائع اس کے مادون اور مابعد کے رہے بلکہ جیسے ابن خلدونؒ نے ذکر کیا ہے یہ امور صحابہؓ کو اس کے قتل کے بعد معلوم ہوئے ہیں۔ قتل تو دعویٰ نبوت پر ہوا ہے۔

اس کے بعد دنیا میں حسب طبیعت دنیا' زندقہ اور الحاد ظاہر ہوا۔ زندقہ اور الحاد اس کو کہتے ہیں کہ سچے دین کو گڑبڑ کر دے اور اسماء سابقہ کو حال رکھ کر حقیقت ان کی بگاڑ دے کہ فلاں چیز کی حقیقت یہ نہیں بلکہ یہ ہے۔ و علی ہذا القیاس دین کا اسم ہی چھوڑے مسمیٰ فناء کر دے۔ دہلی میں ایک صاحب چارپائی کے پائینتی کے سیروے فقط بغل کے نیچے دبائے ہوئے یہ صدا لگایا کرتے تھے (دو نہیں لمبے تڑنگے' ایک نہیں سرہنے کا' چار نہیں ٹیکن کے' اور لو چارپائی) آٹھ لکڑیوں میں سے سات موجود نہیں اور پھر بھی چارپائی ہے۔

ایسے ہی وقتاً فوقتاً ملحدوں اور زندیقوں نے دین بر حق کی شکست و ریخت کر کے مسمی فناء کیا اور کچھ پردہ باقی رکھنے کی وجہ سے عوام کی نظر میں غیر فرقہ ہونے کی جو کچھ زد پڑتی اس سے بچ گئے۔ اس وقت یورپ کی افتاد جو ایمان اور صفات ایمان پر ہے اس کی پیداوار اور حکومت وقت کی پیداوار منشی غلام احمد قادیانی کی دعوت نبوت ہے۔

یہ شخص معمولی درجہ کی فارسی اور اردو کا مالک ہے نثر و نظم میں کوئی اعلیٰ پایہ نہیں رکھتا۔ عربی میں محض تک بندی یا سرقہ کر سکتا ہے اور صوفیاء کرام جسے فن حقائق کہتے ہیں اس میں سے کسی حقیقت کو صحیح نہیں سمجھ سکا۔ قرآن مجید کی مناسبت سے اس قدر محروم ہے کہ اپنی مطبوعات میں نہایت کثرت سے آیات غلط اور محرف نقل کرتا جاتا ہے۔

تعلیم اس کی باب اور بہاء اللہ کی تعلیم سے مسروق ہے۔ بہاء اللہ کی کتابیں یہاں پیشتر موجود نہیں تھیں۔ جس کی وجہ سے کچھ وقفہ رہا اب کہ کتابیں اس کی آگئیں ناظرین نے اس سرقہ فاحشہ کو ثابت کر دکھایا۔ معہذا اس دجال کی دریدہ دہنی اس درجہ تک ہے کہ کہتا ہے:

زندہ شد ہر نبی بآمدنم
ہر رسولے نہاں بپیراہنم

(نزول المسیح ص۱۰۰ خزائن ص۴۷۸ ج۱۸)

ہر نبی میرے آنے سے زندہ ہوا ہے۔ (نہیں تو مرے پڑے تھے) اور ہر رسول میرے چولے میں چھپا پڑا ہے۔

پہلوں نے کیا خوب پیشین گوئی کی ہے:

بنمائے بصاحب نظرے گوہر خود را
عیسیٰ نتواں گشت بتصدیق خرے چند

اور:

کجا عیسیٰ کجا دجال ناپاک

بیٹا اس (مرزا غلام احمد قادیانی) کا اس کی بعثت کو خاتم الانبیاء ﷺ کی بعثت سے

افضل اور اکمل اعلان کرتا ہے اور اسی پر بیعت لیتا ہے۔ اس کافر دجال نے نبوت کا دعویٰ کیا اور جو کوئی کل عالم اسلام اسے نبی نہ مانے اس کو کافر اعلان کیا اور ولد الزنا کہا اور دعویٰ وحی کیا جو مساوی قرآن اس کے زعم میں ہے اور بمقابلہ ان علماءؒ کے جنہوں نے آئندہ شریعت ناممکن لکھی ہے (اور کلام ان کی شریعت جدیدہ میں ہے) دعویٰ شریعت کیا۔ اس سے ناظرین خود سمجھ لیں کہ یہ دعویٰ بمقابلہ ان علماءؒ کے دعویٰ شریعت جدیدہ کو مستلزم ہے یا یوں ہی بے سوچے سمجھے کلام بے موقع ولا یعنی ہے۔ اس کے ساتھ اعلان کیا ہے کہ جہاد اسلامی میرے آنے سے منسوخ ہو گیا اور (ظلی) حج آئندہ قادیان کا ہوگا اور جو چندہ قادیان کا نہ دے گا وہ خارج از بیعت یعنی خارج از اسلام ہے زکوٰۃ یہی رہ گئی۔ اور بہت سے ضروریات دین کا انکار کیا جو تاویل سے ہو یا بغیر تاویل کے کفر ہے۔ عالم کو قدیم کہتا ہے اور قیامت کو ایک تجلی فقط اور تجلی کا جو صوفیاء کرام کی اصطلاح ہے کوئی مفہوم محصل اس کے ذہن میں نہیں اور اگر سو دفعہ جیئے اور سو دفعہ مرے کبھی ان حقائق کو سمجھ نہیں سکتا ناحق صوفیاء کی اصطلاحات میں الجھتا ہے اور منہ کی کھاتا ہے۔ صوفیاء کرام نے اس لفظ کو اور مواضع میں اطلاق کیا ہے کسی نے ان میں سے قیامت کو تجلی نہیں کہا مگر اس دجال نے ان ہی سے اڑایا ہے اور قدم عالم کا مسئلہ ایسا معرکۃ الآراء ہے کہ باپ بیٹا مل کر قیامت کی صبح تک بھی نہیں سمجھ سکتے ناحق ان مشکلات میں ٹانگ اڑائی ہے۔ اپنی کم مائیگی اور تنگ ظرفی سے معمولی سواد کو جو اسے حاصل ہے عدیم المثال سمجھتا ہے اور اسی کم حوصلگی کی بناء پر جب کسی جذبہ کے ماتحت غیب گوئی کرتا ہے اور منہ کی کھاتا ہے تو کمال بے ایمانی سے تاویلات مضحکہ اور مبکیہ کرنے کو آموجود ہوتا ہے۔

بے حیا باش و ہرچہ خواہی کن

تقدیر کا بھی منکر ہے ملائکہ کرام کو قویٰ کہتا ہے اور ان کے نزول کا جو منصوص قرآن ہے منکر ہے۔ حیات عیسیٰ علیہ السلام جو متواتر دین محمدی ہے اور معجزہ احیاء میت جو منصوص قرآن ہے اس کو شرک و کفر کہتا ہے اور جو دین نبی ساز نہ ہو اسے لعنتی دین بتلاتا ہے وغیرہ وغیرہ۔

اور بہت سی چیزوں کا جو دین میں متواتر اور اصول ہیں تحریف کی۔ جو زندقہ اور کفر

ہے جیسے کوئی نماز کی تحریف کرے۔ توہین انبیاء علیہ السلام کی گزر گئی کہ کل کے کل کو اپنا چیلا بتلاتا ہے اور عیسیٰ علیہ السلام کی توہین کو توالعیاذباللہ اپنی تعلیم کا مستقل موضوع بنایا ہے اور رسالے لکھے ہیں نہ تحقیقی توہین میں کمی ہے اور نہ تعریضی میں یعنی دوسرے کے کندھے پر رکھ کر بندوق چلانا اور غرض اس دجال کی اس سے یہ ہے کہ عظمت ان کی قلوب سے اتارے اور خود مسیح بن بیٹھے۔ ولہذا ہنود کے پیشواؤں کے ساتھ یہ معاملہ نہیں کیا بلکہ توقیر اور استمالہ کیا ہے۔

ہم نے کسی جماعت میں خواہ علماء ہوں یا عقلاء روزگار کلی اتفاق علم نہیں دیکھا۔ الاانبیاء علیہم السلام کہ ان میں اتفاق کلی ہے۔ اسی سے ہم سمجھے تھے کہ یہ کوئی اور علم ہے جو حضرت حق نے دیا۔ اس قادیانی دجال نے اس کو بھی بے وزن کر دیا اور یہی تعلیم اپنے اذناب کو دے گیا۔ یہ بھی معلوم ہو کہ قادیانی پہلے مسیحیت کے دعویٰ کو تناسخ کہتا تھا اور دعویٰ صرف مثیل ہونے کا تھا۔

چنانچہ مرزا غلام احمد قادیانی کہتا ہے کہ :

”مجھے مسیح ابن مریم ہونے کا دعویٰ نہیں اور نہ میں تناسخ کا قائل ہوں بلکہ مجھے تو فقط مثیل مسیح ہونے کا دعویٰ ہے۔“

(اشتہار مورخہ ۲ اکتوبر ۱۸۹۱ء مندرجہ مجموعہ اشتہارات ج اص ۲۳۱ ‘عسل مصفیٰ ج دوم ص ۵۲۸)

اس کے بعد جب دوسرا جنم لیا تو یوں کہا :

”سو اس نے قدیم وعدے کے موافق اپنے مسیح موعود کو پیدا کیا جو عیسیٰ کا اوتار اور احمدی رنگ میں ہو کر جمالی اخلاق کو ظاہر کرنے والا ہے۔“

(اربعین نمبر ۴ ص ۱۸ ‘خزائن ص ۴۴۶ ج ۱۷)

یہاں ضروریات دینیہ کی تفسیر ضروری ہے۔ ضروریات دینیہ ان متواترات شرعیہ کو کہتے ہیں جو ‘بہ تبلیغ پیغمبر اسلام‘ خاص سے متجاوز ہو کر عوام کو بھی پہنچ گئے اور ان کے علم میں عوام بھی شریک ہو گئے اور شریعت کے بدیہی امور ہو گئے۔

اور مراد‘ ان کی بھی وہی مقرر رہے گی جو امت نے بوقت تبلیغ ..... سمجھی اور پھر

طبقہ بعد طبقہ پہنچاتے اور سمجھاتے آئے۔ اس کی تحریف اور اس سے انحراف کفر والحاد ہے۔ یہاں ضرورت بمعنی بداہت ہے اور یہ ایک مشہور اصطلاح فنون کی ہے جس کا علم بالا ضطرار ہو۔ متواتر اس کو کہتے ہیں جس کی نقل اس قدر پیہم ہو کہ خطاء کے احتمال کی اس میں گنجائش نہ رہے۔ فنون مدونہ میں بھی کسی فن کے اصحاب کے نزدیک بکثرت متواترات ہوتے ہیں۔ جیسے صرف و نحو میں بکثرت متواترات ہیں جن میں کوئی بھی شبہ نہیں کرتا اور ایسے ہی علماء لغت جو ایک جماعت مخصوصہ ہے ان کے اتفاق کے بعد بھی کوئی متردد نہیں رہتا۔ اسی طرح قرآن مجید تو حرفاً حرفاً متواتر ہے۔ علاوہ اس کے شریعت میں اور بھی بکثرت متواترات موجود ہیں جیسے مضمضہ واستنشاق (ناک میں پانی ڈالنا اور کلی کرنا) وضوء میں اور مسواک وغیرہ صدہا امور' اور یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ ضروریات دینیہ اعلیٰ درجہ کے فرائض مؤکدہ کو کہتے ہیں بلکہ مستحب بھی اگر صاحب شریعت سے بتواتر ثابت ہو وہ بھی ضروریات میں سے ہے' بلکہ بعض مباحات کی اباحت مثلاً جو اور گیہوں کی اباحت ضروریات دینیہ سے ہے جو کوئی ان کی اباحت اور حِلّ کا انکار کرے وہ قطعاً کافر ہے کیونکہ پیغمبر اسلام کے عہد سے لے کر اب تک امت کھاتی آئی اور حلال کہتی آئی۔ کسی کو جو' مرغوب طبیعت نہ ہو وہ بخوشی ترک کر سکتا ہے لیکن حل کے انکار سے کافر ہو جائے گا۔ ضرورت سے یہاں ضرورت اعتقاد و ثبوت مراد ہے نہ ضرورت عمل جوارح۔ یہ بھی معلوم رہے کہ یہ کل ضروریات دین' ایمان کے دفعات ہیں نہ فقط توحید و رسالت بلکہ رسالت پر ایمان تو اسی واسطے ہے کہ جو کچھ وہ خدا سے لائیں اور تبلیغ کریں اس پر ایمان ہو۔ وعلیٰ ہذا کہہ سکتے ہیں کہ مسواک سنت ہے اور اعتقاد اس کی سنیت کا فرض ہے اور اس کی معلومات حاصل کرنا سنت ہے اور دانستہ جحود کفر ہے اور جہل اس سے حرمان نصیبی۔

شریعت محمدیہ ﷺ میں بہ تبلیغ پیغمبر اسلام' بہت کثرت کے ساتھ متواترات ہیں اور بتواتر توارث یعنی نسلاً بعد نسلٍ بتواتر نقل کئے گئے ہیں اور ان میں طبقہ بعد طبقہ تواتر چلا آتا ہے تواتر اسنادی کوئی لازم نہیں۔

حاصل کلام کا یہ کہ کل وہ امور جو دین میں بالبداہت معلوم اور درمیان عام و خاص

کے مشتہر اور مسلم ہوں' وہ کل کے کل ضروریات دینیہ میں سے ہیں اور ان سب پر بدون انحراف و تحریف کے ایمان لانا ایمان کی حقیقت میں داخل ہے۔

یہ بھی یاد رہے کہ ایمان کے دفعات وہی امور ہیں جن کی تبلیغ حضرت رسالت پناہ سے ہو۔ اور ان مسائل و عقائد بدیہیہ کا انکار کفر اور ارتداد ہے۔ ایمان کے دو جزء یعنی شہادتین ان کل متواترات اور ضروریات کی تسلیم پر حاوی ہیں۔

ورنہ یوں دجال بھی آنحضرت ﷺ کی مجمل تصدیق کرے گا جیسے احادیث میں موجود ہے اور اسی میں قرآن نازل ہوا ہے:

" فَلاَ وَرَبِّكَ لاَيُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْ مَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لاَ يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۰ النساء آیت ٦٥"

﴿قسم تیرے رب کی کہ مومن نہ ہوں گے جب تک کہ تجھے حکم نہ مانیں ہر اس چیز میں کہ اختلافی ہو گئی ان کے درمیان' پھر نہ پائیں اپنے جیوں میں گھٹن آپ ﷺ کے فیصلہ سے اور مان لیں ماننے کی طرح۔﴾

اس بدیہی مضمون کے بعد قادیانی کی تکفیر بدیہی امر ہے۔

توقف کا سبب کوئی علمی مرحلہ نہیں بلکہ بعض کو تو ایمان کے ساتھ کوئی ہمدردی ہی نہیں اور نہ فرق ایمان و کفر سے کوئی سروکار۔ ان کے نزدیک دعویٰ اسلام ہی اسلام ہے جیسے نسب اور شہر و ملک کی نسبت میں فقط دعویٰ کافی سمجھا جاتا ہے ان لوگوں کو تو مسئلہ تکفیر سے اشتعال اور طیش آجاتا ہے۔

وہ خود بہت سی قیود شریعت سے آزاد ہوتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ کسی کا کیا حق ہے کہ ہم پر حرف گیری کرے کفر ہے کس جانور کا نام ؟۔ اور بعض ایسے ہیں کہ سلامت روی میں ان کا دنیوی فائدہ ہے ان کو اس کی کیا پرواہ کہ ایمان پر کیا گزر رہی ہے:

حافظ اگر خیر خواہی صلح کن باخاص و عام

بامسلماں اللہ اللہ بابرہمن رام رام

بعض روشن خیال زمانہ جن کا نصاب تعلیم فقط انگریزی زبان اور انگریزی خط ہے اور

نصاب علم شریعت سے نکلی فارغ اور ان کو اس کا اقرار بھی ہوتا ہے مگر پھر چنے کے چھلکے کی طرح خالی چٹختے رہتے ہیں۔

"وما مثله الاكفارغ حمص ۔ خلی بلا معنی ولكن يفرقع ۔"

یہ صاحب زبانی دعوت اتفاق و اتحاد دیتے ہیں اور اس میں خلل انداز صرف مولویوں کی تکفیر بازی قرار دیتے ہیں۔

اس گمراہ کن مغلطہ میں یہ چند امور یادداشتی ہیں کیا کافر کی تکفیر اگر حق جانب بھی ہو وہ بھی ترک کرنی چاہئے ؟۔ اس صورت میں تو کفر و ایمان میں کوئی فرق ہی نہ رہا۔

اگر یہ صحیح نہیں اور عقیدت اسلام کی ہے تو ضرور کوئی معیار درمیان کفر و ایمان کے فارق ہو گا پھر اس معیار کی تحقیق کرنی چاہئے تاکہ اسی پر عمل رہے۔

پھر دیکھنا یہ ہے کہ کیا تکفیر بازی اولاً مرزا غلام احمد قادیانی نے کی۔ جس نے کل عالم اسلام کو جو اس کو نبی نہ مانے کافر اور ولد الزنا کہا اور یہ ہی بیخ کن اسلام ہوا یا علماء اسلام ؟۔ جنہوں نے مرزا قادیانی اور اس کے اذناب کی تکفیر کی جن کی تعداد سنا ہے کہ مردم شماری کی اعداد میں ۷۵ ہزار دونوں (لاہوری ' و قادیانی) طائفہ کی ہے اور کیا اتفاق کی جڑ مرزا غلام احمد قادیانی نے کاٹی یا علماء اسلام نے ؟۔

قادیانی کہتا ہے کہ عقیدہ حیات عیسیٰ علیہ السلام اور احیاء میت شرک و کفر ہے اور ساتھ ہی کہتا ہے کہ میں بھی ایک زمانہ دراز سے بتقلید جمہور اہل اسلام اسی عقیدہ پر تھا اب کفر سے اسلام کی طرف گیا ہوں اور علماء اسلام کہتے ہیں نہیں بلکہ قادیانی اسلام سے کفر کی طرف گیا۔

پھر کیا جو انتقال اس نے اپنے اقرار سے کیا ' مخول کی طرح ٹال دینے کی چیز ہے یا علماء اسلام کا حق ہے کہ اس کو پرکھیں ؟۔

بات یہ ہے کہ اپنی لیتی میں تو کوئی یہ سخاوت اور کرم نہیں کرتا اور جب ایمان کی تقسیم کا وقت ہو سو وہ ہے کیا چیز جس میں سخاء اور جود نہ کریں :

بخال ہند و ش بخشم سمر قندو بخارا را

گھ سے کیا گیا جو حساب واحتیاط ہو۔

جو صاحب لاہوریوں کی تکفیر میں جو قادیانی کو مسیح موعود وغیرہ سب کچھ مانتے ہیں اور نبوت ظلی بروزی وغیرہ کہتے رہتے ہیں جس کی کوئی اصل دین میں نہیں متامل ہیں وہ بھی سمجھ سے محروم ہیں۔ کیا اگر کوئی یہ کہے کہ مسیلمہ نے دعویٰ نبوت کیا ہی نہیں بلکہ ایک محدث وہ بھی ہوا ہے تو اس سے وہ شخص کفر سے نجات پائے گا؟۔ حق تعالیٰ صحیح سمجھ نصیب کرے اور سلامت فطرت کی دے۔ آمین!

قادیانی کی تعلیم اور دعوت کو کیوں اٹھا کر نہیں دیکھتے کیا وہ دعویٰ نبوت اسی معنے سے نہیں کرتا جس معنی میں یہ لفظ آسمانی کتابوں میں آیا ہے اور کیا وہ اپنی نبوت نہ ماننے والے کو کافر اور ولدالزنا نہیں کہتا اور کیا وہ اپنی وحی کو قرآن کے برابر نہیں کہتا اور کیا اس نے دعویٰ شریعت اور توہین انبیاء نہیں کی؟۔ اس کے بعد لاہوریوں کا کتمان اور عمداً مغالطہ ان کے منہ پر کیوں نہ مارا جائے اور ان کو فی النار والسقر کیوں نہ کیا جائے؟۔

اصل میں اس فرقہ کی تکفیر میں بھی توقف کے وجوہ وہی ہیں جو اوپر گزر گئے کوئی نئی بات نہیں۔ پنجابی دھوبی کپڑے کو پتھر پر مارنے کے وقت بولا کرتے ہیں: ”ساڈا کی جاندے اچھو“ اور اگر کسی کو ان مسائل کا جہل ہو تو اپنے جہل ہی کا اعتراف کرتا رہے جہل کو علم نہ بنائے اور جہل خداداد کو نہ چھپائے اور خلق اللہ کو گمراہ نہ کرے۔

تکفیر کا مسئلہ اگر احتیاط کی چیز ہے تو دونوں جانب سے ہے نہ مسلم کو کافر کہے اور نہ کافر کو مسلم۔ جب مرزا غلام احمد قادیانی قطعاً کافر ہے اور بدیہی کافر اور تاریخ اسلام میں بلا فصل مدعی نبوت کو کافر کہتے آئے ہیں اور سزائے قتل دیتے، تو اس کے دعاوی کو کتمان کرنے والا اور مصالح سے تحریف کرنے والا جو بداہت کے خلاف ہے کفر سے کیسے بچ سکتا ہے؟۔ بداہت کے خلاف مکابرہ شرعاً و عقلاً قابل التفات نہیں۔ کفار کے ساتھ جہاد کیوں ہوتا ہے۔ کیا ان کے شبہات نہیں؟ یہی تو کہ وضوح حق کے بعد شبہات کی پرواہ نہیں کی گئی اور یہاں تو شبہات بھی نہیں محض بے حیائی اور کتمان ہے اور جنگ زرگری۔

اور سنئے کہ اس جاہلانہ احتیاط میں کیا کچھ مضمر ہے۔ کیا کسی ناپاک ذات کو مسیح

موعود ماننا کفر نہیں ؟۔ شریعت توزات میں کہ نبوت جاری تھی اس میں متنبی کاذب کا کیا قتل نہیں ؟۔

کیا کسی رجس خبیث کو مسیح موعود اور مہدی مسعود کہنا شریعت متواترہ اسلامیہ کی تحریف اور تمسخر نہیں ؟۔ شریعت متواترہ کی تحریف کیا جائے خود کفر نہیں۔ کفر کے کوئی سینگ ہیں کہ دروازہ میں نہ سمائیں ؟۔ ہاں ! خوب یاد آیا کہ ممکن ہے کہ کفر کی شکل جے سنگھ بہادر ہو یا رودر گوپال اور ان کے سینگ بھی ہوں۔

اس کے بعد اس جاہل محتاط سے کہنا چاہئے کہ وہ اپنی اس ہمہ دانی میں میاں مٹھو کی طرح اتنے ہی پر اکتفا کرے کہ قادیانی قطعی بدیہی کافر ہے پھر دنیا کو ان کی سمجھ پر چھوڑ دے وہ خود نتیجہ نکال لیں گے کہ بدیہی کافر کو مسیح و مہدی ماننے والا کیا ہے ؟۔

یہ بھی شریعت میں دیکھنے کی چیز ہے کہ کیا کسی کے لئے سوائے اعتقاد نبوت کے اعتقاد وحی مساوی قرآن رکھنا یا اعتقاد شریعت رکھنا یا اس کے اس قول پر :

انبیاء گرچہ بودہ اند بسے
من بعرفاں نہ کمترم زکسے

(نزول المسیح ص ۹۹ خزائن ص ۴۷۷ ج ۱۸)

اعتقاد رکھنا کیا یہ کفر نہیں ؟۔

نیز فرض کیجئے کہ کسی شخص نے دعویٰ نبوت بالتصریح کیا اور اس کے اذناب ہو گئے بعض نے نبی مانا اور بعض نے عمداً و مصلحتاً : "توجیه القائل بمالا یرضی به قائله" کر کے اس کو نبی نہ کہا لیکن سب خصائص و فضائل انبیاء کے اس کے لئے اعتقاد کر لئے کیا وہ سب کافر نہیں ؟۔ یہ بھی معلوم رہے کہ انبیاء کی نقل اتارنا مثلاً اپنے دو چیلوں کا نام جبریل اور میکائیل رکھے اور کہتا رہے کہ مجھے جبریل نے یہ خبر دی اور میکائیل نے یہ کہا یا یہ کہے کہ مجھ پر میرے حق میں : "لولاک لما خلقت الا فلاک" نازل ہوئی ہے۔

(تذکرہ ص ۶۱۲)

غرض نقل اتارتا ہو جیسے مسیلمہ نقل اتارتا تھا اور محاکات کرتا تھا :

آنچه انساں مے کند بوز زینه ہم

اس کی دو صورتیں ہیں یا یہ کہ انبیاء کے ساتھ استہزاء کرتا ہو' یا ادعاء ہو کہ مجھے بھی یہ خصائص حاصل ہیں اور واقعی یہ دو فرشتے میرے پاس آتے ہیں اگرچہ اس ادعاء سے نقل اتارنا مغائیر ہے۔ حکم دونوں صورت کا کفر ہے اور جو کوئی اس کے اس ادعاء کو صداقت باور کرے وہ بھی کافر ہے۔

ان صاحبوں سے یہ بھی دریافت کیا جائے کہ اس فرقہ کے علاوہ اگر آپ سے بایں عنوان مسئلہ پوچھا جائے کہ اگر کوئی اور خبیث مخبث' کھڑا ہو جائے اور دعویٰ مسیحیت کرے اور اس کے پاس مال نہ ہو اور اذناب پیدا نہ ہوں لیکن وہ برابر اسی دعویٰ پر رہے' اس کے حق میں آپ کا کیا حکم ہے یا فقط زور دار اسامی ہی دیکھ کر آپ کا مسئلہ بدلتا ہے ؟۔

دجال اکبر جس کے قتل کے لئے حضرت مسیح علیہ السلام آسمان سے اتریں گے اس کی کیا وجہ ہے سوائے اس کے کہ اس نے اپنے آپ کو یہود سے مسیح موعود منوالیا ہوگا۔ جسے خدا سمجھ نہ دے اسے خدا سمجھے۔ بالجملہ انبیاء علیہم السلام کی نقل اتارنا مستقل کفر ہے اگرچہ ادعاء نبوت بلفظ نبوت نہ کرے اور جو کوئی اس کو صداقت باور کرے بلکہ جملہ مقربین سے بڑھ کر مانے اور اس پر ایمان لائے وہ بھی قطعاً کافر ہے۔

اسی طرح وہ شخص جو انبیاء علیہ السلام کی اسامی قبضائے اور وہ کہ اس پر ایمان لائے۔ خلاصہ کلام کا یہ ہے کہ قادیانی نے علاوہ دعویٰ نبوت کے دعویٰ وحی' مساوی قرآن اور دعویٰ شریعت اور توہین انبیاء اور تکفیر امت حاضرہ اور ادعاء خصائص انبیاء علیہم السلام اور ان کی نقل اتارنا اور انکار ضروریات دینیہ اور تحریف دین متواتر اور تمسخر بعض شریعت متواترہ کا کیا ہے اور یہ سب وجوہ متفق علیہ کفر ہیں اور لاہوری اس پر ایمان لائے ہوئے ہیں۔

کشتی نوح ص ۱۶' خزائن ص ۱۸ ج ۱۹ پر قادیانی کی عبارت دیکھنی چاہئے کہ اپنی جانب سے اپنی تحقیق سے مریم صدیقہ کی طرف زناء کی نسبت کرتا ہے : "والعیاذ باالله العلی العظیم۔ والله الهادی لاهادی الاهو۔"

یہ کل بحث اس صاحب کے ساتھ ہے جس کے نزدیک دین کی کوئی حقیقت محصلہ

ہے اور اس پر ایمان و کفر کا فرق گراں نہیں۔ ورنہ جس کا دین محض مصلحت وقت اور ہر دلعزیزی ہے اس کے ساتھ ہمارا تخاطب نہیں۔

بالآخر پھر اپنے احباب سے استدعاء ہے کہ وہ اس وقت کو غنیمت سمجھ کر انجمن دعوت وارشاد میں شرکت فرمائیں اور ہر طرح سے اس کی تقویت وامداد کی سبیل نکالیں۔ تاآنکہ ایک مستقل اور مستقر انجمن ہو جائے اور دین مبین کی خدمت کرتی رہے۔

نیز زمیندار کی توسیع اشاعت میں سعی فرمائیں کیونکہ ان معلومات کا اصل ذخیرہ اور سرچشمہ وہی ہے اور اسی کی فروع میں سے باقی شعبے ہیں۔ حکومت کشمیر کو پھر بحیثیت رعیت ہونے کے متنبہ کرنا چاہتا ہوں کہ کل عالم اسلام' مصر' شام' عرب' عراق' ہندوستان' کابل وغیرہ قادیانیوں کو مسلمان نہیں سمجھتے ان کی بھرتی سکولوں اور محکموں میں مسلمانوں پر احسان نہیں اور ہمیشہ موجب تصادم وخلل امن رہے گی فقط!!

اہل کشمیر پر واضح رہے کہ جو قادیانی اخبار کشمیر سے جاری ہوا ہے وہ قادیانی عقائد یعنی کفر کی تخم ریزی ہے۔ عنقریب شاخ وبرگ دکھائے گا۔ مسلمان اپنی جیبیں خالی کر کے کفر نہ خریدیں۔ والسلام!

العارض

محمد انور شاہ کشمیری عفاء اللہ عنہ

ازدیوبند ۲۲ ذی قعدہ ۱۳۵۱ ہجری

مجلس معتمار العلماء پنجاب لاہور سے بھی بہت سی توقعات وابستہ ہیں۔ کیونکہ اعضاء اس کے مستند علماء ہیں۔ اصحاب واحباب اسے بھی فراموش نہ کریں۔ اگر اس کی تقویت اور اعانت ہو گئی تو انشاء اللہ! بہت سی خدمت مذہب وملت کی انجام دے گی۔ واللہ الموفق!!!

# عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ

ملتِ اسلامیہ کی بین الاقوامی تنظیم ہے

جو حضرت امیرِ شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے قائم فرمائی۔ مجاہدِ ملت حضرت مولانا محمد علی جالندھریؒ نے چار چاند لگائے اور شیخ الاسلام حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ نے اس تحریک کو کامیابی سے ہمکنار کیا اور اب شیخ المشائخ حضرت مولانا خان محمد دامت برکاتہم کی قیادت میں قادیانیت کے خاتمہ کی مہم پر ہے۔

## اغراض و مقاصد

اسلام کی دعوت و تبلیغ، ناموسِ ختم نبوت کی پاسبانی، قادیانی فرقوں کی سرکوبی، باطل قوتوں کا مقابلہ، مجلس کا عظیم اور مقدس مقصد ہے۔ قادیانیوں کے سربراہ مرزا طاہر نے جب سے اپنا مستقر لندن منتقل کیا ہے اور پوری دنیا کے مسلمانوں کو گمراہ کرنے کے لیے اربوں کھربوں کے منصوبے شروع کر رکھے ہیں مجلس تحفظ ختم نبوت کی ذمہ داریوں میں کئی گنا اضافہ ہوگیا ہے۔ اندرون و بیرون ملک مجلس کے مبلغ، دفاتر، مدارس، ساجد ان ذمہ داریوں سے عہدہ برا ہونے کیلئے وقف ہیں۔ مجلس کا سالانہ میزانیہ کئی لاکھ کا ہے۔ لاکھوں روپیہ کا مفت لٹریچر اندرون و بیرون ملک تقسیم کیا جاتا ہے۔ جامع مسجد ربوہ، جامع مسجد کراچی اور دیگر شہروں میں مجالس کے تعمیراتی منصوبے تشنۂ تکمیل ہیں جبکہ لندن اور دوسرے ممالک میں بھی دفاتر قائم کیے جا رہے ہیں۔ اندرون و بیرون ملک قادیانیوں کے ساتھ مقدمات کی وجہ سے مجلس کی ذمہ داریاں بہت بڑھ گئی ہیں۔ ختم نبوت کی خدمت اور مالی اعانت اللہ تعالیٰ کی رضا جوئی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت کا ذریعہ ہے۔ آنجناب سے توقع رکھتے ہیں کہ آپ اس کارِ خیر میں ضرور شریک ہوں گے۔

واجرکم علی اللہ۔ والسلام علیکم ورحمۃ اللہ

فقیر خان محمد امیر مرکزیہ، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ، حضوری باغ روڈ ملتان

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

# بیان در مقدمہ بہاول پور

۲۵/ ۲۷/ ۲۸/ ۲۹ اگست ۱۹۳۲ء

امام العصر حجۃ الاسلام

## مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# بہاولپور کا معرکتہ الآراء تاریخی مقدمہ

۱۹۳۲ء کی تیسری سہ ماہی میں حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحبؒ بوجہ علالت چند ہفتوں کے لئے ڈابھیل سے دیوبند تشریف لائے ہوئے تھے۔ جب طبع مبارک قدرے روبصحت ہوئی تو ڈابھیل مراجعت فرمانے کا عزم فرمایا۔ اور رخت سفر تیار کیا کہ اچانک حضرت شیخ الجامعہ مولانا غلام محمد گھوٹوی صاحبؒ کا صحیفہ گرامی موصول ہوا جس میں اہالیان بہاولپور کی اس آرزو کا اظہار تھا کہ حضرتؒ بہاولپور تشریف لا کر حق وباطل کے اس مقدمہ میں شہادت قلمبند کرائیں۔

حضرتؒ نے معاملہ کی نزاکت کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے ڈابھیل کا سفر معرض التوا میں ڈال کر بہاول پور کا قصد فرمایا اور باوجود پیرانہ سالی و شدید ضعف و علالت کے دیوبند سے بہاول پور تک کا صعوبت انگیز سفر اختیار فرمایا۔ اور ۱۹ اگست ۱۹۳۲ء بروز جمعتہ المبارک سرزمین بہاولپور کو قدوم میمنت لزوم سے سرفراز فرمایا۔

حضرتؒ کی بہاولپور آمد کے ساتھ ہی تمام ہندوستان کی نظریں اس مقدمہ پر مرکوز ہوگئیں اور اس نے لافانی شہرت اختیار کر لی۔ پنجاب اور سندھ کے اکثر علماء دین بہاولپور پہنچ گئے۔ آپ کی قیام گاہ پر ہمہ وقت زائرین کا اژدھام رہتا تھا۔ ۲۵ اگست ۱۹۳۲ء کو جب یہ رأس المحدثین اپنی شہادت قلمبند کرانے عدالت میں پہنچا تو کمرہ عدالت ذی علم علماء دین و مشاہیر و وزراء و اکابرین قوم سے مکمل طور پر معمور تھا۔ عدالت کے باہر میدان میں

عوام کا ایک جم غفیر موجود تھا جس میں اہل ایمان کے علاوہ اہل ہنود بھی شامل تھے اور ہر شخص حضرتؒ کے ارشادات گرامی سننے کے لئے مضطرب تھا۔ آپ کا یہ بیان ۲۸ اگست ۱۹۳۲ء تک جاری رہا جبکہ ۲۹ اگست کو جلال الدین شمس قادیانی مختار فریق ثانی نے آپ پر جرح کی۔

حضرتؒ نے مندرجہ ذیل پانچ وجوہ پیش کر کے مرزا قادیانی اور اس کے متبعین کی تکفیر کا ثبوت پیش فرمایا:

(۱)..........دعویٰ نبوت

(۲)..........دعویٰ شریعت

(۳)..........توہین انبیاء علیہم السلام

(۴)..........انکار متواترات وضروریات دین

(۵)..........سب (گالی دینا) انبیاء علیہم السلام

حضرتؒ نے اپنے دلائل قاطع وبراہین ساطع سے مرزا غلام احمد قادیانی کی باطل نبوت اور فرقہ ضالہ مرزائیہ کا کفر وارتداو پورے عالم میں ابیض من الطمس کر دیا (حضرتؒ کا یہ بیان علم وعرفان کا ایسا بحر ذخار ہے جس کی گہرائیوں میں گراں قدر اور بے بہا موتی بکھرے ہوئے ہیں۔)

مقدمہ بہاولپور کے ساتھ ویسے تو بہت سے تاریخی واقعات وابستہ ہیں۔ قارئین گرامی کی بہرہ اندوزی کے لئے یہاں پر صرف تین کا ذکر کیا جاتا ہے۔

(۱)..........مورخہ ۲۹ اگست ۱۹۳۲ء کو جب جلال الدین شمس قادیانی مختار مدعا علیہ حضرت شاہ صاحبؒ پر لایعنی جرح کر رہا تھا تو حضرت شاہ صاحبؒ موصوف کی زبان مبارک سے "غلام احمد جہنمی" کا لفظ نکلا جس پر مختار مدعا علیہ نے شدید احتجاج کرتے ہوئے جرح بند کر دی اور عدالت سے درخواست کی کہ حضرت شاہ صاحبؒ کو حکم فرمایا جائے کہ وہ اپنے الفاظ واپس لیں۔ عدالت کا کمرہ علماء فضلاء ومشاہیر سے کھچا کھچ بھرا ہوا تھا ان حضرات نے مشاہدہ کیا کہ حضرتؒ پر ایک خاص کیفیت وجد طاری ہو گئی۔ چہرہ مبارک نور سے منور ہو گیا۔ آپ نے اپنا دست مبارک جلال الدین شمس قادیانی کے کاندھے پر رکھ کر فرمایا:

”ہاں ہاں! مرزا غلام احمد قادیانی جہنمی ہے۔ دیکھنا چاہتے ہو کہ وہ جہنم میں کیسے جل رہا ہے؟۔“

حضرت شاہ صاحبؒ کے ان الہامی کلمات سے مرزائیوں پر ایسی دہشت طاری ہوئی کہ ان کے چہرے زرد پڑ گئے۔ جلال الدین شمس قادیانی نے فوراً حضرت شاہ صاحبؒ کا دست مبارک اپنے کندھے سے ہٹادیا اور کہنے لگا کہ اگر آپ مرزا غلام احمد قادیانی کو جہنم میں جلتا ہوا دکھا بھی دیں۔ تو میں اسے شعبدہ بازی کہوں گا۔

بفضل تعالیٰ آج بھی بہاولپور میں بالخصوص اور برصغیر میں بالعموم ہزاروں افراد موجود ہیں جو اس تاریخی واقعہ کے عینی شاہد ہیں۔

(۲)......... ۲۶ اگست ۱۹۳۲ء کو یوم جمعتہ المبارک تھا۔ جامع مسجد الصادق بہاولپور میں آپ نے جمعہ کی نماز ادا فرمانا تھی۔ مسجد کے اندر تل دھرنے کی جگہ نہ تھی۔ قرب وجوار کے گلی کوچے نمازیوں سے بھرے ہوئے تھے نماز کے بعد آپ نے اپنی تقریر کا آغاز کرتے ہوئے فرمایا:

”میں بواسیر خونی کے مرض کے غلبہ سے نیم جاں تھا اور ساتھ ہی اپنی ملازمت کے سلسلہ میں ڈابھیل کے لئے پابہ رکاب کہ اچانک شیخ الجامعہ صاحب کا مکتوب مجھے ملا جس میں بہاولپور آکر مقدمہ میں شہادت دینے کے لئے لکھا گیا تھا۔ میں نے سوچا کہ میرے پاس کوئی زاد راہ ہے نہیں۔ شاید یہی چیز ذریعہ نجات بن جائے کہ میں حضرت محمد ﷺ کے دین کا جانبدار بن کر یہاں آیا ہوں۔“

یہ سن کر مجمع بے قرار ہو گیا۔ آپ کے ایک شاگرد مولانا عبدالحنان ہزاروی آہ و بکا کرتے ہوئے کھڑے ہو گئے اور مجمع سے بولے کہ اگر حضرت کو بھی اپنی نجات کا یقین نہیں تو پھر اس دنیا میں کس کی مغفرت متوقع ہو گی؟۔ اس کے علاوہ کچھ اور بلند کلمات حضرت کی تعریف و توصیف میں عرض کئے جب وہ بیٹھ گئے تو پھر مجمع کو خطاب کر کے فرمایا کہ:

”ان صاحب نے ہماری تعریف میں مبالغہ کیا۔ حالانکہ ہم پر یہ بات کھل گئی کہ گلی کا کتا بھی ہم سے بہتر ہے اگر ہم تحفظ ختم نبوت نہ کر سکیں۔“ (کمالات انوری)

(۳)......... جب بہاولپور سے بیان دیکر واپس دیوبند جانے لگے تو اپنے شاگرد حضرت مولانا محمد صادق بہاولپوریؒ سے فرمایا کہ اگر فیصلہ میری زندگی میں ہوا تو خود سن لوں گا۔ اگر میرے مرنے کے بعد فیصلہ ہو تو میری قبر پر آکر سنا دینا۔ اللہ تعالیٰ کی شان بے نیازی کہ فیصلہ سے پہلے آپ کا وصال ہو گیا۔ چنانچہ آپ کی وصیت کے مطابق مولانا محمد صادق بہاولپوریؒ نے دیوبند جاکر آپ کی مزار انور پر اس فیصلہ میں اہل اسلام کی کامیابی کی نوید عرض کی۔

(فقیر اللہ وسایا)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ۲۵ اگست ۱۹۳۲

بیان گواہ مدعیہ باقرار صالح

## سید محمد انور شاہ ولد معظم شاہ ذات سید سکنہ کشمیر عمر ۵۵ سال

## ایمان اور کفر کی حقیقت

کسی کے قول کو اس کے اعتماد پر باور کرنے، اور غیب کی خبروں کو انبیاء علیہم السلام کے اعتماد پر باور کرنے کو ایمان کہتے ہیں۔ اور کفر کہتے ہیں حق ناشناسی اور منکر ہو جانے کو یا مکر جانے کو۔ ہمارے دین کا ثبوت دو طرح سے ہے۔ یا تواتر سے یا خبر واحد سے۔

**اقسام تواتر** : تواتر اسے کہتے ہیں کہ کوئی چیز ایسی ثابت ہوئی ہو نبی کریم ﷺ سے اور ہم تک پہنچی ہو علی الاتصال کہ اس میں احتمال خطا کا نہ ہو۔ تواتر ہمارے دین میں چار قسم کا ہے۔ حدیث ہے کہ :

"من كذب علی متعمدًا فليتبوأ مقعده من النار."

کے روحانی طور پر بہشت میں داخل ہونا ہے۔ چنانچہ: ’’ورافعك الی بحق۔‘‘ مسیح علیہ السلام اور لفظ: ’’ورفعناه مکانا علیا۔‘‘ حق ادریس علیہ السلام ہی بولا گیا ہے۔ نہ باالجسم اٹھانا مراد ہے۔

**جواب نمبر ۵**...... : رفع کے معنے لغوی مشہور ہیں۔ شرعی اصطلاح اس میں جداگانہ نہیں۔ عزت کی موت اس کے کوئی معنی نہیں۔ البتہ رفع بمعنے درجہ کے بھی مستعمل ہے اور بمعنی رفع روح جس کا حاصل موت ہے بھی مستعمل‘ لیکن دونوں معنی کا مجموعہ کہ اس میں دونوں قیدیں ہوں اس میں کہیں مستعمل نہیں دیکھا گیا‘ اور اگر کہیں مستعمل ہو تا بھی ہو‘ تو بھی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے باب میں جو لفظ رفع آیا ہے وہ تو یقیناً اس معنی میں مستعمل نہیں کیونکہ یہ یقینی امر ہے کہ احادیث میں نزول عیسیٰ علیہ السلام کی خبر دی گئی ہے اور اس نزول کو بمقابلہ ان کے مرفوع ہونے کے فرمایا گیا ہے چنانچہ سیاق احادیث سے ظاہر ہے۔ پس جب دونوں لفظ اس حیثیت سے متقابل ٹھہرے تو یقیناً ایک لفظ کے جو معنے ہوں گے دوسرے لفظ میں اس کا مقابل مراد ہوگا۔ پس اگر رفع سے مراد مع الجسم آسمان پر جانا مراد لیا جائے جیسا جمہور کہتے ہیں تو نزول سے مراد مع الجسم زمین پر آنا مراد ہوگا جس میں نہ تقابل فوت ہوا نہ کوئی خرابی لازم آئی۔ اگر بقول منکر رفع جسمانی سے مراد عزت کی موت لی جائے تو نزول سے مراد بقرینہ مقابلہ ذلت کی پیدائش لینا چاہئے۔ پس معنے حدیث نزول کے یہ ہوں گے کہ پھر عیسیٰ علیہ السلام نعوذباللہ ذلت کے ساتھ پیدا ہوں گے‘ اور اگر یہاں یہ معنے نہ لئے جائیں تو مقابلہ فوت ہو جائے گا۔ جس کا لزوم اوپر ثابت ہو چکا ہے پس معلوم ہوا کہ عزت کی موت کے معنے مراد لینا صحیح نہیں۔ اور اگر کوئی کہے کہ ہم مطلق موت مراد لے لیں گے‘ تو ہم کہیں گے کہ اول تو اس کی دلیل چاہئے اور اگر بلادلیل ہم تسلیم بھی کر لیں جب بھی منکر رفع جسمانی کو مفید نہیں‘ کیونکہ رفع جسمانی اگر اس لفظ سے ثابت نہ کہا جائے گا دوسری دلیل شرعی یعنی اجماع سے ثابت رہے گا‘ اور موت کا رفع جسمانی کے منافی نہ ہونا اوپر ثابت ہو چکا ہے۔ اور اگر: ’’رفعناه مکانا علیا۔‘‘ میں صرف رفع روح مراد ہو جب بھی ہم کو مضر

نہیں کیونکہ ہم یہ کب کہتے ہیں کہ رفع روحانی میں اس کا استعمال نہیں آتا۔ اسی وجہ سے تحقیق قصہ ادریس علیہ السلام کی حاجت نہیں' ہمارا تو یہ قول ہے کہ دونوں معنے میں استعمال ہو سکتا ہے مگر چونکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا مرفوع بالجسم ہونا اجماع سے ثابت ہے۔ اس لئے ان کے قصہ میں اس معنے کو ترجیح ہے اور علیٰ سبیل التنزل کہتے ہیں کہ اگر کوئی شخص قرآن میں بمعنے رفع الجسم نہ بھی لے تب بھی ہمارا دعویٰ رفع مع الجسم کا اجماع سے ثابت ہے جیسا عنقریب بیان ہو چکا ہے۔ اور چونکہ لفظ رفع بمعنے رفع مع المادۃ میں لغۃً مستعمل ہے۔ اس لئے نظیر کی حاجت نہیں اور تبرعاً نظیر بھی پیش کرتے ہیں :"قال تعالیٰ رفع السموات بغیر عمد' وقال تعالیٰ رفع سمکها." حدیث ضحایا میں ہے :" قالت عائشہ ولقد کنا لنرفع الکراع. ترمذی ص۲۷۷ج۱" اور حدیث حج صبی میں :"فرفعت امرأۃ صبیاً. ترمذی ص۱۸۵ج۱" دیکھئے۔ یہ سب اشیاء مادی ہیں جو مع المادہ مرفوع ہوئیں۔

**قول مرزا نمبر ۶** ...... : لفظ نزول جو حق مسیح علیہ السلام احادیث میں وارد ہے وہ مراد آسمان سے اترنا نہیں ہے بلکہ پیدا ہونا مراد ہے۔ جیسا کہ فرمایا خدا نے :"وانزلنا الحدید" کیا یہاں لوہا بھی آسمان سے اترا ہے یا لفظ :"انزلنا الکتاب" میں مراد یہ ہے کہ قرآن مجید آسمان سے اترا ہے اور کسی نے دیکھا ہے۔

**جواب نمبر ۶** ...... : گو نزول بھی دوسرے معانی میں حقیقتاً یا مجازاً مستعمل ہوتا ہے جس کا انکار نہیں' مگر نزول عیسیٰ علیہ السلام کا یقیناً باعتبار معنے ظاہر متبادر کے ہے۔ اولاً حدیث مسلم باب ذکر الدجال میں ہے :" فینزل الی قوله بین مہرو زتین واضعا کفیه علی اجنته ملکین. "اگر بقول منکر نزول "من السماء" یہاں پیدائش کے معنے لئے جائیں تو استغفر اللہ حدیث کا مطلب یہ ہوگا کہ عیسیٰ علیہ السلام دو رنگین کپڑے پہنے دو فرشتوں کے کندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے پیدا ہونگے۔ اول' تو یہ مطلب کیسا مہمل ہے۔ پھر افسوس کہ مدعی مسیحیت میں یہ صفت بھی نہیں پائی جاتی۔ پس حدیث کے قرائن معنے متبادر

کے تعین کر رہے ہیں۔ دوسرے اس معنے پر اجماع بھی ہے۔

**قول مرزا نمبر ۷......** : آسمان پر اس جسم خاکی کا جانا محال ہے اور "معاذ اللہ" یہ لفظ لکھا ہے کہ آنحضرت ﷺ اس جسم کثیف سے معراج کو نہیں گئے بلکہ معراج کشفی و نومی تھا اور حضرت عائشہؓ کا قول لاتا ہے کہ وہ بھی جسمی معراج کی قائل نہ تھیں۔ اور وجہ یہ ہے کہ آسمان پر کرہ نار 'یا زمہریر' ہے خاکی جسم کا جانا محال ہے بلکہ بڑے پہاڑوں پر جانے سے انسان نہیں زندہ رہ سکتا ہے۔

**جواب نمبر ۷......** : بلاشک جاسکتا ہے۔ اور اگر کوئی شخص محال کہے تو اس سے پوچھنا چاہئے کہ یہ محال عقلی ہے یا شرعی ہے یا عادی ہے۔ اگر محال عقلی یا شرعی ہے تو دلیل لانا چاہئے۔ کون سی دلیل عقلی نے اس کی نفی کی ہے؟۔ کونسی دلیل شرعی اس کا انکار کر رہی ہے؟۔ انشاء اللہ تعالیٰ! قیامت تک کوئی دلیل اس پر قائم نہ ہو سکے گی۔ اور اگر محال عادی ہے تو مسلم 'مگر یہ مفید نہیں کیونکہ قاعدہ کلیہ ہے کہ جب کسی امر کا امکان عقل سے ثابت ہو اور دلیل شرعی اور اس کے وقوع کی خبر دے اور اس کے وقوع کا اعتقاد واجب ہے۔ چنانچہ یہ امر بہت ہی ظاہر ہے پس جب اس میں کوئی استحالہ عقلی ہے نہیں' اور دلیل شرعی اس کا اثبات کر رہی ہے تو واجب ہوگا کہ اس کو خرق عادت قرار دیکر اس کا اعتقاد کیا جائے۔ اور ممکنات عقلیہ کی نسبت :"ان اللہ علی کل شیئ قدیر۔ "عقیدہ قطعیہ ہے۔ بلکہ میں ترقی کر کے کہتا ہوں کہ یہاں ممکن ہے کہ کوئی مانع عادی طبعی بھی نہ ہو' کیونکہ یہ امر مشاہدہ سے ثابت ہے کہ اگر آگ یا مثل اس کے کسی تیز چیز کے اندر سے بہت جلدی سے انگلی کو بار بار نکالیں تو کوئی صدمہ نہیں پہنچتا۔ اور فلسفہ میں یہ طے ہو چکا ہے کہ سرعت حرکت کی کوئی حد نہیں پس ممکن ہے کہ جسم محمدی و جسم عیسوی علیہما السلام کو کرہ زمہریر و کرہ نار کے اندر سے نہایت سر[illegible]و عجلت کے ساتھ نکال کر آسمان پر پہنچا دیا ہو اور بوجہ سرعت جسم کو کوئی گزند نہ پہنچا ہو تو اس میں کیا استعباد ہے۔ اور بڑی بات تو یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ محال عادی پر قادر ہیں جو چاہیں واقع کر دیں زمہریر اور نار سب ان کے مسخر اور محکوم ہیں۔ جب اس کا

امکان ثابت ہو گیا تو بلندی کشتی نوح علیہ السلام کے تحقیق کی کچھ حاجت نہیں۔ اور قول حضرت عائشہؓ کا یا بمقابلہ دیگر روایات صحیحہ مرجوح ہے یا تعدد واقعہ پر محمول ہے۔ اور صریح دلیل معراج کے جسمانی ہونے کی یہ ہے کہ منکرین نے اس کی کس شدت سے تکذیب کی۔ اگر روحانی و نومی ہوتی استعجاب واستعباد کی کوئی وجہ نہ تھی۔ پھر حضور ﷺ خود فرما دیتے کہ اس میں استعباد کیا ہے یہ تو نومی و روحانی ہے۔

**قول مرزا نمبر ۸**...... : مسیح کا آنا محال ہے کیونکہ اگر وہ بحالت نبوت آئے تو خاتم النبیین کی آیت کا نقض ہے اگر بلا نبوت آئے تو ان سے کیا قصور ہوا ہے کہ نبوت سے معزول ہو گئے۔

**جواب نمبر ۸**...... : اس مدعا کی تو تحقیق نہیں نہ تحقیق کی حاجت، مگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا تابع شرع محمدی ﷺ ہو کر تشریف لانا یقینی ہے۔ اور اس میں نہ ختم نبوت میں قدح لازم آتا ہے نہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نبوت سے معزول ہونا لازم آتا ہے۔ کیونکہ وہ اس وقت نبی بھی ہونگے اور تابع دوسرے نبی یعنی ہمارے حضور ﷺ کے تابع بھی ہونگے جس طرح حضرت ہارون علیہ السلام خود بھی نبی تھے اور شریعت میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے تابع تھے اور پھر بھی تابع ہونے سے معزول ہونا لازم نہیں آیا۔ البتہ اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس وقت خود صاحب شریعت مستقلہ ہوتے تو حضور ﷺ کی شریعت کا منسوخ ہونا اور اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اس وقت نبوت عطا ہوتی اور پہلے زمانہ میں نبوت نہ مل چکتی، تو حضور ﷺ پر نبوت کا ختم نہ ہونا بے شک لازم آتا۔ مگر جب ایسا نہیں ہے بلکہ ایک ایسے نبی جن کو حضور ﷺ کے زمانہ سے پہلے نبوت مل چکی ہے۔ حضور ﷺ کے تابع شرع ہو کر آویں گے تو اس صورت میں نہ حضور ﷺ کی لبدیتہ شریعت میں کوئی خلل ہوا اور نہ ختم نبوت میں کوئی قدح ہوا۔ اور اگر صرف اتباع کا نام معزولی ہے تو حدیث میں صاف تصریح ہے: "لوکان موسی حیا لماوسعه الااتباعی۔ مشکوٰۃ ج۱ص۳۰ باب الاعتصام باالکتاب والسنة" اس بنا پر

معنی حدیث کے یہ ہونا چاہئے کہ اگر موسیٰ علیہ السلام میرے وقت میں زندہ ہوتے تو نبوت سے معزول ہو جاتے۔ پس یہی سوال ہم کرتے ہیں کہ اس صورت میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی کیا خطا تھی جو وہ نبوت سے معزول کر دیئے جاتے؟۔

**قول مرزا نمبر ۹**...... : آیت: "وان من اهل الكتاب الا ليؤمنن به قبل موته." میں ہر دو ضمائر میں ایک ضمیر اول میں قرآن شریف یا آنحضرت ﷺ مراد ہیں۔ اور ضمیر دوم میں ایک کتابی' چنانچہ تفاسیر میں لکھا ہے کہ ہر ایک کتابی بوقت موت خود مسیح پر ایمان لے آتا ہے۔ پس ضمیرہ کی مسیح کی طرف پھیرنا اور قیامت کو صیغہ مستقبل لانا غلطی ہے۔

**جواب نمبر ۹**...... : اس ضمیر میں کئی قول ہیں چونکہ ہمارا مدار استدلال اس پر نہیں ہے۔ اس لئے ہماری طرف سے گنجائش ہے جس قول کو چاہے کوئی اختیار کرلے ہمارا کچھ ضرر نہیں۔ اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف ضمیر راجع ہو تب تو ظاہر ہے کہ ہم کو مفید ہے ہی' اور اگر کتابی کی طرف ہو تو حیات و موت عیسیٰ علیہ السلام اس آیت میں مسکوت عنہا ہوگی۔ سو ہمارے پاس دوسرے دلائل موجود ہیں۔ اس لئے ایک جگہ مسکوت عنہا ہونا ہم کو مضر نہیں۔

**قول مرزا نمبر ۱۰**...... : آیت: "قد خلت من قبله الرسل." صاف دلالت وفات مسیح ہے کیونکہ لفظ خلا بمعنے موت ہے اگر گذرنا معنے لئے جاویں تو وہ گذرنا مراد ہے جو پھر واپس نہ آوے۔ جیسا کہ مرنا ہے کہ پھر کوئی نہیں آیا۔

**جواب نمبر ۱۰**...... : خلا بمعنے مطلق مضی ہے۔ نہ حیات اس کے مفہوم کا جزو ہے نہ موت۔ قرینہ مقام سے جیسے مضیی مناسب ہوگی مراد لے لی جائے گی۔ خواہ وہ مضیی بالموت ہو یا مع الحیٰوۃ۔ پس خلت کو بالتعیین بمعنے ماتت لینے کی کوئی دلیل نہیں۔ رہا یہ کہ کوئی ایسی نظیر ہو جس میں حیات کے ساتھ استعمال خلت کا آیا ہو۔ جواب

سوال ششم میں اس کا جواب ہو چکا ہے کہ بعد اثبات حجت استعمال کے نظیر پیش کرنے کی حاجت نہیں۔ مگر ہم تبرعاً نظیر بھی پیش کرتے ہیں: " قال الله تعالیٰ وان من امة الا خلا فیها نذیر." فی الصراح ای مضیٰ وارسل، گو دلیل خارجی سے نذیر کا میت ہونا معلوم ہوا ہے مگر جو مقصود ہے اس کلام سے کہ کوئی امت بلا نذیر نہیں۔ یہی جیسا صاحب صراح نے مضیٰ کی تفسیر ارسل سے کر کے اس کی تصریح کر دی، اس مقصود میں خلا کا صدق حیوۃ فاعل خلا کے ساتھ ہوا ہے کیونکہ حالت موت میں مرسل ہونے کے کوئی معنے نہیں جیسا ظاہر ہے ورنہ آیت کے یہ معنی ہونگے کہ جتنی امتیں ہوئی ہیں سب میں ایک ایک نذیر مر چکا ہے۔ سو اس کا مخالف مقصود قرآنی ہونا ظاہر ہے اور اگر قد خلت کو بمعنے قد ماتت ہی لے لیا جائے تب بھی منکر رفع جسمانی کو مفید نہیں کیونکہ موت اور رفع الجسم میں منافات نہ ہونا اوپر محقق ہو چکا ہے۔

**قول مرزا نمبر ۱۱......** : مجمع بحار الانوار ص ۲۸۶ میں قول مالک مات بحق مسیح لکھا ہے اور امام ابن قیم اور ابن تیمیہ مسیح کی وفات کے قائل ہیں۔

**جواب نمبر ۱۱......** : ہم کو تحقیق حوالہ و تحقیق مذہب ابن تیمیہ وابن القیم کی حاجت نہیں کیونکہ تسلیم موت میں بھی منکر رفع جسمانی کو کوئی نفع نہیں جیسا کئی بار گذر چکا۔ اور اگر کسی کے کلام میں رفع جسمانی کی نفی مصرح ہو بوجہ خلاف اجماع ہونے کے قابل قبول نہیں۔

**قول مرزا نمبر ۱۲......** : قرآن شریف میں ۲۳ جگہ وفات یعنی توفی بمعنے موت ہے اور انی متوفیک میں صاف ظاہر ہے کہ معنے میں مار دونگا تحریر ہے۔ نہ مراد لینا ہے۔ اور کہیں قرآن یا حدیث یا قول صحابہؓ یا محاورہ عرب میں توفی بمعنی رفع لینا نہیں ہے۔ کیونکہ جہاں خدا فاعل اور ذی روح مفعول اور فعل توفی ہو وہاں صرف قبض روح اور جسم بیکار چھوڑ دینا ہے۔ ایسے موقع پر کہیں سوائے قبض روح، اور مراد نہیں ہے۔

**جواب نمبر ۱۲**...... :جب آیت :"وَهُوَ الَّذِیْ یَتَوَفّٰکُمْ بِالَّیْلِ ۔ الانعام آیت ۶۰" میں غیر موت میں (توفی کا) استعمال ثابت ہے تو اور نظائر کی کیا ضرورت ہے ؟۔ ورنہ مثل اس نظیر کے اور نظائر کے بعد یہ کہا جا سکتا ہے کہ ان سب نظائر کے سوا اور کوئی نظیر بھی ہے ؟۔ بلکہ میں کہتا ہوں کہ بعد اثبات حجت استعمال کے ایک نظیر کی بھی حاجت نہیں ہے اور صحت استعمال لغت سے ثابت ہے۔ توفی کے معنے "تمام گرفتن حق "لکھا ہے۔ نیز مجمع البحار میں ہے :" متوفیك ورافعك علی التقدم والتاء خروقدیکون الوفاة قبضا لیس بموت ۔"

**قول مرزا نمبر ۱۳**...... : آیت :" فیها تحیون و فیها تموتون و منها تخرجون ۔ "سے صاف مراد ہے کہ انسان زمین ہی پر رہے گا نہ آسمان پر۔ اگر آسمان پر مسیح کا جانا مانا جاوے تو یہ آیت مخالف ہے۔

**جواب نمبر ۱۳**...... :اگر دلیل حصر بجز تقدیم معمول کے اور کچھ ہے تو ظاہر کرنا چاہئے اور اگر معمول کی تقدیم دلیل ہے تو استدلال غلط ہے کیونکہ تقدیم کے اور فوائد بھی اہل بلاغت نے ذکر کئے ہیں۔ پس اس کی کیا دلیل ہے کہ یہاں حصر کے لئے ہی ممکن ہے اور بلکہ واقعی یہی ہے کہ یہاں تقدیم اہتمام شان کے لئے ہے۔ چونکہ مقام ذکر معائنہ حضرت آدم علیہ السلام کا ہے 'جس کا حاصل یہ ہے کہ تمہارے لئے جزائے اکل شجرہ میں ملکوت سے بعد ہو گیا اور بجائے اس کے زمین سے تعلق و تلبس ہو گیا۔ پس اس مقام پر مناسب تھا کہ زمین کے ذکر کو مقدم کیا جاتا 'حیات میں بھی 'موت میں بھی 'دوبارہ خروج میں بھی 'تاکہ جمیع احوال میں تلبس بالارض مؤکد ہو جائے۔ پس اس کو حصر پر کوئی دلالت نہیں اور قرآن مجید میں ایسی تقدیم بہت مواقع پر ہے :"قال الله تعالیٰ ان الله بما تعملون بصیر ۔" اور ظاہر ہے کہ یہاں حصر کے معنی محض باطل ہیں ورنہ لازم آئے گا کہ اللہ تعالیٰ غیر اعمال مخاطبین پر بصیر نہوں۔ نعوذباللہ منہ۔ پس جب حصر پر کوئی دلیل نہیں پھر حصر پر کسی حکم کو

مبنی کرنا کس طرح درست ہوگا؟۔ بلکہ ترقی کر کے کہتا ہوں کہ آیت :" فیھا تحیون ۔" میں اگر حصر مانا جاوے تو لازم آتا ہے کہ انسان کی حیات جنت میں بھی نہ ہو۔ کیونکہ جنت زمین سے خارج ہے۔ حالانکہ اس کا کوئی قائل نہیں ہو سکتا۔ اگر کہا جائے کہ اس حصر سے زمان آخرت مستثنیٰ ہے ہم کہیں گے کہ مکان آخرت بھی مستثنیٰ ہے۔ آسمان مکان آخرت میں داخل ہے۔ پس جو شخص مکان آخرت میں ہو اس کی حیات غیر ارض پر ہو سکتی ہے اور یہی جواب ہے :" ولکم فی الارض مستقر ۔" سے استدلال کرنے کا۔ مزید بر آں یہ ہے کہ اگر فی الارض کی تقدیم حصر کے لئے ہے تو لکم کی تقدیم بھی مفید حصر ہونا چاہئے جس سے یہ لازم آوے گا آپ کا' کہ بجز انسانی اور کوئی مخلوق زمین پر نہیں رہتی اور بطلان اس کا ظاہر ہے۔

**قول مرزا نمبر ۱۴...... :** آیت :"اوصانی بالصلوٰۃ والزکوٰۃ ۔ وکانا یا کلان الطعام ۔" وغیرہ میں صاف ہے کہ انسان بلا غذا نہیں رہ سکتا ہے۔ پس مسیح آسمان پر کس طرح قائم ہو گئے اور زکوٰۃ آسمان پر کس کو دیتے ہوں گے ؟۔

**جواب نمبر ۱۴...... :** زکوٰۃ سے مراد اگر یہی زکوٰۃ بالمعنی المشہور ہو تب بھی کچھ اشکال نہیں۔ رہا یہ شبہ کہ آسمان پر کس کو دیتے ہوں گے محض "پادر ہوا" ہے۔ کیونکہ زمین پر رہتے بھی یہ حکم ایسا نہیں جو کسی عارض سے ساقط نہ ہو جاوے۔ مثلاً مامور بالزکوٰۃ کے پاس مال نہ رہے اب وہ مامور نہ رہے گا' اور کوئی امر مانع وجوب پایا جاوے وجوب نہ رہے گا۔ پس ہم کہہ سکتے ہیں کہ منجملہ شرائط وجوب زکوٰۃ کے یہ بھی ہے کہ وہ شخص زمین پر رہتا ہو اور مالدار ہو' چونکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر تشریف لے گئے اور وہاں ان کے پاس مال بھی نہیں اس لئے شرط وجوب مفقود ہو گی۔ پس مشروط یعنی وجوب بھی ساقط ہو گیا۔ پس اوصانی بالزکوٰۃ کے معنے یہ ہوں گے 'اوصانی بشرط اجتماع الشرائط وارتفاع الموانع' جیسا جمیع احکام میں بالاجماع یہی دونوں قیدیں معتبر ہوتی ہیں۔ اور حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ پر زکوٰۃ واجب ہونے نہ ہونے کی تحقیق کی حاجت نہیں۔ اگر ان پر واجب نہ ہونا ثابت بھی ہو جاوے تو

اوصانی بالز کوٰۃ کے معنے ہوں گے "اوصانی بان آمرامتی بالزکوٰۃ رہا کانا یاکلان الطعام ." سے یہ استدلال کرنا کہ بلا غذا انسان زندہ نہیں رہ سکتا اور اس سے حیات عیسویہ کو آسمان پر ممتنع کہنا نہایت ہی غلطی ہے۔ اس آیت میں صرف ان کے اکل طعام سے ان کے ابطال الوہیت پر استدلال کیا ہے' جس کا عمر بھر میں ایک بار بھی متحقق ہو جانا استدلال کے لئے کافی ہے' کیونکہ اکل طعام دلیل احتیاج کی ہے اور وہ دلیل حدوث کی ہے اور وہ منافی ہے وجوب کے' جو الوہیت کے لئے لازم ہے۔ اور ظاہر ہے کہ ایک بار کے اکل طعام سے بھی حدوث ثابت ہو جاویگا اور حادث کا واجب بالذات ہونا ممکن ہی نہیں۔ اس لئے ایک فرد بھی اکل طعام کی استدلال کے لئے کافی ہو گی۔ یہ حاصل ہے آیت کا۔ پس مقصود آیت کا جب ایک بار کے اکل طعام سے بھی حاصل ہو سکتا ہے تو دوام اکل طعام پر آیت کی دلالت کہاں ہے ؟ جب آیت دوام اکل طعام پر دلالت نہیں کرتی تو ضرورت اکل طعام پر تو کب دلالت کر سکتی ہے۔ جیسا کہ عقلاء پر ظاہر ہے۔ پھر آیت سے امتناع حیات بدون غذا کا حکم کرنا جو موقوف ہے اثبات ضرورت اکل طعام پر کب صحیح ہو گا۔ پس یہ دعویٰ محض غلط ہوا کہ آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ بلا غذا انسان زندہ نہیں رہ سکتا' دوسرے کانا دوام کے لئے ضروری الدلالتہ بھی نہیں جیسا اہل عربیتہ پر ظاہر ہے۔ تیسرے یہ کہ اگر دوام کے لئے مان بھی لیا جاوے تو باعتبار زمان ماضی کے اور اس میں بھی زمان سکونت ارض کے اعتبار سے دوام ہو سکتا ہے پس آسمان پر غذا کی ضرورت یا دوام کی کیا دلیل ہے۔ رہا اگر کوئی آیت سے قطع نظر کر کے باعتبار اقتضائے مزاج انسانی کے دعویٰ کرے کہ بدون غذا کے حیات ممتنع ہے تو جواب دیا جاویگا کہ یہ ظاہر ہے کہ یہ امتناع عقلی یا شرعی تو ہے نہیں' صرف عادی ہے سو اللہ تعالیٰ کو ہر طرح کی قدرت ہے' ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ اقتضاء مزاج کو بدل ڈالیں کہ غذا کی حاجت نہ رہے۔ دنیا میں جب ایک ملک سے دوسرے ملک میں جا کر بعض مقتضیات مزاجیہ بدل جاتے ہیں تو آسمان و زمین کے خواص میں تو بہت فرق ہونا ممکن ہے۔

چنانچہ حضرت قتادہؓ کا قول روح المعانی میں منقول ہے :

" رفع اللہ تعالیٰ عیسیٰ علیہ السلام فکساہ الریش والبسہ

النور و قطع عنه لذة المطعم و المشرب فطار مع الملائكة ۔" بلکہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ زمانہ خروج دجال میں اہل ایمان کو کل کو' یا بعض کو بجائے غذا کے صرف ذکر اللہ کافی ہو جایا کرے گا۔ مشکوٰۃ ص ۴۷۷ باب العلامات بین یدی الساعۃ وذکر الدجال میں ہے :" قال علیہ السلام یجز یہم مایجزی اهل السماء من التسبیح والتقدیس ۔" اور اگر بدون غذا کے زندہ رہنا سمجھ میں نہیں آتا تو ہم کہیں گے کہ کیا آسمان پر اللہ تعالیٰ غذا نہیں دے سکتے۔ اگر جنت کے میوے کھلا دیتے ہوں تو کیا مشکل ہے ؟۔

**قول مرزا نمبر ۱۵**...... : مرزا غلام احمد قادیانی کہتا ہے کہ مسیح فوت ہو گئے۔ اور جو فوت ہو جاتا ہے وہ پھر واپس نہیں آتا یہ سنت اللہ ہے غیر متغیر و متبدل اور حضرت عزیر علیہ السلام کا زندہ ہونا واقعی نہ تھا اور دیگر مردمان کا زندہ ہونا' مراد وہاں موت سے غشی ہے نہ حقیقی موت۔

**جواب نمبر ۱۵**...... : جن قصص میں مردوں کا زندہ ہونا قرآن مجید میں آیا ہے ان الفاظ کے حقیقی معنی تو یہی ہیں کہ بے جان سے جان دار کر دیئے گئے موت کو غشی پر اور احیاء کو ازالہ غشی پر محمول کرنا مجاز ہے اور ظاہر ہے کہ جب تک حقیقی معنے کے تعذر کی کوئی وجہ نہ ہو اس وقت تک مجاز پر عمل کرنا درست نہیں۔ لہذا یہ تاویل یقیناً باطل ہے۔ اور اگر بلا دلیل سے ایسے احتمالات کا اعتبار کیا جاوے تو حشر و نشر میں بھی ایسی تاویلیں ہو سکتی ہیں۔ جیسا ملحدین نے کہا ہے۔ پس جیسا ملحدین کے شبہ کو اسی قاعدہ اصالتہ معنے حقیقی سے باطل کیا جاتا ہے تو اسی قاعدہ پر یہاں بھی عمل ضروری ہے۔ کیونکہ دونوں جگہ لفظ احیاء اور اماتت آیا ہے۔ البتہ جہاں کوئی دلیل ترک معنے حقیقی کی ہو وہاں مجاز لینے میں کسی کو کلام نہیں' لیکن جہاں کوئی قرینہ مانعہ معنے حقیقی سے نہ ہو وہاں کوئی وجہ نہیں کہ معنے مجازی لئے جاویں۔ اگر یہ کہا جاوے کہ یہاں دلیل قائم ہے معنے حقیقی نہ لینے کی' وہ یہ کہ سنت اللہ جاری ہے کہ مر کر کوئی زندہ نہیں ہوتا :" ولن تجد لسنته الله تبديلا ۔" ہم کہتے ہیں کہ اگر سنت اللہ کی تبدیل کے یہ معنے ہوں تو پھر قیامت میں مردوں کو زندہ کرنا تو سب سے بڑھ کر سنت

اللہ کی تبدیل ہے کیونکہ اس کی قبل تک تو یہی سنت چلی آتی تھی کہ سب مردہ تھے بلکہ قبل قیام ساعت تو یہ سنت اس قدر پرانی نہیں ہوئی جس قدر قیام ساعت تک پرانی ہو جاویگی۔ پس اگر اس روز اس سنت اقدم کی تبدیل ہوگی تو اس وقت تو اقدم بھی نہیں ہوئی صرف سنت قدیمہ ہی کے تبدیل ہے۔ جب اقدم میں تبدیل جائز ہے تو قدیمہ میں تو بدرجہ اولیٰ جائز جاننا چاہئے۔ اور لیجئے عالم اہل حق کے نزدیک حادث بالزمان ہی قبل حدوث ایک غیر متناہی مدت اس پر عدم کی گذر گئی۔ اور یہ معدوم رکھنا سنت اللہ تھا۔ پس عالم کو پیدا کر کے اس سنت اللہ کو کیسے بدل دیا گیا۔ اور پھر پیدا کرنے کے بعد جب اس کا وجود مظہر سنت اللہ ہو گیا پھر موت مسلط کر کے اس سنت کو کیسے بدل دیا جاتا ہے۔ غرض یہ چندبار تبدیل سنت اللہ کیسے واقع ہوا۔ اس پر اگر یوں کہا جاوے کہ یہ مجموعہ حالات کا من حیث المجموع سنت اللہ ہے اور اس میں تبدیل نہیں ہوئی۔ ہم کہیں گے اسی طرح اکثر مردوں کو دنیا میں زندہ نہ کرنا اور کسی کسی مردے کو زندہ کر دینا یہ مجموعہ بھی سنت اللہ ہے۔ پس کسی کسی کا زندہ کرنا موجب تبدیل سنت اللہ نہیں ہوا۔ اصل یہ ہے کہ آیت کے یہ معنے ہی نہیں کہ ہم خود بھی اپنے طریقہ کو نہیں بدلتے بلکہ مطلب یہ ہے کہ کوئی اور شخص اتنی قدرت نہیں رکھتا کہ ہمارے طریقہ کو بدل سکے۔ جیسے ارشاد ہوا ہے: "لا مبدل لكلماته." اور اگر تبدیل کا فاعل اللہ تعالیٰ ہی کو مانا جاوے تو سنت سے مراد سنت قولیہ یعنی وعدہ قولی ہے اس میں وہ خود بھی تبدیل نہیں فرماتے اور اس تمام تر تقریر کی اس وقت ضرورت ہے جب وفات مسیح علیہ السلام کو مان لیا جاوے اور یہی اس میں گنجائش کلام ہے جیسا تفسیر متوفیک کے ضمن میں معلوم ہوا ہے۔

**قول مرزا نمبر ۱۶**...... : مسلم کی حدیث ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس وقت سے سو برس کے اندر جس قدر نفوس زندہ ہیں وہ مر جاوینگے۔ اگر بقول مسلمانان مسیح زندہ بھی تھے تو اس حدیث سے مر گئے۔

**جواب نمبر ۱۶**...... : یہ حدیث اہل ارض کے باب میں ہے نہ کہ اہل سماء کے بارہ میں۔ چنانچہ حدیث میں: "على ظهر الارض." کی قید صاف مذکور ہے۔ اور اہل

ارض میں سے بھی باعتبار اکثر کے فرمایا ہے ورنہ خود ابلیس بھی ایک نفس منفوسہ ہے۔ اور اب تک زندہ ہے۔ مقصود اصلی اس حدیث کا یہ فرمانا ہے کہ ایک صدی کے بعد یہ قرن گذر کر دوسرا قرن لگ جاویگا اور زمانہ کا نیا رنگ ہو جاویگا گو بعض لوگ اس قرن کے زندہ بھی رہیں' چنانچہ راوی حدیث ابن عمرؓ نے خود یہی تفسیر کی ہے رواہ البخاری پس حضرت عیسیٰ علیہ السلام چونکہ وقت ارشاد اس حدیث کے 'اہل سماء میں سے ہیں۔ اس لئے وہ اس حدیث میں داخل ہی نہیں۔ اور اگر زبردستی باعتبار ماکان کے ان کو علی ظہر الارض مانا جاوے تو دوسرا جواب دیدیا جاوے گا کہ یہ حدیث باعتبار اکثر کے ہے۔ نہ باعتبار کل کے 'اور بعد ان جوابوں کے حیات خضر علیہ السلام و اصحاب کہف و قصص جن کی تحقیق کی حاجت نہیں کیونکہ یہ سب نظائر ہونگے اور ہر واقعہ کے لئے اگر نظیر کی ضرورت ہو تو وہ نظیر بھی ایک واقعہ ہو گا۔ اس قاعدہ کے موافق اور اس کے لئے ایک اور نظیر چاہئے۔ اس طرح اس میں بھی کلام ہو گا۔ پس یا تو سلسلہ کہیں ختم نہیں ہو گا تو تسلسل محال لازم آوے گا' اور اگر کہیں ختم ہو گا تو وہ واقعہ بلا نظیر مان لیا جاوے گا تو وہ قاعدہ غلط ہو گا۔

**قول مرزا نمبر ۷۱......** : حدیث میں ہے کہ میری امت کی عمر بہت کم ہو گی۔ اگر بقول مولویان مسیح زندہ ہیں تو اس وقت دو ہزار برس کی ان کی عمر ہو گی اور یہ خلاف ہے۔ کیونکہ مسلمان مسیح کو امتی بھی آنحضرت ﷺ کا مانتے ہیں۔

**جواب نمبر ۷۱......** : اس قسم کی حدیثوں میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام داخل نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ اس ارشاد کے وقت وہ حضور ﷺ کی امتہ میں داخل نہیں ہوئے جو اس حدیث میں داخل کئے جاویں۔ اور جب امتی ہو کر تشریف لاوینگے تو بمقتضائے ان احادیث کے معمولی عمر کے بعد وفات فرما جاوینگے۔ دوسرے یہ حکم باعتبار اکثر کے ہے کیونکہ بعض روایات میں : " مابین ستین الی سبعین . " آیا ہے۔ حالانکہ مشاہدہ ہے کہ بعض امتیوں کی عمر اس مدت سے بہت زیادہ ہوتی ہے۔ بہر حال ان احادیث سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات کا اثبات سخت مغالطہ ہے۔

**جواب نمبر ۱۸......** : کہ نبی کے معنے خبر دہندہ ہے۔ اور وحی اوران پر بھی سوائے انبیاء کے نازل ہوئی ہے۔ پس باب وحی و نبوت من کل الوجوہ بند نہیں ہوا۔ البتہ نبی صاحب شریعت کا خاتمہ ہے۔ بطور ظلیت محمدی ﷺ کے جزوی نبی اس امت میں ہوتے رہیں گے۔ فقط!!!

**جواب نمبر ۱۸......** :اس کی تحقیق جواب سوال چہارم میں گذر چکی۔

**قول مرزا نمبر ۱۹......** :اگر جناب کے پاس انجیل برنباس کی ہووے تو اس میں سنا ہے کہ حضرت مسیح کے زندہ آسمان پر جانے اور پھر آنے اور آنحضرت کی پیشین گوئی کا ذکر درج ہے یہ تحریر فرماویں۔

**جواب نمبر ۱۹......** : انجیل نہ میرے پاس ہے نہ بعد اقامتہ دلائل شرعیہ اس سے تحقیق کرنے کی حاجت ہے۔

**قول مرزا نمبر ۲۰......** : آیت :" ان ارادان یہلك المسیح ابن مریم وامه ومن فی الارض جمیعا ۔" میں صاف حیات مسیح نکلتی ہے۔ مگر لفظ امہ کی کیا توجیہ ہے ؟۔ کیونکہ نزول آیت کے وقت حضرت مریم علیہا السلام فوت شدہ تھیں۔

**جواب نمبر ۲۰......** : ہمارا مدار استدلال یہ نہیں لہذا اس غرض سے توجیہ کی حاجت نہیں گو تحقیق تفسیر کے مقام میں توجیہ کی جائے جس کا ذکر کرنا یہاں ضروری نہیں۔

**قول مرزا نمبر ۲۱......** : سنا ہے کہ محی الدین ابن عربیؒ نے فتوحات مکیہ کے باب ۳۶۰ یا ۲۶۰ میں ایک حدیث ابن عمرؓ سے ایک حواری مسیح کا قصہ صعود و نزول مسیح میں لکھا ہے اور وہی روایت کتاب ازالتہ الخفا حضرت شاہ ولی اللہ" میں بھی ہے۔ ان کی صحت تحریر فرمائیے کہ کہاں ہے اور ازالتہ الخفا میں کیا عبارت ہے اور سنا ہے کہ محی الدین ابن عربی نے اس حدیث کی صحت کشفی طور پر کی ہے۔

**جواب نمبر۲۱......:**

مجھ کو تحقیق نہیں نہ تحقیق کی حاجت

فی طلعته الشمس مانیعنیك عن زحل

**قول مرزا نمبر۲۲......:** بوقت وفات جناب سرور کائنات روحی فداہ حضرت عمرؓ نے فرمایا تھا کہ اگر کوئی شخص آنحضرت ﷺ کو مردہ کہے گا میں ماروں گا۔ اور فرماتے تھے کہ محمد ﷺ نہیں مرے بلکہ :"رفع کما رفع عیسیٰ ." کہایعنے حضرت مسیح کی طرح زندہ آسمان پر اٹھائے گئے۔ پھر حضرت صدیق اکبرؓ نے خطبہ پڑھااور سمجھایا۔ یہ پورا قصہ کہاں ہے اور یہ الفاظ :" رفع کما رفع عیسیٰ ." ہیں یا کیا الفاظ ہیں۔

**جواب نمبر۲۲......:** یہ الفاظ مجھ کو یاد نہیں۔ اگر ہوں تو تشبیہ مطلق رفع میں ہے گو مشبہ میں رفع روحانی ہو اور مشبہ بہ مین رفع جسمانی مع الروح ہو۔ صحت تشبیہ کے لئے ادنی مشارکت کافی ہے۔ البتہ بخاری میں یہ الفاظ پیش نظر ہیں :"ولیبعثنه الله ." سو اس میں کوئی امر قابل بحث ہی نہیں۔

**قول مرزا نمبر۲۳......:** حضرت مہدی علیہ السلام کا بعد اختلاف اس کے کہ وہ بنی ہاشم سے ہونگے یا کسی اور قوم سے قول فیصل اور اکثر کیا ہے۔

**جواب نمبر۲۳.** احادیث میں حضرت امام مہدی علیہ السلام کی نسبت :" من اهل بیتی ومن عترتی ومن اولاد فاطمة ." منصوص ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ وہ بنی ہاشم سے ہیں۔

**قول مرزا نمبر۲۴......:** مرزا :"لامهدی الاعیسیٰ . و امامکم منکم ." کے احادیث سے کہتا ہے کہ مہدی کوئی نہیں ہوگا فقط مسیح ہوگا۔ چنانچہ میں مسیح ہوں اس کی کیا عمدہ توجیہ ہے ؟۔

**جواب نمبر ۲۴......** : چونکہ احادیث سے قطعاً تغائر و تمائز حضرت عیسیٰ علیہ السلام و حضرت مہدی علیہ السلام کا ثابت ہے اور نیز اجماع اس پر منعقد ہے' اس لئے حدیث :"لامہدی الاعیسیٰ۔" بالاجماع (ضعیف و ناقابل حجت ہے صحیح ہوتی تو تب بھی) ماؤل ہے۔ علماء نے چند تاویلیں ذکر کی ہیں جو مناسب معلوم ہو' اختیار کر لینا جائز ہے۔ میرے نزدیک توجیہ حدیث کی یہ ہے کہ یہ ترکیب مستعمل ہوتی ہے کمال تشابہ کے لئے۔ پس مطلب یہ ہے کہ ان دونوں بزرگوں میں باعتبار صفات کمال کے ایسا تشابہ ہوگا کہ گویا مہدی عین عیسیٰ علیہ السلام کے ہیں۔

جیسا کسی کا قول ہے شعر :

من توشدم تومن شدی من تن شدم توجان شدی
تاکس نگوید بعد ازین من دیگرم تو دیگری

اور امامکم منکم میں امام سے مراد حضرت مہدی علیہ السلام ہیں اور اس سے قبل اس حدیث میں یہ ہے کہ :" کیف انتم اذا نزل ابن مریم فیکم۔" اور امامکم منکم مبتدا اُخبر مل کر حال واقع ہوگا۔ اس میں تو کوئی وجہ شبہ اتحاد کی بھی نہیں' بلکہ مطلب صاف ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام ایسی حالت میں آوینگے جبکہ تم میں مہدی بھی موجود ہونگے۔ غرض کسی حدیث سے دونوں کا ایک ہونا ثابت نہیں' رہا اپنی نسبت دعویٰ کرنا اس کے متعلق خاتمہ ملاحظہ کیا جاوے۔

**قول مرزا نمبر ۲۵......** : بخاری شریف میں عامر بن فہیرۃ کا بئر معونہ کے دن مقتول ہونے کے بعد بجسد عنصری آسمان پر اٹھ جانا درج ہے۔ ایک کتاب میں دیکھا ہے' امید کہ اس کی صحت باب بخاری وغیرہ سے پتہ دیں اور یہ بھی ثبوت دیں کہ انسان کا آسمان پر جانا ممکن ہے یا نہیں۔ کتاب شرح الصدور ص ۴۷ کا حوالہ بھی لکھا ہے بابت خبیب بن عدی کے۔ چونکہ یہ ایک بڑا مجموعہ سوالات کا ہے اور میں بفضل خدا اور برکت سرور کائنات ﷺ و علمائے شریعت سے اپنے عقائد اہل سنت حنفی المذہب پر بہت معتقد و قائم

ہوں لوگوں کی چھیڑ چھاڑ اور بعض احباب کے بگڑ جانے اور بعض کے مستقیم رہنے کی وجہ سے یہ تکلیف حضور کو دی ہے۔ بخدا خدا ہی عالم ہے کہ یہ امر بطور بناوٹ اور خود غرضی کی وجہ سے نہیں۔ اگر حضور علیہ کل کا جواب تحریر فرماوینگے تب بھی میں جناب کا مشکور اور اگر بعض کا' تب بھی حضور کا ممنون ہوں۔

**جواب نمبر ۲۵**...... : بخاری جلد ثانی ص ۵۸۷ میں اس قصہ کے یہ الفاظ ہیں :" قال لقدرایته بعد ماقتل رفع الی السماء حتی انی لانظر الی السماء بینه و بین الارض ثم وضع ." اس میں رفع مع الجسم کی تصریح ہے اور شرح الصدور میرے پاس نہیں ہے نہ اس میں تحقیق کرنے کی حاجت اور ممکنات کے ثبوت کا قاعدہ و طریقہ جواب ہفتم میں مذکور ہو چکا ہے۔ اور استحالہ کسی دلیل سے ثابت نہیں۔

**قول مرزا نمبر ۲۶**...... : اور ایک امر یہ ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے حضرت مسیح علیہ السلام اور حضرت حسینؓ و علیؓ کے اوپر طعن و تشنیع بہت کیا ہے اور آخر میں یہ فقرہ لکھ دیتا ہے کہ میں تو اپنے عیسیٰ کو جو نبی تھے یا حضرت حسینؓ و علیؓ کو جو ہمارے ہیں نہیں کہا ہے۔ بلکہ عیسائیوں کے مسیح کو جس نے خدائی کا دعویٰ کیا ہے اور جس کا قرآن میں ذکر نہیں ہے کہا ہے اور شیعوں کے حسینؓ اور علیؓ کو کہا ہے۔ چونکہ عیسائیوں نے ہمارے حضرت کو اور شیعوں نے ہمارے خلفاء ثلاثہ کو بہت برا کہا ہے اس وجہ سے ہم نے بھی ان کے مسلمہ و موضوعہ بصفات موصوفہ بخیال ان کے' کو کہا ہے۔ آیا ایسا پیرایہ اور حیلہ کر کے حضرت حسینؓ' مسیح علیہ السلام' علیؓ پر کس قدر حملہ جائز ہے ؟۔ یا قطعی ناجائز ہے اگر کوئی الزام ان پر دیا جاوے تو اس کی کیا صورت ہے۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ عیسائیوں کے مقابلہ میں حق مسیح علیہ السلام علماء سلف و خلف نے ایسا حملہ کیا ہے اور علماء اہل سنت نے بمقابلہ شیعان کے برتاؤ کیا ہے۔ یہ کہاں تک صحیح ہے۔

**جواب نمبر ۲۶**...... : گو مناظرین کی ایسی عادت ہے مگر قرآن مجید کی ایک

آیت کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ امر قبیح ہے۔وہ آیت یہ ہے : " لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ فَقِيْرٌ وَّنَحْنُ اَغْنِيَآءُ۔ آل عمران ۱۸۱ " اس کا شان نزول مفسرین میں مشہور ہے کہ حضور ﷺ نے صدقات کی ترغیب فرمائی تھی جس پر یہود نے یہ بات کہی' یہ یقینی ہے کہ ان کا یہ عقیدہ نہ تھا' بلکہ محض الزام کے طور پر کہا تھا کہ حضور ﷺ کی ترغیب سے (نعوذباللہ) اللہ تعالیٰ کا حاجت مند ہونا لازم آتا ہے۔ مگر انہوں نے اس قضیہ شرطیہ کو سورۂ حملیہ میں کہا اللہ تعالیٰ نے اس کی تقبیح فرمائی۔ گو اس کا بطور قضیہ شرطیہ کے کہنا بھی بوجہ لزوم تکذیب حضور ﷺ کے قابل تقبیح کے ہے۔ مگر اس مقام پر اس کا ذکر نہیں فرمایا۔ صرف امر اول کی تقبیح پر اکتفا فرمایا۔ اس سے معلوم ہوا کہ اس طرح کا پیرایہ قبیح ہے۔ اگر کسی نے ایسا کیا اس کی تاویل کرینگے کہ مقصود الزام ہے اور کہیں گے کہ انہوں نے آیت میں غور نہیں کیا ہوگا۔ اور خاص کر جب یہ کہنا مخالفین کی زبان سے اپنے بزرگوں کو برا بھلا کہلانے کا سبب بن جاوے' اس صورت میں تو دوسری وجہ سے بھی ممنوع ہونے کی پائی جاوے گی۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ :" وَلَا تَسُبُّوا الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَيَسُبُّوا اللّٰهَ عَدْوًاۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ۔ الانعام آیت ۱۰۸ " اور سلف کے کلام میں ایسے عنوانات نظر سے نہیں گذرے۔

**قول مرزا نمبر ۲**...... : چونکہ بعض اوقات بعض مسلمان کہہ دیا کرتے ہیں کہ مرزا کلمہ گو ہے اور اس کو برا نہ کہو اور خاص کر صوفی المشرب میں تو برا کسی کو کہنا ہی نہیں آیا ہے۔ اس میں حضور کی کیا رائے ہے ؟ کیونکہ مرزا مدعی نبوت ورسالت ومہدیت ومسیحیت وغیرہ کا ہے۔ اور ظاہراً اہانت انبیاء وعلماء کی کرتا ہے وغیرہ وغیرہ۔ پس ایسے شخص کی نسبت کیا حکم ہے۔ علماء کی مواہیر اس کے ضال ومضل وبعض بکفر وغیرہ ثبت ہیں۔ امید کہ مفصل جواب نمبر وار سے مشرف فرمادیں گے اور جس کتاب کا حوالہ دیں باب یا فصل سے مطلع فرمادیں۔ چونکہ مرزا بخاری شریف پر اور قول مینک حضرت ابن عباسؓ پر بہت ناز کرتا ہے۔ اگر زیادہ تر حوالہ بخاری شریف اور حضرت عبداللہ ابن عباسؓ کا حوالہ دیں تو عمدہ ہے۔ اور اکابر

علماء جن میں محی الدین ابن عربیؒ یا جلال الدین سیوطیؒ اور خصوصاً حضرت امام مالکؒ کی بابت اگر کہیں اقوال ہوویں تو ضرور تحریر فرماویں یا اصحاب مالکؒ سے حوالہ دیں۔ اور مجمع البحار کی عبارت سے تسلی بخشیں۔ حضور کے جواب کا میں منتظر رہونگا۔ اگر کاغذات جواب زیادہ ہو جاویں تو بیرنگ ارسال فرماویں۔ یا جو صورت ہووے۔ زیادہ والسلام۔ خدا حضور کو سلامت با کرامت رکھے۔ امید رکھتا ہوں کہ جناب بندہ کو محروم نہ رکھیں گے۔ بندہ خاکسار۔ کرم خان نائب محافظ دفتر فارسی صاحب ڈپٹی کمشنر انبالہ' شہر انبالہ محلہ نیلیانس' ۲۲ فروری ۱۹۰۳ء

**جواب نمبر ۲۷**...... :بلا ضرورت تو کسی کو برا بھلا کہنا واقعی برا ہے گو وہ شخص براہی کیوں نہ ہو لیکن جہاں بندگان خدا کے دین اور عقیدہ کی حفاظت مقصود ہو ایسے وقت واجب ہے کہ جس شخص کی وجہ سے دین میں فتنہ ہوتا ہو اس کی غلطیوں کو مسلمانوں پر ظاہر کرے البتہ سب وشتم فضول حرکت ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "وَلَاتُجَادِلُوْآ اَهْلَ الْكِتٰبِ اِلَّابِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ۔ العنکبوت آیت ٤٦" پھر اللہ فرماتے ہیں : " وَقُلْ لِعِبَادِیْ يَقُوْلُوْا الَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ۔ اِنَّ الشَّیْطٰنَ يَنْزَغُ بَيْنَهُمْ۔ بنی اسرائیل آیت ۵۳"

اب ہم اس مقام پر مناسب سمجھتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے بعض اقوال مع حوالہ نقل کریں۔ ناظرین اگر اہل علم وفہم ہیں تو خود ورنہ علماء محققین کے روبرو ان کو پیش کر کے تحقیق کرلیں کہ ایسے وقوال کا شریعت میں کیا اثر اور قائل کا کیا حکم ہے ؟۔

## قول اول :

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑدو
اس سے بہتر غلام احمد ہے

(دافع البلاء ص ۲۰' خزائن ص ۲۴۰ ج ۱۸' مؤلفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

**قول دوم :** مشتمل بر چند قول ازالہ اوہام ص ۳۰۸' خزائن ص ۲۵۷' ۲۵۸ ج ۳ :

اب یہ بات قطعی اور یقینی طور پر ثابت ہو چکی ہے کہ حضرت مسیح بن مریم باذن وحکم الٰہی الیسع نبی کی طرح اس عمل الترب میں کمال رکھتے تھے۔ گو الیسع کے درجہ کاملہ سے کم رہے تھے.......... اگر یہ عاجز اس عمل الترب کو مکروہ اور قابل نفرت نہ سمجھتا تو خدائے تعالیٰ کے فضل و توفیق سے امید قوی رکھتا تھا کہ ان اعجوبہ نمائیوں میں حضرت مسیح ابن مریم سے کم نہ تھا.......... جو شخص اپنے تئیں اس مشغولی میں ڈالے اور جسمانی مرضوں کی رفع دفع کرنے کے لئے اپنی دلی ودماغی طاقتوں کو خرچ کرتا رہے وہ اپنی ان روحانی تاثیروں میں جو روح پر اثر ڈال کر روحانی بیماریوں کو دور کرتی ہیں بہت ضعیف اور نکما ہو جاتا ہے اور امر تنویر باطن اور تزکیہ نفوس کا جو اصل مقصد ہے اس کے ہاتھ سے بہت کم انجام پذیر ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ گو حضرت مسیح جسمانی بیماریوں کو اس عمل کے ذریعہ سے اچھا کرتے رہے مگر ہدایت اور توحید اور دینی استقامتوں کی کامل طور پر دلوں میں قائم کرنے کے بارہ میں ان کی کارروائیوں کا نمبر ایسا کم درجہ کا رہا کہ قریب قریب ناکام کے رہے۔ حالانکہ مرزا غلام احمد قادیانی نے ازالہ اوہام ص ۳' خزائن ص ۱۰۴ ج ۳ پر لکھا ہے کہ: ”میں سچ سچ کہتا ہوں کہ مسیح کے ہاتھ سے زندہ ہونے والے مر گئے مگر جو شخص میرے ہاتھ سے جام پئے گا جو مجھے دیا گیا ہے وہ ہرگز نہیں مرے گا۔“ اور بھی اس قسم کے اقوال ہیں جو ان کے اور ان کے مقابلین کے تالیفات میں نظر پڑتی ہیں۔ اللھم اعذنا من کل قول او عمل لا یرضیك۔

**قول مرزا نمبر ۲۸**...... : حضرت الیاس یعنی ادریس علیہ السلام کے نزول کا صحیح حوالہ تحریر فرمائیں۔

**جواب نمبر ۲۸**...... : چونکہ ہمارا مدار استدلال نہیں اس لئے کچھ حاجت نہیں۔

**قول مرزا نمبر ۲۹**...... : اور حضرت عزیر علیہ السلام کے دوبارہ شہر میں آنے کا اور توریت اور ان سے پھر کہنے یا صحیح کرنے کا قصہ جو مشہور ہے اس کا پتہ صحیح کیا ہے۔

**جواب نمبر ۲۹**...... : قرآن مجید میں بعد قصہ مناظرہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ایک قصہ مذکور ہے جس میں صاحب قصہ کا مر جانا پھر بعد سو برس کے زندہ ہونا صراحۃً مذکور ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ صاحب قصہ حضرت عزیر علیہ السلام ہیں۔ غرض صاحب قصہ کوئی ہو حیات بعد موت ثابت ہے اور حفظ توریت وغیرہ کے قصہ کی تحقیق کی حاجت نہیں۔

**قول مرزا نمبر ۳۰**...... :اگر کسی مردہ کا زندہ ہونا کسی اولیاء اللہ سے بصحت کتاب معتبر ہو تو تحریر فرمائیں۔

**جواب نمبر ۳۰**...... : کچھ حاجت نہیں :"تمت الجوابات والحمد لله الذی بنعمة تتم الصاحات۰"،

## خاتمہ مفیدہ جس میں خلاصہ اختلاف مرزا قادیانی و جمہور مسلمین کا بیان ہے

جاننا چاہئیے کہ جمہور اہل اسلام کا عقیدہ مشترکہ اس باب میں صرف اس قدر ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام مع الجسم مرفوع الی السماء ہوئے اور پھر مع الجسم آسمان سے نزول فرمائیں گے۔ مثل دیگر اموات کے میت و مقبور نہیں ہوئے۔ اب اس رفع و نزول کے درمیان کی حالت کو کوئی شخص خواہ حیات کہے یا موت کہے یا حیات بعد الموت کہے اس کو اختیار ہے کوئی شق اصل مدعا میں قادح نہیں۔ اس بنا پر اگر آیات متضمنه لفظ توفی وخلت وغیرہا کو معنی موت پر بھی محمول کر لیا جائے تو مدعائے مذکور میں مضر نہیں۔ چنانچہ چند جگہ ضمن اجوبہ اسولہ میں اس کا مذکور ہو چکا ہے۔ اس حالت کو یا اصطلاحاً موت کہا جائے گا یا تشبیہاً جیسا بعض مفسرین نے توفی کے معنی میں لکھا ہے :"السابع انی متوفیك ای اجعلك كالمتوفی لانه اذارفع الی السماء وانقطع خبره عن الارض كان

کاالمتوفی ۔کبیر" اور حاصل دعویٰ مرزا غلام احمد قادیانی کا دوامر ہیں۔ ایک دعویٰ مسیح ہونے کا۔ دوسرا دعویٰ مہدی ہونے کا۔ اور ان دنوں دعوؤں پر دو دلیلیں قائم کرتے ہیں۔ ایک تفصیلی، دوسری اجمالی۔ تفصیلی دلیل دونوں دعوؤں پر جدا جدا اس طرح ہے کہ دعویٰ اولیٰ کی بناپر مقدمات ہیں۔

**نمبر ۱**...... : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا انتقال ہو گیا۔

**نمبر ۲**...... :بعد وفات پھر کوئی زندہ نہیں ہو سکتا۔

**نمبر ۳**...... : پس احادیث نزول میں عیسیٰ مجازی مراد ہے اور وہ میں ہوں۔

میں کہتا ہوں کہ مقدمہ اولیٰ میں اگر وفات سے مراد مع دفن الجسم فی الارض ہے تو بوجہ مخالف ہونے ظواہر آیات و نصوص حدیث و محکم اجماع کے غلط ہے۔ جیسا بضمن اجوبہ مذکور بیان کیا گیا ہے اور اگر مطلق وفات ہے تو مضر نہیں، کیونکہ مطلق وفات اور رفع الجسم الی السماء مین منافات نہیں جیسا اوپر ذکر ہو چکا اور مقدمہ ثانیہ میں اگر مراد امتناع سے امتناع عادی ہے تو جمہور کو مضر نہیں کیونکہ دلائل یقینیہ سے وقوع خوارق عادات کا ثابت ہے اور اگر امتناع عقلی یا شرعی ہے تو غلط ہے یہ بھی ضمن اجوبہ میں گذر چکا ہے۔ مقدمہ ثالثہ مبنی ہے پہلے دو مقدموں پر، ان کے انہدام سے یہ بھی منہدم ہو گیا۔ پھر علی سبیل التنزیل کہا جاتا ہے کہ اگر بفرض محال عیسیٰ مجازی ہی مراد لیا جائے تب بھی تعیین مدعا کی کیا دلیل ہے کہ میں ہی ہوں ممکن ہے کہ کوئی اور شخص ہو۔ رہا تشابہ صفات کا سوا ایسی تاویلات بعیدہ سے تو سینکڑوں آدمی مرزا غلام احمد قادیانی سے بڑھ کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ساتھ مشارکت صفاتی رکھنے والے نکل سکتے ہیں اور اگر تعین پر بعض مکاشفات سے استدلال کیا جائے جیسا کہ تحفہ گولڑویہ میں نقل کیا ہے تو بعد تسلیم صحت روایت اور ان صاحبوں کے صاحب کشف صحیح ہونے اور اس کشف میں غلطی نہ ہونے کے ان مکاشفات کو بوجہ مخالف دلائل شرعیہ کے تاویلات مناسب سے ماؤل کیا جائے گا۔ رہا دوسرا دعویٰ اس کی بنا دو مقدموں پر ہے۔

**نمبر ۱**...... : مہدی و عیسیٰ ایک ہیں۔

**نمبر ۲**...... : میں مسیح ہوں نتیجہ نکلا کہ میں ہی مہدی ہوں۔

میں کہتا ہوں کہ مقدمہ ثانیہ میں دعویٰ اولی ہے جس کا ابطال ابھی ہو چکا ہے اور مقدمہ اولی اس لئے صحیح نہیں کہ احادیث سے صاف دونوں کا جدا جدا ہونا صریحاً ثابت ہوتا ہے اور تاویل حدیث کی اوپر مذکور ہو چکی اور اگر نفی تغائر میں المسیح والمہدی کے لئے احادیث وارد فی حق المہدی کا انکار کیا جائے جیسا بعضوں کو مقدمہ ابن خلدون سے شبہ پڑ گیا ہے تو اس کے جواب میں احقر کی ایک تحریر ملاحظہ فرمائی جائے جس کو مہتمم مطبع آسی مدراسی لکھنوا اپنے جریدہ البیان میں شائع کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ غرض کہ جب یہ دونوں مقدمے بھی ثابت نہ ہوئے دوسرا مدعا بھی ثابت نہ ہوا' اور اگر اجتماع کسوف و خسوف سے ماہ رمضان میں جو کئی سال ہوئے واقع ہوا تھا اس مدعا میں سہارا ڈھونڈھا جائے' تو اول تو اس میں یہی کلام ہو سکتا ہے کہ تعین کی کیا دلیل ہے ممکن ہے کہ یہ علامت قرب خروج مہدی اصلی کی ہو اور وہ بعد چندے متحقق ہو جائے دوسرے یہ کہ حدیث میں جس کیفیت سے خسوف و کسوف کے اجتماع کی خبر آئی ہے بعد قطع نظر ضعف حدیث کے وہ اجتماع ابھی واقع بھی نہیں ہوا۔ دار قطنی میں وہ حدیث یوں مروی ہے :

"روی الدار قطنی من طریق عمرو بن شمر عن جابر عن محمد عن علیؒ قال ان لمہدینا آیتین لم یکونا منذ خلق اللّٰہ السمٰوٰت والارض تنکسف القمر لاول لیلۃ من رمضان وتنکسف الشمس فی النصف منہ ولم یکونا منہ خلق اللّٰہ السمٰوٰت والارض۔ صفحہ ۱۸۸"

یعنی رمضان کی پہلی تاریخ چاند گہن ہو گا اور نصف ماہ پر سورج گہن ہو گا۔ حاصل یہ کہ دونوں خلاف قاعدہ ہیئت ہوں گے۔ اور جو کسوف و خسوف رمضان میں ہو چکا ہے وہ قواعد ہیئت کے موافق تھا اور اس حدیث دار قطنی میں یہ تاویل کہ اول لیلہ سے مراد اول تواریخ خسوف قمر ہے نہ خود اول تاریخ رمضان کی' اس تاویل کو خود الفاظ حدیث "لاول

لیلة من رمضان" صراحۃً رد کرتے ہیں کیونکہ عبارۃ مذکور کا ترجمہ: ﴿یعنی رمضان کی اول شب﴾ جو شخص سنے گا وہ یقیناً اس تاویل کو باطل سمجھے گا اور تاویل مذکور پر اس سے استناد کرنا کہ پہلی شب کے چاند کو قمر نہیں کہہ سکتے محض ضعیف ہے بعد قیام قرینہ تعذر معنی حقیقی کے استعمال فی المعنی المجازی کے امتناع کی کیا دلیل ہے؟ اور قرینہ یہاں وہی حدیث کی عبارۃ مذکور ہے جیسا ابھی بیان ہوا ہے اور خود قرآن مجید میں بالمعنی العام وارد ہے: " قال تعالیٰ والقمر قدرناہ منازل حتیٰ عاد کالعرجون القدیم۔" دوسری جگہ فرمایا ہے: " وقدر منازل لتعلمو اعدالسنین والحساب۔" اور ظاہر اور یقینی ہے کہ سیر منازل کا آلہ حساب بن جانا اول ہی شب سے شروع ہو جاتا ہے۔ باوجود اس کے پھر اس حالت میں بھی اس کو قمر ہی کہا گیا' زمخشری کہ لغت وعربیت میں مسلم وماہر ہیں تفسیر میں لکھتے ہیں :"وھی ثمانیة وعشرون منزلا ینزل القمر کل لیلة فی واحد منھا لایتخطاہ ولایتقاصرعنه علی تقدیر مستولا یتفاوت یسیر فیھا من لیلة المستھل الی الثمانیة والعشرین ثم یستر لیلیتین اولیلة اذا نقص الشھر۔" اس میں لیلۃ المستھل کی تصریح اس عموم کی مؤید ہو رہی ہے۔ اس طرح حدیث مذکور میں احتمال قرب ظہور پر یہ استعبعاد کہ علامت تو اب ہو اور ذی علامت ایک صدی بعد ہو اور اس احتمال کو بے مزگی قرار دینا بھی عجیب ہے' اولاً ایک صدی کا فصل لازم نہیں آتا ممکن ہے کہ اسی صدی میں اس کا وقوع ہو جائے' رہا صدی کے شروع پر ہونا سو اول تو اس پر کوئی حجۃ قویہ نہیں دوسری نصف سے پہلے پہلے شروع ہی کے حکم میں ہے ثانیاً اگر اس سے زیادہ بھی فصل ہو تو مضر نہیں اور علامت ہونے میں مخل نہیں' احادیث میں قیامت کی جو علامات آئی ہیں اس میں بہت سی علامتیں گذر چکیں اور قیامت اب تک بھی نہیں آئی چنانچہ اہل علم پر مخفی نہیں' اب بعد تقریر عدم الاثبات کے اثبات العدم کے لئے کہتا ہوں کہ جو شخص خالی الذہن ہو کر ان احادیث کو جو حضرت مسیح علیہ السلام اور حضرت مہدی علیہ السلام کی شان میں وارد ہیں یا اگر اصل احادیث نہ سمجھ سکے تو ترجمہ مشکوۃ میں ان ابواب کو فہرست میں صفحہ دیکھ کر نکال کر ترجمہ ان کا دیکھے گا وہ یقین کے ساتھ سمجھ لے گا اور اس کے نزدیک کالمعائنہ

متیقن ہو جائے گا کہ ابھی تک ان صفات وعلامت کا مصداق ظاہر ہیں ہوا اور کھینچ تان کر کے کسی کا مصداق بنجانا یا بنادینا تو تمام شریعت مطہرہ سے امن واطمینان اٹھائے دیتا ہے کیونکہ اس قسم کے احتمالات تو نصوص صلوۃ وزکوۃ میں بھی پیدا ہو سکتے ہیں اور ملاحدہ نے نکالی بھی ہیں پھر کوئی وجہ نہیں کہ اعمال میں تو ان احتمالات کو فاسد باطل قرار دیا جائے اور عقاید میں ان کو صحیح وحق سمجھا جاوے۔ مقتضائے دین و تقویٰ کا تو یہ ہے کہ غرض نفسانی وہواپرستی کو چھوڑ کر نظر حق طلبی سے کتاب وسنت کو دیکھ کر عقائد واعمال میں ان کا اتباع کیا جائے۔ ورنہ غلبہ ہوائے نفسانی سے حق ہرگز واضح نہیں ہوتا۔ اسپر حضرت مولانا رویؒ کے چند اشعار یاد آتے ہیں:

تازہ کن ایمان نہ از گفت زبان
اے ہوا را تازہ کردہ درنہان

تاہوا تازہ است ایمان تازہ نیست
چون ہوا جز قفل آن دروازہ نیست

کردہ تاویل حرف بکررا
خویش راتاویل کن نے ذکرا

برہوا تاویل قرآن مے کنی
پست وکزشد ازتو تو معنی سنی

ماند احوالت بدان طرفہ مگس
کوہمی پنداشت خودرا ہست کس

از خودی سرمست گشتہ بے شراب
ذرہ خودرا شمردہ آفتاب

وصف بازان راشنیدہ درزمان
گفت من عنقائے وقتم بیگمان

آن مگس بربرگ کاه وبول خر
همچو کشتیبان همی افراشت فر
گفت من کشتی ودریا خوانده ام
مدتے درفکرآن مے مانده ام
اینك ابن دریا واین کشتی ومن
مرد کشتیبان واہل رائے دفن
برسر دریا ہمیراند اوعمد
مے نمودش اینقدر بیرون زحد
بود بیحدآن چیمن نسبت بدو
آن نظر کو بیند اورارا ست کو
عالمش چندان بود کش بنیش ست
چشم چندین بحرہم چندنیش ست
صاحب تاویل باطل چون مگس
وہم اوبول خر وتصویر خس
گرمگس تاویل بگذارد برائے
آن مگس رابخت گرداند ہمائے
آن مگس نبود کش این غیرت بود
روح ادنی در خور صورت بود

یہ کلام تو تھا ان کی تفصیلی دلیل میں اور اجمالی دلیل اپنے سب دعووں پر یہ پیش فرماتے ہیں کہ اگر میں (مرزا قادیانی) کاذب ہوتا تو اب تک ہلاک کر دیا جاتا اور اس باب میں اس آیت سے استدلال کرتے ہیں: ”وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ الْاَقَاوِيْلِ. لَاَخَذْنَا مِنْهُ بِالْيَمِيْنِ. ثُمَّ لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِيْنَ. فَمَا مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ عَنْهُ حَاجِزِيْنَ. الحآقه آیت ٤٧“ میں کہتا ہوں کہ اس آیت میں اگر مراد مطلق تقول ہے تو

تمام کفار اپنے کفر و شرک میں متقول علی اللہ ہیں چنانچہ ظاہر ہے اور قرآن مجید میں بھی ان کو متقول علی اللہ کہا گیا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ : "وَاِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً قَالُوْا وَجَدْنَا عَلَيْهَآ اٰبَآءَ نَا وَاللّٰهُ اَمَرَنَا بِهَا قُلْ اِنَّ اللّٰهَ لَايَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ اَتَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ مَالَاتَعْلَمُوْنَ ۰ الاعراف آیت ۲۸" جیسے کہ اور آیات میں بھی ہے کہ حالانکہ بہتیرے ان میں ہلاک نہیں ہوتے بلکہ ان کی شان میں جابجا اس قسم کی آیتیں فرمائی گئیں ہیں :" سَنَسْتَدْ رِجُهُمْ مِّنْ حَيْثُ لَايَعْلَمُوْنَ ۰ وَاُمْلِىْ لَهُمْ اِنَّ كَيْدِىْ مَتِيْنٌ ۰ قلم آیت ۵٤ "اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا:" قُلْ مَنْ كَانَ فِى الضَّلٰلَةِ فَلْيَمْدُدْ لَهُ الرَّحْمٰنُ ۰ مریم آیت ۷۵ " پس یہ تو یقیناً ثابت ہو گیا کہ مطلق تقول مراد نہیں کوئی خاص تقول ہے پھر یہ کہ وہ خاص کیا ہے ؟ سو ظاہر یہ ہے کہ جس دعویٰ کے باب میں یہ آیت آئی ہے یعنی نبوت کا دعویٰ جو حضور نے کیا اور جس حالت میں یہ نازل ہوئی ہے یعنی اوسوقت شرائع کی تکمیل نہ ہوئی تھی اور اس لئے دلائل شرعیہ سے ایسے امور میں اتمام حجۃ نہ ہو سکتی تھی ویسا ہی دعویٰ اور اسی حالت کا مراد ہے پس حاصل آیت کا یہ ہوا کہ جو شخص ایسے وقت میں کہ اور حجج شرعیہ سے لوگوں کا التباس رفع نہ ہو سکے نبوت بالمعنی الشرعی کا دعویٰ کرے وہ بمقتضائے حکمت و رحمت خداوندی کہ خلق گمراہ نہو ضرور ہلاک کیا جاوے گا۔ سو اب اگر کوئی شخص تقول کرے اول تو وہ نبوت کا دعویٰ نہیں اور اگر بالفرض کوئی ایسا بھی کرے تو بوجہ تکمیل اصول فروغ شرعیہ کے اس پر بھی احتجاج ہو سکتا ہے' اور لوگوں کو بھی بوجہ وضوح دلائل شرعیہ کے التباس واشتباہ واقع نہیں ہو سکتا۔ پس ایسا تقول مستلزم اہلاک نہیں ہے جب اہلاک لازم ہی نہیں تو اس کی نفی سے تقول کے نفی پر استدلال کرنا باطل ہے پس یہ اجمالی دلیل بھی باطل ہو گئی۔ یہ ملخص ہے مکالمہ فمابین مرزا غلام احمد قادیانی و جمہور کا۔ احقر کے نزدیک منشاء ان کے خیالات کا فساد قوۃ متخیلہ ہے جو اس باب میں ہو گیا ہے جس کا سبب گاہے طول خلوت بھی ہو جاتا ہے اور گاہے اس میں کچھ کشف بھی ہونے لگتا ہے جیسا شرح اسباب وغیرہ میں مذکور ہے۔ اگر اس سے زیادہ تفصیل دیکھنے کا شوق ہو تو دوسرے اہل علم کی تصانیف جو اس باب میں لکھی گئی ہیں جیسے سیف چشتیائی و عصائے موسیٰ و صحیفہ الولا

'ورد الشبہات وغیرہا ان کا مطالعہ کیا جاوے اور امید تو اللہ سے یہ ہے کہ طالب حق و تابع انصاف کے لئے یہ مختصر اوراق ہی انشاء اللہ تعالیٰ کافی شافی ہیں اور سخن پرور کے کئے تو ہزاروں دفتر بھی غیر وافی ہیں ولیکن :ہذا آخرماارونا ایرادہ وکان ہذا التحریدو تمامه فی یوم عرفه من ۱۳۲۰ھ وجمع اسبابه الضروریة قبله بیوم فی یوم الترویة وصلی الله تعالیٰ علی خیر خلقه محمد وآله واصحابه اجمعین تمت•

## حکیم العصر مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ کے ارشادات

☆......☆...... قادیانیوں کا حکم مرتد کا ہے۔ مرتد مرد یا عورت سے نکاح نہیں ہوتا۔ اس لئے قادیانی لڑکی سے جو اولاد ہوگی وہ ولد الحرام ہوگی۔

☆......☆...... مرزا قادیانی کے بلند بانگ مگر بے لغو دعوے "مراق" کا کرشمہ ہے۔

☆......☆......وہ وکلاء جنہوں نے دین محمدی ﷺ کے خلاف قادیانیوں کی وکالت کی قیامت کے دن مرزا غلام احمد قادیانی کے کیمپ میں ہوں گے۔

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# قائد قادیان

حکیم الامت

حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ

بسم اللہ الرحمن الرحیم!

# تعارف

الحمدلله وكفى وسلام علىٰ خاتم الانبياء، اما بعد!

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کی گرانقدر تصنیف ”قائد قادیان“ ۲۲ شوال ۱۳۳۸ھ کی ہے۔ اس کی پہلی فصل میں مرزا قادیانی ملعون کے اقوال نقل کر کے اس کا رد کیا گیا ہے جو اہل علم کے لئے ایک علمی تحفہ ہے۔ اس میں مرزا قادیانی ملعون کے ۱۲۵ اقوال کا رد لکھا گیا ہے۔ مرزا قادیانی کے اقوال ودعاوی کی تردید کے بعد اسی فصل اول کا ضمیمہ تحریر فرمایا ہے جس میں مرزا قادیانی کے علم واعمال واخلاق کی کیفیت بیان کی گئی ہے۔ فصل ثانی میں رد قادیانیت کی کتب کی فہرست مع مختصر تعارف کے نقل فرمائی۔ حیات مسیح پر لکھے گئے رسائل کا علیحدہ تعارف تحریر فرمایا ہے اور آخر میں مونگیر سے شائع شدہ رسالہ ”جماعت احمدیہ سے خیر خواہانہ گزارش اور مسیح قادیان کی حالت کا بیان“ کو بطور ضمیمہ اپنی کتاب کا حصہ بنادیا ہے۔ حکیم الامت حضرت تھانویؒ کی یہ تصنیف لطیف رسالہ النور تھانہ بھون میں قسط وار شائع ہوئی۔ ۸۴ سال بعد ”النور“ سے پہلی بار اسے کتابی شکل میں شائع کرنے پر جتنی خوشی ہو رہی ہے اس کی کیفیت قلم سے بیان کرنا ممکن نہیں۔

فقیر اللہ وسایا

۷/۶/۲۲ ۱۴ھ

۲۰۰۱/۸/۲۷ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بعد الحمد والصلوٰة!

قادیان ایک گاؤں کا نام ہے ضلع گورداسپور پنجاب ہندوستان میں۔اس رسالہ میں اس گاؤں کے ایک قائد یعنی پیشوا کی حالت باطلہ کا بقدر ضرورت بطور نمونہ بہیئت رسالہ انموذج کے تذکرہ ہے جس سے ناظرین کافی تبصرہ حاصل کر کے اپنے دین کی حفاظت کر سکیں:"والرسالة مشتملة على ثلثة فصول.شرفنا الله تعالىٰ بالنفع والقبول."(کتبہ اشرف علی ۲۲ شوال ۱۳۳۸ھ)

فصل اول در فہرست بعضے اکاذیب واباطیل قادیانی کہ بعضے از انہا بدرجہ کفر رسیدہ است:" اعاذنا الله تعالىٰ منهما."

قول مرزا نمبر۱...... :"لیکن ضرور تھا کہ قرآن واحادیث کی وہ پیشین گوئیاں پوری ہوتیں جن میں لکھا تھا کہ مسیح موعود جب ظاہر ہوگا تو علماء اسلامی کے ہاتھ سے دکھ اٹھائے گا وہ اس کو کافر قرار دیں گے اور اس کے قتل کے لئے فتوے دیئے جائیں گے اور اس کی سخت توہین کی جائے گی اور اس کو دائرہ اسلام سے خارج اور دین کا تباہ کرنے والا خیال کیا جائے گا۔"

(اربعین نمبر ۳ ص ۱۷ خزائن ص ۴۰۴ ج ۱۷)

**کیفیت قول**...... : قرآن مجید کی کسی آیت یا کسی حدیث میں یہ مضمون نہیں محض افتراء علی اللہ والرسول ہے۔

**قول مرزا نمبر ۲**...... :"مولوی غلام دستگیر قصوری نے اور مولوی اسماعیل

علی گڑھ والے نے میری نسبت قطعی حکم لگایا کہ اگر وہ کاذب ہے تو ہم سے پہلے مرے گا اور ضرور ہم سے پہلے مرے گا کیونکہ کاذب ہے مگر جب ان تالیفات کو دنیا میں شائع کر چکے تو پھر بہت جلد آپ ہی مر گئے اور اس طرح پر ان کی موت نے فیصلہ کر دیا کہ کاذب کون تھا۔"

(اربعین نمبر ۳ ص ۹ ، خزائن ص ۳۹۴ ج ۱۷)

**کیفیت قول**...... : مرزائیوں کو چیلنج دیا گیا کہ ان کی کتابوں میں یہ مضمون دکھادیں مگر کسی کو ہمت نہ ہوئی۔ (صحیفہ رحمانیہ نمبر ۲ ص ۳)

**قول مرزا نمبر ۳**...... : "جس طرح حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد ان کی امت میں سلسلہ نبوت جاری رہا۔ اسی طرح آنحضرت ﷺ کی امت میں بھی سلسلہ نبوت جاری رہے گا۔" (نور الدین ص ۱۲۰ ملخص)

**کیفیت قول**...... : حدیث : " لا نبی بعدی . "ونص خاتم النبیین سے اس کا بطلان ظاہر ہے۔

**قول مرزا نمبر ۴**...... : "توفی کو موت ہی کے معنی میں منحصر سمجھنا۔"

**کیفیت قول**...... : تفسیر کبیر میں ہے کہ توفی جنس ہے۔ اس کے تحت میں انواع ہیں۔ موت اور آسمان پر اٹھالیا جانا ' رافعک الی فرمانا تعیین نوع کی ہے۔ اس میں تکرار نہیں۔ صحیفہ رحمانیہ نمبر ۲ ص ۳ خود قرآن مجید کی آیت : "وَهُوَ الَّذِیْ یَتَوَفّٰکُمْ بِالَّیْلِ . الانعام آیت ٦٠ "میں اس کے معنے سلا دینا ہے۔ خود مرزا غلام احمد قادیانی (ازالہ اوہام ص ۶۴۰ خزائن ص ۴۴۵ ج ۳) میں لکھتا ہے کہ : "مات کے معنے لغت میں نام کے ہیں۔"

آیت کا یہ مطلب ہوا کہ میں آپ کو سلا دینے والا ہوں پھر اپنی طرف اٹھا لینے والا ہوں۔ چنانچہ خازن میں ہے کہ نیند کی حالت میں اٹھالیا تاکہ خوف لاحق نہ ہو' صحیفہ نمبر ۲ ص ۵ '۶ اور یہ بات کہ کثرت سے جس معنی میں ہو ہر جگہ اس پر محمول کریں گے خود ہی قاعدہ

غلط ہے۔ اصحاب النار کا لفظ قرآن میں بکثرت معذبین بالنار کے معنی میں ہے۔ مگر سورہ مدثر میں ملائکہ کو اصحاب النار کہا گیا ہے جہاں یہ معنے نہیں ہیں۔

**قول مرزا نمبر ۵**...... : "حضرت ابن عباسؓ نے متوفی کی تفسیر ممیت فرمائی ہے۔"

**کیفیت قول**...... : درمنثور میں بروایت صحیح حضرت ابن عباسؓ سے ثابت ہے کہ اس آیت میں تقدیم و تاخیر کے قائل ہیں۔ آپ فرماتے ہیں : " رافعك الی ثم متوفیك فی آخر الزمان۔ " (صحیفہ رحمانیہ نمبر ۲ص ۵)

**قول مرزا نمبر ۶**...... : "خدا نے اس امت میں مسیح موعود بھیجا جو اس پہلے مسیح سے اپنی تمام شان میں بہت بڑھ کر ہے۔" (دافع البلاء ص ۱۳' خزائن ص ۲۳۳ ج ۱۸) پھر اسی رسالہ (دافع البلاء ص ۴' خزائن ص ۲۲۰ ج ۱۸) پر لکھتے ہیں : "بلکہ یحییٰ نبی کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے آکر اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا یا ہاتھوں اور اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی اسی وجہ سے خدا نے قرآن میں یحییٰ کا نام حصور رکھا مگر مسیح کا یہ نام نہ رکھا کیونکہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع تھے۔"

**کیفیت قول**...... : اس میں حضرت مسیح علیہ السلام کی سخت اہانت ہے کہ ان کو پاک دامن نہ سمجھا اور یہ کفر ہے۔

**قول مرزا نمبر ۷**...... : ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی ہے اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا وہ مسلمان نہیں ہے۔ (حقیقت الوحی ص ۱۶۳' خزائن ص ۱۶۷ ج ۲۲) اسی صفحہ میں ہے علاوہ اس کے : "جو مجھے نہیں مانتا وہ خدا اور رسول کو بھی نہیں مانتا۔"

**کیفیت قول**...... : یہ بالکل نبوت مستقلہ کا دعویٰ ہے۔ پس توجیہ ظلی اور بروزی کی محض آڑ اور تلبیس ہے۔

**قول مرزا نمبر ۸**...... : "قرآن مجید کے وہی معنی لائق اعتبار ہیں جو میں بیان کروں اور حدیث وہی لائق اعتبار ہے جسے میں صحیح کہہ دوں ورنہ ردی میں پھینک دینے کے لائق ہے۔ حاشیہ میں ہے کہ حدیث کا ردی کی طرح پھینکنا اور غیر معتبر ہونا رسالہ اعجاز احمدی کے ص ۳۰'۳۱' خزائن ص ۱۴۰ ج ۱۹' ضمیمہ تحفہ گولڑویہ حاشیہ ص ۱۰' خزائن ص ۵۱ ج ۱۷ میں مرقوم ہے۔"

**کیفیت قول**...... : کتنا بڑا باطل اور بلا دلیل بلکہ خلاف دلیل دعویٰ ہے۔ کیا بجز صاحب وحی کے ایسا دعویٰ کوئی کر سکتا ہے؟۔ پس ایسا مدعی' وحی قطعی کا مدعی ہے۔

**قول مرزا نمبر ۹**...... : "(مرزا غلام احمد قادیانی) کہتے ہیں کہ میرے انکار سے کافر ہو جاتا ہے۔" (حقیقت الوحی ص ۱۶۳' خزائن ص ۱۶۷ ج ۲۲)

**کیفیت قول**...... : یہ بالکل نبوت مستقلہ کا دعویٰ ہے۔

**قول مرزا نمبر ۱۰**...... : "خدا نے مجھے اطلاع دی ہے کہ تمہارے پر حرام ہے اور قطعی حرام ہے کہ کسی مکفر اور یا مکذب اور متردد کے پیچھے نماز پڑھو بلکہ تمہارا وہی امام ہو جو تم میں سے ہو۔" (حاشیہ اربعین ۳ ص ۲۸' خزائن ص ۴۱۷ ج ۱۷)

**قول مرزا نمبر ۱۱**...... : "سوال ہوا کہ اگر کسی جگہ امام نماز' حضور کے حالات سے واقف نہیں تو اس کے پیچھے نماز پڑھیں یا نہ پڑھیں؟۔ فرمایا پہلے تمہارا فرض ہے کہ اسے واقف کرو پھر اگر تصدیق کرے تو بہتر ورنہ اس کے پیچھے اپنی نماز ضائع نہ کرو اور اگر کوئی خاموش رہے نہ تصدیق کرے نہ تکذیب تو وہ بھی منافق ہے اس کے پیچھے نماز نہ پڑھو۔"

(فتاویٰ احمدیہ ج ۱ ص ۸۲)

**کیفیت قول**...... : نماز ہر مسلمان کے پیچھے درست ہے تو پھر غیر احمدی کے پیچھے نماز نہ پڑھنا اس کو کافر سمجھنا ہے۔

**قول مرزا نمبر ۱۲**...... : "دعویٰ نبوت کے متعلق مرزا غلام احمد قادیانی کے بعض الہامات واقوال :

(۱)............" انا ارسلنا الیکم رسولا شاہدا علیکم کما ارسلنا الی فرعون رسولا ۔" (حقیقت الوحی ص ۱۰۱ خزائن ص ۱۰۵ ج ۲۲)

(۲)............" یٰسین انك لمن المرسلین علی صراط مستقیم ۔ تنزیل العزیز الرحیم ۔" (حقیقت الوحی ص ۱۰۷ خزائن ص ۱۱۰ ج ۲۲)

(۳)............" انا ارسلنا احمد الی قومه فاعرضوا و قالوا کذاب اشر ۔" (اربعین نمبر ۲ ص ۳۶ خزائن ص ۳۸۴ ج ۱۷)

(۴)............" فکلمنی و نادانی و قال انی مرسلك الی قوم مفسدین وانی جاعلك للناس اماما ۔ وانی مستخلفك اکراما ۔ کماجرت سنتی فی الاولین ۔" (انجام آتھم ص ۷۹ خزائن ص ۷۹ ج ۱۱)

(۵)............"الہامات میں میری نسبت بارہابیان کیا گیا ہے کہ یہ خدا کا فرستادہ خدا کا مامور خدا کا امین اور خدا کی طرف سے آیا ہے جو کچھ کہتا ہے اس پر ایمان لاؤ اور اس کا دشمن جہنمی ہے۔" (انجام آتھم ص ۶۲ خزائن ص ۶۲ ج ۱۱)

(۶)............"سچا خدا وہی خدا ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔" (دافع البلاء ص ۱۱ خزائن ص ۲۳۱ ج ۱۸)

(۷)............"تیسری بات جو اس وحی سے ثابت ہوئی ہے وہ یہ ہے کہ خدا تعالیٰ بہر حال جب تک کہ طاعون دنیا میں رہے گو ستر برس تک رہے قادیان کو اس کی خوفناک تباہی سے محفوظ رکھے گا کیونکہ یہ اس کے رسول کا تخت گاہ ہے۔" (دافع البلاء ص ۱۰ خزائن ص ۲۳۰ ج ۱۸)

نشین کر لینا چاہئے کہ ہمارا مذہب مقدس اسلام ایسا عالی مرتبہ ہے کہ راستی و سچائی اس کا جزو ہے۔ ہمارے نبی کریم سید المرسلین خاتم النبیین ﷺ نے مختلف اوقات میں فرمایا ہے کہ مسلمان جھوٹ نہیں بولتا۔ یہ کیسا پیارا اور سچا مقولہ ہے جس کی خوبی اور صداقت پر ایک انسان شہادت دیتا ہے۔ مگر افسوس کہ یہ برگزیدہ اسلامی صفت 'مرزائیوں کے مرشد میں نہیں پائی جاتی اور معلوم ہوتا ہے کہ ان کی طبیعت اس سے بہت دور ہے اور ناراستی اور بیباکی ان کی سرشت میں سرایت کر گئی ہے۔ پھر ایسے شخص کو مقدس اور بزرگ ماننا اسلام کی ہتک کرنا اور ارشاد نبوی کو پامال کرنا ہے۔ جس میں حدیث رسول اللہ ﷺ کے بموجب اسلام کا جزو اعظم نہ پایا جائے اسے بزرگ اور مسیح موعود سمجھنا اور تمام اولیائے کرام سے اسے افضل بنانا کس قدر اسلام پر اور کاملین اسلام پر مخالفین اسلام کو مضحکہ کا موقع دیتا ہے۔ مخالفین علانیہ کہیں گے کہ جس مذہب کے بڑے بزرگ جنہیں خواجہ کمال (قادیانی) لیکچرار تمام اولیائے امت سے افضل قرار دیں اور ایک جماعت کے مفروض الطاعۃ امام میاں محمود (قادیانی) انہیں خدا کا رسول بتائیں وہ ایسے جھوٹے اور کذاب ہوں پھر اور اولیائے امت کا کیا حال ہو گا اور تمام شریعت الٰہی کے معتبر ہونے کی کیا وجہ ہو گی؟۔ حیرت یہ ہے کہ مرزا قادیانی کو جھوٹ بولنے میں اس قدر جرأت ہے کہ نہایت بے اصل اور اعلانیہ جھوٹ کو اس قدر زور اور دعوے سے بیان کرتے ہیں کہ ناواقف کے ذہن میں اس کی صداقت اثر کر جاتی ہے اور اس کے جھوٹے ہونے کا خطرہ بھی اسے نہیں رہتا' یہی وجہ ہے کہ بہت سادہ لوحوں اور کج طبیعت حضرات نے انہیں مان لیا اور ماننے کے بعد اس میں سرشار ہو گئے اور بہتوں کو تنخواہیں ملنے لگیں۔ بعض کو بات کی پچ لگ گئی اور ابو طالب کے پیرو ہو گئے۔ اب مرزا قادیانی کی ناراستی اور کذب بیانی کا نمونہ ملاحظہ ہو۔

ذرا اس صحیفہ کا پہلا نمبر ملاحظہ کیجئے کہ اس میں کئی جھوٹ مرزا قادیانی کے بیان ہوئے اور کئی پیش گوئیاں جو انہوں نے اپنی سخت مخالفت کے مقابلہ میں کی تھیں وہ جھوٹی ہوئیں۔ پیام صلح والے (لاہوری مرزائی) اور محمودی پارٹی (قادیانی) آنکھیں کھول کر دیکھے اور انہیں شمار کرے اس نمبر کے شروع میں سات کتابوں کے نام لکھ کر یہ بتلایا ہے کہ :

پہلے رسالہ میں ۱۵۹ جھوٹ دفریب مرزا قادیانی کے دکھائے ہیں' اور دوسرے میں ۶۹' اور تیسرے میں ۹۰' اور چوتھے میں ۴۵' اور پانچویں میں ۴۲' اور چھٹے میں ۲۴' اور ساتویں میں ۱۷۔ اس کے بعد ڈاکٹر عبدالحکیم خاں کے مقابلہ کی معرکۃ الآراء پیش گوئی کا جھوٹا ہونا دکھایا ہے اور اس سے کئی جھوٹ مرزا قادیانی کے ثابت کئے ہیں۔ انہیں دیکھئے :

(۱)......ان (مرزا قادیانی) کا یہ کہنا کہ ڈاکٹر عبدالحکیم میرے روبرو ہلاک ہوگا۔

(۲)......دنیا میں وہ عذاب میں مبتلا کیا جائے گا۔

(۳)......میں اس کی زندگی میں ہرگز نہ مروں گا۔ میں سلامتی کا شہزادہ ہوں۔

(۴)......ڈاکٹر عبدالحکیم مجھ پر غالب نہیں آسکتا۔

یہ چاروں باتیں مرزا قادیانی کی جھوٹی ثابت ہوئیں اور اپنے اقرار سے لعنت کی موت سے مرے کیونکہ مرزا قادیانی کو مرے ہوئے آٹھ برس ہو گئے اور ڈاکٹر صاحب نہایت خیر و خوبی سے اب تک بیٹھے ہوئے تالیف کر رہے ہیں اور مرزا قادیانی کے کذب کو دکھا رہے ہیں۔ اسی صحیفہ کے آخری صفحہ میں تین پیش گوئیوں کا جھوٹا ہونا دکھایا ہے۔ غرض کہ سات جھوٹ اور چار جھوٹی پیش گوئیاں دکھائی گئی ہیں۔ اب ان کو سابقہ رسائل والے جھوٹوں کے ساتھ شمار کر لیجئے اور جمع کیجئے کہ کتنے سو جھوٹ ہوئے؟ اور پھر تھوڑی سی عقل کو دخل دیجئے کہ جھوٹ ایسا جرم ہے کہ اگر ایک جھوٹ بھی کسی کا ثابت ہو جائے تو پھر اس کی کسی بات کا اعتبار نہیں رہتا اور جو ایسا جھوٹ بولے جس سے خدا پر الزام آئے تو حسب ارشاد خداوندی وہ جھوٹا ہے۔ مرزا قادیانی نے تو ہر قسم کے جھوٹ بولے ہیں۔ پھر ایسا جھوٹا شخص مسیح موعود مانا جائے حیرت ہے۔ یہی حضرت ہیں جنہیں خواجہ کمال (مرزائی) مسیح موعود اور تمام اولیاء اللہ سے افضل مانتے ہیں اور بڑے فخر سے ان کی مدح میں یہ مصرعہ پڑھتے ہیں :

آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

کہتے ہوئے انہیں شرم نہیں آتی۔ غیر معتبر اور جھوٹا ہونے کے لئے ایک جھوٹ کا ثبوت کافی ہے اور یہاں تو دو ورق میں اس قدر جھوٹ ثابت کر دیئے گئے اور دکھایا گیا کہ مرزا قادیانی مسیح موعود تو کیا ہوتے صلحا اور راستباز جماعت میں بھی ان کا شمار نہیں ہو سکتا اور مونگیر

سے لے کر بنگال اور حیدر آباد تک اور حیدر آباد سے قادیان اور لاہور اور پشاور تک ہزاروں دو ورقے شائع کر دیئے مگر کسی قادیانی کی مجال تو نہ ہوئی کہ جواب دے۔ اگر ہم نے غلط کہا ہے تو مرزائی جواب دیں' مگر یہ یقینی بات ہے کہ وہ جواب نہیں دے سکتے۔ اس صحیفہ کے نمبر ۲ میں دوسرے طریقہ سے ان کا کاذب ہونا ثابت کیا ہے یعنی احادیث صحیحہ سے یہ دکھایا گیا ہے کہ شریعت محمدیہ ﷺ میں انبیاء کی توہین تحقیقاً اور الزاماً کسی طرح جائز نہیں ہے اور مرزا قادیانی نے اس ناجائز فعل کا ارتکاب بڑی شدومد سے کیا ہے اور انبیاء کرام کی سخت توہین کی ہے جس سے وہ علانیہ دائرہ اسلام سے علیحدہ معلوم ہوتے ہیں اور اس توہین میں اپنی عادت مستمرہ کے بموجب محض جھوٹی باتیں کہی ہیں۔

مثلاً مسیح کی نسبت لکھا ہے کہ :

"حق بات یہ ہے کہ ان سے کوئی معجزہ نہیں ہوا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۶' خزائن ص ۲۹۰ ج ۱۱)

ملاحظہ ہو یہ وہ جھوٹ ہے جس کی شہادت کلام الٰہی دیتا ہے اور ارشاد خداوندی سورہ بقرہ کے دسویں رکوع میں اس طرح بیان ہوا ہے کہ ہم نے عیسیٰ ابن مریم کو معجزات دیئے اور سورہ مائدہ میں ان معجزات کی تفصیل بیان ہوئی ہے۔

اب مرزا قادیانی کا یہ کہنا کہ حق بات یہ ہے کہ آپ سے کوئی معجزہ نہیں ہوا کیسا صریح جھوٹ ہے ؟ اور یہ جھوٹ الزاماً نہیں بولا ہے' بلکہ ان کا یہ کہنا کہ حق بات یہ ہے' بخوبی ثابت کرتا ہے کہ اس امر میں ان کے نزدیک جو امر حق ہے اسے بیان کیا ہے' اب ان کا حضرت مسیح کے معجزات سے انکار کرنا اور اس انکار کو حق بات کہنا' قرآن مجید کی آیات مذکورہ سے صریح انکار ہے' مگر چونکہ مسلمانوں کو فریب دینا ہے اس لئے صاف انکار نہیں کرتے باتیں بنا کر فریب دیتے ہیں۔ مولوی عبدالماجد مرزائی سے اسی پر گفتگو ہوئی تھی اور مولانا محمد عبدالشکور صاحب (لکھنویؒ) نے انہیں ایسا عاجز اور ساکت کر دیا کہ وہ اپنے عجز کے خود مقر ہو گئے اور تمام حاضرین جلسہ نے اس کا معائنہ کر لیا۔ اسی صحیفہ میں ایک جھوٹ یہ بھی دکھایا ہے کہ حضرت مسیح کی نسبت لکھتے ہیں :

"آپ کے ہاتھ میں سوا مکروفریب کے اور کچھ نہیں تھا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۷، خزائن ص ۲۹۱ ج ۱۱)

برادران اسلام! ایک اولوالعزم نبی کی شان کو خیال کریں اور مرزا قادیانی کی اس گستاخی اور بے ادبی کے ساتھ اس جھوٹ کو ملاحظہ فرمائیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام وہ عالی مرتبہ پیغمبر ہیں، جن کی عظمت ورسالت اور معجزات اور تقرب الٰہی کا ذکر قرآن مجید میں غالباً دس جگہ آیا ہے۔ ان کی نسبت مرزا قادیانی کا قول ہے کہ ان کے ہاتھ میں سوا مکروفریب کے کچھ نہ تھا۔ یہ کیسی صریح ان آیات کی تکذیب اور اللہ تعالیٰ پر الزام ہے، جن میں ان کی عظمت و رسالت بیان ہوئی ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کی نسبت فرماتے ہیں :

"وَ اٰتَیْنَا عِیْسَی ابْنَ مَرْیَمَ الْبَیِّنٰتِ وَاَیَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ۰ البقرہ آیت ۸۷"

یعنی ﴿ہم نے عیسیٰ کو معجزے دیئے اور روح القدس کے ذریعہ سے ان کی مدد کی۔﴾ بعض مقام پر ان کی تعریف اس طرح فرمائی :

"وَجِیْهًا فِی الدُّنْیَا وَالْاٰ خِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِیْنَ۰ آل عمران آیت ۴۵"

﴿عیسیٰ (علیہ السلام) دونوں جہان میں صاحب وجاہت اور مقبولان خدا سے ہے۔﴾

برادران اسلام! ملاحظہ کریں کہ جن کی برگزیدہ صفات اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں بیان فرمائے۔ ان کی نسبت مرزا قادیانی نہایت بے باکی سے یہ لکھتے ہیں کہ :"ان کے ہاتھ میں سوائے مکروفریب کے اور کچھ نہ تھا"۔ یہ کیسی صریح تکذیب ہے کلام الٰہی کی کسی مسلمان کو ایسی جرأت نہیں ہوسکتی۔ یہ کہنا کہ الزاماً ایسا کہا ہے محض جہالت یا فریب دہی ہے۔ اول تو انبیاء کی نسبت ایسی گستاخیاں تحقیقاً اور الزاماً ہر طرح منع ہیں۔ حدیث سے ثابت کر دیا گیا ہے۔ دوسرے یہ کہ الزام دینے کا یہ طریقہ ہرگز نہیں ہے۔ اہل علم اسے خوب جانتے ہیں یہی باتیں ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزا قادیانی کو مذہب سے کوئی واسطہ نہیں تھا۔ البتہ مسلمانوں کو فریب دینے کے لئے اپنے آپ کو اسلام کا مطیع کہتے تھے اور قرآن و حدیث سے

استدلال پیش کرتے تھے۔ مگر اس میں ایسی تحریف کرتے تھے جسے اہل علم ہی خوب سمجھتے ہیں کہ یہ اپنی دلی خواہش کو مسلمانوں سے منوانے کے لئے قرآن مجید کو پیش کرتے ہیں اور ظاہر کرتے ہیں کہ قرآن مجید سے ہمارا مدعا ثابت ہے۔ ان باتوں کے علاوہ اس تحریر میں اور بھی جھوٹ وفریب بیان ہوئے ہیں۔ ناظرین اس نمبر کو ملاحظہ فرمائیں۔ اب یہاں دوسرے قسم کے جھوٹ آپ کے سامنے پیش کئے جاتے ہیں۔

## مسیح قادیان کے بعض اعلانیہ جھوٹ

جن میں بعض وہ بھی ہیں جو کئی برس ہوئے دکھا کر جواب طلب کیا گیا تھا مگر اب تک یہاں سے قادیان تک سب کا ناطقہ بند ہے۔ جواب سے عاجز ہیں مگر سخت افسوس ہے ان کے حال پر' کہ ایسے علانیہ جھوٹ دیکھ کر بھی اس کی پیروی سے علیحدہ نہیں ہوتے' مقابلہ پر کبھی دم بخود ہو جاتے ہیں' کچھ نہیں کہتے' کبھی کہتے ہیں کہ حوالہ غلط ہے' پوری عبارت نہیں لکھی گئی' اصل کتاب دکھاؤ۔ چونکہ جانتے ہیں کہ ہر وقت ہر شخص کے پاس کتاب موجود نہیں رہتی اس لئے ٹالنے کے لئے ایسا کہہ دیتے ہیں مگر ہم کہتے ہیں کہ جو حوالے ہم نے مرزا قادیانی کی کتاب سے دیئے ہیں اگر مرزا قادیانی کی کتاب میں یہ مطلب نہ ہو تو ہم مجمع میں اپنے جھوٹے ہونے کا اقرار کریں گے اور ہر غلط حوالہ کے عوض ہزار روپے دینے کو موجود ہیں۔ اگر حوالہ غلط نہ ہو اور جو مطلب ہم نے ثابت کیا ہے اس سے ثابت ہوتا ہو تو تمہیں مرزا قادیانی کو جھوٹا ماننا ہوگا۔ میں تمام برادران اسلام ! سے کہتا ہوں کہ جب کوئی مرزائی ہمارے حوالہ پر الزام لگائے اس سے یہی کہیں اور نہایت زور سے کہیں اب مرزا قادیانی کے جھوٹوں کا نمونہ ملاحظہ ہو :

**پہلا جھوٹ**...... : مرزا غلام احمد قادیانی نے لکھا ہے کہ :

"مولوی غلام دستگیر صاحب قصوری.......... اور مولوی محمد اسماعیل صاحب علی گڑھی نے میری نسبت قطعی حکم لگایا کہ اگر وہ کاذب ہے تو ہم سے پہلے مرے گا۔"

(اربعین نمبر ۳ص ۹'خزائن ص ۳۹۴ ج ۱۷)

یہ مرزا غلام احمد قادیانی کا صریح کذب ہے۔ ان دونوں حضرات نے ایسا کہیں نہیں لکھا۔ اگر کسی کو دعویٰ ہے تو بتائے کہ کہاں اور ان کی کس کتاب میں ہے ؟۔ دعائی مرزا قادیانی' میں یہ بھی استفتاء کیا گیا ہے اور مجیب کے لئے پانچ سو روپے کا اشتہار دیا ہے اور یہ رسالہ صحیفہ رحمانیہ سے بہت پہلے چھپا ہے۔ پھر صحیفہ رحمانیہ نمبر اول میں اس جھوٹ کو دکھایا گیا ہے۔ صحیفہ صفر ۱۳۳۲ھ میں چھپا ہے اور اب ۱۳۳۵ھ ہے (لور اب ۱۴۲۱ھ ہے) مگر اس وقت تک کوئی مرزائی اس جھوٹ کے داغ کو مٹا نہیں سکا اور نہ قیامت تک مٹا سکتا ہے۔

## دوسرا جھوٹ...... : لکھا ہے کہ :

" جتنے لوگ مباہلہ کرنے والے ہمارے مقابلہ میں آئے خدا تعالیٰ نے سب کو ہلاک کر دیا۔" (اخبار بدر مورخہ ۷ ۲ دسمبر ۱۹۰۶ء ملفوظات ص ۹۹ ج ۹)

یہ دعویٰ بھی محض غلط اور سراسر جھوٹ ہے۔ صوفی عبدالحق صاحب کے سوا کسی سے مرزا قادیانی نے مباہلہ نہیں کیا اور صوفی صاحب اب تک زندہ موجود ہیں اور مرزا قادیانی کو ہلاک ہوئے آٹھ برس ہو گئے مگر مریدوں کی کذب پرستی کا یہ حال ہے کہ اپنے مرشد کے اس جھوٹے دعوے کو سچ مان کر بڑے زور سے اب تک یہی دعویٰ کر رہے ہیں۔

چنانچہ لکھا ہے کہ :

"کئی ایک مخالفین بالمقابل کھڑے ہو کر اور مباہلہ کر کے اپنی ہلاکت سے خدا کے اس مامور کی صداقت پر مہر لگا گئے۔" (۲۱ دسمبر ۱۹۱۶ء پیغام صلح)

اب دیکھا جائے کہ یہ کیسا اعلانیہ جھوٹ ہے' مگر کاذب کی پیروی نے دل کو تاریک اور عقل و ہوش کو بے کار کر دیا کہ متنبہ کرنے کے بعد بھی واقعی بات کی تحقیق نہیں کرتے۔ اس دعویٰ کا جھوٹا ہونا ۱۹۱۳ء میں صحیفہ رحمانیہ نمبر ا میں دکھایا گیا ہے۔ بایں ہمہ ۱۹۱۶ء میں کس جرأت سے لکھتے ہیں کہ مباہلہ کر کے اپنی ہلاکت سے خدا کے اس مامور کی صداقت پر مہر لگا گئے۔ اگر اور کچھ نہیں دیکھا تھا اور مرزا قادیانی کے جھوٹ کو بھی وہ سچ سمجھتے تھے تو صوفی عبدالحق صاحب کو بھی انہوں نے دیکھا یا سنا نہ تھا کہ مباہلہ کرنے والے اس وقت

تک زندہ امرتسر میں موجود ہیں۔ پھر ایسا اعلانیہ جھوٹ بولتے انہیں شرم نہیں آئی اور یہ بھی خیال نہیں کیا کہ باوجود اس شوروغل کے تمام عمر میں ایک صوفی صاحب سے مباہلہ کی نوبت آئی اور ان کی زندگی میں مرزا قادیانی ہلاک ہوئے اور اس سے اہل حق کی صداقت پر مہر لگا گئے۔ اب اس اعلانیہ سچے واقعہ کے خلاف بیان کرنا کسی صاحب شرم وحیاء کا کام ہو سکتا ہے ؟۔ ہرگز نہیں۔ یہ خواجہ کمال (مرزائی) کی پارٹی کا جھوٹ ہے جو اشاعت اسلام کا دعویٰ کر کے مسلمانوں سے روپیہ بٹور رہے ہیں۔

لطف یہ ہے کہ ۱۷ جنوری ۱۹۱۷ء کے اہل حدیث میں ان مباہلین کے نام دریافت کئے ہیں جو مرزا قادیانی سے مباہلہ کر کے مر گئے' تو بڑی جرأت سے تاریخ مذکور کے پیغام صلح میں ان پانچ شخصوں کے نام بتائے جنہوں نے مرزا قادیانی سے کسی وقت مباہلہ نہیں کیا۔ البتہ جس طرح دنیا کے بہت لوگوں نے مرزا قادیانی کے سامنے انتقال کیا اسی طرح ان پانچوں صاحب نے انتقال کیا مگر اس جماعت کے کذب کی پیروی اور راستی اور سچائی سے بیزاری قابل ملاحظہ ہے کہ باوجودیکہ اپنا اور اپنے مرشد کا جھوٹ معلوم کر چکے' مگر عوام ناواقفوں کے سامنے مجمع کر کے اپنی سچائی دکھانا چاہتے ہیں اور پانچ شخصوں کا نام گناتے ہیں تاکہ ناواقف یہ سمجھیں کہ یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے مباہلہ کیا اور مر گئے۔ حالانکہ یہ بات نہیں ہے ان لوگوں نے مباہلہ نہیں کیا۔ یہی حضرات اشاعت اسلام کا دعویٰ کر رہے ہیں؟ اور مسلمانوں سے چندہ مانگتے ہیں اور ہمارے سیدھے سادھے مسلمان انہیں سچا سمجھ کر چندہ دے رہے ہیں۔

**تیسرا جھوٹ**...... : مرزا غلام احمد قادیانی لکھتا ہے کہ :

"ضرور تھا کہ قرآن کریم اور احادیث کی وہ پیش گوئیاں پوری ہوتیں جن میں لکھا تھا کہ مسیح موعود جب ظاہر ہوگا تو اسلامی علماء کے ہاتھ سے دکھ اٹھائے گا وہ اس کو کافر قرار دیں گے اور اس کے قتل کے لئے فتوے دئے جائیں گے۔"

(اربعین نمبر ۳ ص ۱۷' خزائن ص ۴۰۴ ج ۱۷)

یہ دعویٰ بالکل غلط ہے۔ قرآن وحدیث میں کہیں ایسا نہیں ہے بلکہ اس کے خلاف حدیثوں میں یہ آیا ہے کہ امام مہدی اور مسیح جب آئیں گے تو مسلمانوں کے دلوں میں ان کی محبت اس قدر ہوگی کہ ہر وقت ان کا ذکر کریں گے اور بلا ان کی خواہش کے بیعت ان سے کرنا چاہیں گے اور کریں گے۔ ملاحظہ ہو :

"البرہان فی علامات مہدی آخر الزماں ۔"

مرزا قادیانی نے مذکورہ قول میں تین باتیں قرآن اور حدیث کی طرف منسوب کی ہیں :

(۱)............ یہ کہ علماء کے ہاتھ سے مسیح موعود دکھ اٹھائے گا۔ یعنی اسے ماریں پیٹیں گے۔

(۲)............ اسے کافر قرار دیں گے۔

(۳)............ اس کے قتل کا فتویٰ دیں گے۔

اور یہ تینوں باتیں قرآن وحدیث کی طرف منسوب کی ہیں۔ یعنی قرآن مجید میں یہ تینوں باتیں آئی ہیں اور حدیث میں بھی۔ مگر یہ تینوں دعوے محض غلط ہیں نہ قرآن میں ان دعوؤں کا پتہ ہے اور نہ حدیث میں۔ اس لئے یہ چھ جھوٹ ہوئے۔ اب جس کو ان کے سچے ہونے کا دعویٰ ہے وہ قرآن وحدیث سے ثابت کرے ورنہ خدا سے ڈر کر ایسے جھوٹے سے علیحدہ ہو جائے۔ آٹھ جھوٹ تو یہ ہوئے۔ اب نواں جھوٹ دیکھئے :

**نواں جھوٹ** ...... : مرزا غلام احمد قادیانی کہتا ہے کہ :

"ہمارے نبی کریم ﷺ کے گیارہ بیٹے فوت ہوئے۔"

(قادیانی اخبار البدر مورخہ ۲۴ نومبر و یکم دسمبر ۱۹۰۴ء ملفوظات ص ۲۴۷ ج ۷)

دیکھئے یہ کیسا بے تکا جھوٹ ہے۔ اب قادیانی پارٹی یا لاہوری پارٹی کوئی اپنے مقتداء کی صداقت ثابت کرے اور کوئی معتبر روایت اس مضمون کی دکھائے۔ یہ اس قسم کے جھوٹ ہیں جن سے بخوبی ثابت ہوتا ہے کہ مرزا قادیانی جھوٹ بولنے میں ایسا بے باک تھا کہ جب جو

جی چاہا ہے کہہ دیا۔ اب خیال کیا جائے کہ جو شخص ایسا اعلانیہ جھوٹ بولے جو تھوڑی سی تحقیق سے معلوم ہو سکتا ہے اس کے اس قول کو کہ مجھے یہ وحی والہام ہوا ہے کون عقل باور کر سکتی ہے ؟۔

**دسواں جھوٹ......** : ۱۲ / اگست ۱۹۰۷ء کو مرزا قادیانی نے اشتہار دیا تھا جس کی سرخی تھی "عام مریدوں کے لئے ہدایت" اس میں لکھا ہے کہ :

"آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ جب کسی شہر میں وبا نازل ہو' تو اس شہر کے لوگوں کو چاہئے کہ بلا توقف اس شہر کو چھوڑ دیں۔"

یہ قول بھی حضور سرور انبیاء علیہ السلام پر افتراء ہے۔ اس افتراء کی ضرورت مرزا قادیانی کی یہ پیش آئی کہ قادیان میں جب طاعون آیا تو مرزا قادیانی باہر بھاگے اس لئے اس بھاگنے کو حضور علیہ السلام کا حکم ظاہر کرنا چاہتے ہیں اب اگر سچا ماننے والوں کو کچھ غیرت ہو تو کسی حدیث کی کتاب سے کوئی معتبر روایت اس مضمون کی دکھائیں مگر ہم کہتے ہیں کہ نہیں دکھا سکتے۔

**گیارہواں جھوٹ......** : مرزا غلام احمد قادیانی کہتا ہے کہ :

"اگر حدیث کے بیان پر اعتبار ہے تو پہلے ان حدیثوں پر عمل کرنا چاہئے جو صحت اور وثوق میں اس حدیث پر کئی درجہ بڑھی ہوئی ہیں۔ مثلاً صحیح بخاری کی وہ حدیثیں جن میں آخری زمانہ میں بعض خلیفوں کی نسبت خبر دی گئی ہے۔ خاص کر وہ خلیفہ جس کی نسبت بخاری میں لکھا ہے کہ آسمان سے اس کی نسبت آواز آئے گی کہ :"ہذا خلیفة الله المہدی ۔" اب سوچو کہ یہ حدیث کس پایہ اور مرتبہ کی ہے کہ ........... جو اصح الکتب بعد کتاب اللہ میں ہے۔ (شہادۃ القرآن ص ۴۱' خزائن ص ۳۳۷ ج ۶)

اس مضمون کو بخاری کی روایت بتانا بھی اس کی شہادت دیتا ہے کہ مرزا قادیانی کی طبیعت میں احتیاط اور راست بازی کا بالکل خیال نہ تھا جو دل میں آگیا وہ زور سے بیان کر دیا اور جس کی طرف چاہا اس کی طرف اس خیال کو منسوب کر دیا اگر اتفاقیہ سچ ہو گیا تو مدعا حاصل'

ورنہ باتیں بنانا کچھ مشکل نہیں ہیں اور ماننے والے ہر طرح مان ہی لیتے ہیں۔ عیاں را چہ بیان۔ مرزا قادیانی کے مرید اس کی کامل شہادت دیتے ہیں۔ اگر میں غلط کہتا ہوں تو تمام دنیا کے مرزائی مل کر تلاش کریں اور بخاری کی اس روایت کو دکھائیں۔

اے مرزائیو! کچھ تو سوچو اور اگر اب تک غفلت میں تھے تو اب سوچو کہ ایسے شخص کے منہ پر دعویٰ نبوت اور مسیحیت اور مہدویت وافضل الامۃ ہی نہیں بلکہ قمر الانبیاء اور افضل من عیسیٰ روح اللہ ہونے کا زیب دیتا ہے جو اس قدر دلیر جھوٹا ہو؟۔ بخاری شریف مسلمانوں کی ایک مشہور و معروف کتاب ہے۔ تمام احمدی (قادیانی) مل کر اور جمع ہو کر' بتائیں کہ بخاری کے کس باب میں یہ حدیث ہے۔ اور اگر نہ بتا سکیں تو بس اب توبہ کرنے میں کیوں دیر کرتے ہیں؟۔ یہ تو وہ جھوٹ ہیں جن میں نہ کوئی الہام کی غلط فہمی کام آسکتی ہے نہ کوئی شرط لگ سکتی ہے۔ نہ یمح اللّٰہ ماشاء اللّٰہ و یثبت کا پیچ چل سکتا ہے نہ بعد ولا یوفی کام دے سکتا ہے نہ چاند اور سورج کا گہن اس کو سچا کر سکتا ہے۔ کیا اسی نبی کی نبوت کی آسمان اور زمین نے شہادت دی تھی؟۔ اسی کی نبوت قرآن و حدیث سے ثابت کرتے ہو۔ آخر خدا نے انسان بنایا ہے کچھ تو غور و فکر سے کام لو۔ کیا مرنا نہیں ہے۔ کیوں مخالفین اسلام کو ہنساتے ہو اور ان کی تعداد کو بڑھاتے ہو؟۔

**بارہواں جھوٹ......** : مرزا قادیانی نے اپنی مدح میں ایک پیش گوئی گھڑی ہے اور اسے حدیث رسول اللہ ﷺ ٹھہرایا ہے۔ لکھتا ہے کہ :

”واضح ہو کہ احادیث نبویہ میں یہ پیش گوئی کی گئی ہے کہ آنحضرت ﷺ کی امت میں سے ایک شخص پیدا ہو گا جو عیسیٰ اور ابن مریم کہلائے گا اور نبی کے نام سے موسوم کیا جائے گا۔“ (حقیقت الوحی ص ۳۹۰' خزائن ص ۴۰۶ ج ۲۲)

یہ پیشین گوئی کسی حدیث میں نہیں آئی مرزا قادیانی نے جاہلوں کے بہکاوے کے لئے جناب رسول اللہ ﷺ پر افتراء کیا ہے۔ اگر ہم غلط کہتے ہیں تو کوئی مرزائی اس روایت کو کسی معتبر کتاب سے ثابت کر دے۔ مگر نہیں کر سکتا۔ اس قول میں مرزا قادیانی اپنے لئے پیش

گوئی ثابت کرنا چاہتے ہیں اور اپنے مریدوں کو خوش کرنے کے لئے فرماتے ہیں کہ ایک شخص پیدا ہو گا جو عیسیٰ اور ابن مریم کہلائے گا اردو محاورے کے لحاظ سے اس کے دو معنے ہو سکتے ہیں ایک یہ کہ در حقیقت تو وہ عیسیٰ اور ابن مریم نہیں ہو گا مگر دوسروں سے کہلائے گا۔ یعنی لوگوں سے کہے گا کہ مجھے عیسیٰ اور ابن مریم کہو' اس کا حاصل یہ ہے کہ لوگوں سے جھوٹ بلوائے گا اور عیسیٰ اور ابن مریم بنے گا' اور دوسرے معنے یہ ہیں کہ نام تو اس کا کچھ اور ہو گا مگر کسی وجہ سے لوگ اسے عیسیٰ اور ابن مریم کہنے لگیں گے وہ خود نہیں کہلائے گا۔ اب یہ قول پہلے معنے کے لحاظ سے تو صاف طور سے ایک جھوٹے کی پیشین گوئی ہوئی جیسے دجال کی پیشیں گوئی ہے۔ دوسرے معنے کے لحاظ سے مرزا قادیانی اس کے مصداق نہیں ہو سکتے کیونکہ لوگوں نے انہیں خود عیسیٰ اور ابن مریم نہیں کہا' بلکہ انہوں نے بہت جھوٹی اور فریب آمیز باتیں بنا کر اپنے کو عیسیٰ اور ابن مریم بنایا ہے تاکہ مسیح موعود کے مصداق بنیں۔ بہر حال جو معنے ہوں۔ کسی حدیث میں یہ پیش گوئی نہیں ہے کہ میری امت میں ایک شخص پیدا ہو گا جو عیسیٰ اور ابن مریم کہلائے گا۔ ایک جملہ اس قول میں یہ ہے کہ نبی کے نام سے موسوم ہو گا۔ یہ جملہ مرزا قادیانی نے بڑی ہوشیاری اور عیاری سے لکھا ہے۔ اب مرزائی حضرات یہ فرمائیں کہ اس کا کیا مطلب ہے ؟۔ ظاہرا اردو کے محاورے کے لحاظ سے تو اس کے یہ معنے ہیں کہ در حقیقت تو وہ نبی یعنی خدا کا رسول نہ ہو گا۔ بلکہ اس کا نام نبی رکھا جائے گا۔ جس طرح اس وقت لکھنوء میں ایک مشہور بیرسٹر ہیں ان کا نام "نبی اللہ" ہے جا کر دیکھ لیجئے۔ مگر یہ مطلب اس لئے غلط ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا نام نبی نہیں رکھا گیا بلکہ غلام احمد ان کا نام ہے۔ غرضیکہ برائے نام بھی انہیں نبی کہنا غلط ہے مگر مرزا قادیانی نے یہ جملہ اس لئے تراشا ہے کہ خاص و عام میں مشہور ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ خاتم النبیین ہیں ان کے بعد کوئی نبی نہیں ہو گا۔ ان کی تسکین کے لئے کہتے ہیں کہ وہ حقیقی نبی نہیں ہو گا بلکہ نبی اس کا نام رکھا جائے گا۔ اس سے مقصد یہ ہے کہ ہم پر یہ الزام لگایا جائے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے خاتم النبیین ہونے سے منکر ہیں بلکہ اسے مان کر ہم نبی کہلانے کے مستحق ہیں۔ ہمیں حدیث میں نبی کہا گیا ہے مگر یہ محض فریب ہے۔ حدیث میں جنہیں نبی کہا گیا ہے وہ واقعی نبی ہیں مگر انہیں رسول اللہ ﷺ

سے پہلے نبوت کا مرتبہ مل چکا ہے۔ رسول اللہ ﷺ کے بعد انہیں نبوت نہیں ملی۔ جو حضور علیہ السلام کے خاتم النبیین ہونے کے مخالف ہو۔ بہر حال یہ یقینی بات ہے کہ کسی حدیث صحیح میں رسول اللہ ﷺ کا یہ ارشاد نہیں ہے کہ میری امت میں ایسا شخص پیدا ہوگا جس میں یہ تین باتیں ہوں گی یعنی یہ کہ وہ عیسیٰ کہلائے اور ابن مریم بھی اسے لوگ کہیں اور نبی کے نام سے بھی موسوم ہو۔ البتہ صحیح مسلم میں حضرت مسیح ابن مریم کے آنے کی پیش گوئی ہے مگر اس میں ۲۷ باتوں سے زائد ایسی بیان ہوئی ہیں جن سے مرزا قادیانی جھوٹے ثابت ہوتے ہیں۔ صحیفہ رحمانیہ نمبر ۱۱' ۱۲ کا صفحہ ۴۲' ۵۱ تک ملاحظہ ہو۔ اس حدیث میں پہلے حضرت عیسیٰ کا آنا اور کافروں کا مارا جانا بیان کر کے یاجوج ماجوج کا آنا اور حضرت عیسیٰ کا پہاڑ پر محصور ہونا بیان ہوا ہے۔ پھر ارشاد ہے: "فیرغب نبی الله عیسیٰ واصحابه." یعنی اس وقت خدا کے رسول جن کا نام عیسیٰ ہے اور ان کے اصحاب خدا کی طرف متوجہ ہوں گے اور دعا کریں گے تو اللہ تعالیٰ یاجوج ماجوج کو نیست و نابود کر دے گا۔ اس کے بعد دنیا کی ایسی عمدہ حالت کی پیش گوئی ہے کہ اس کا ظہور اس وقت تک کبھی نہیں ہوا۔ قادیانی مسیح کے وقت کی حالت تو ایسی خراب تھی اور ہے کہ کبھی ایسی نہیں ہوئی۔ اس حدیث میں کسی امتی کا نام نبی یا نبی اللہ ہر گز نہیں بتایا۔ بلکہ حضرت عیسیٰ کی صفت "نبی اللہ" بیان ہوئی۔

**تیرہواں جھوٹ**...... : لکھتا ہے کہ :

"جاننا چاہئے کہ اگرچہ عام طور پر رسول اللہ ﷺ کی طرف سے یہ حدیث صحیح ثابت ہو چکی ہے کہ خدا تعالیٰ اس امت کی اصلاح کے لئے ہر ایک صدی پر ایسا مجدد مبعوث کرتا رہے گا جو اس کے دین کو نیا کرے گا لیکن چودھویں (صدی) کے لئے یعنی اس بشارت کے بارہ میں جو ایک عظیم الشان مہدی چودھویں صدی کے سر پر ظاہر ہو گا اس قدر اشارات نبویہ پائے جاتے ہیں جو ان سے کوئی طالب منکر نہیں ہو سکتا۔"

(نشان آسمانی ص ۱۸' خزائن ص ۳۷۸ ج ۴)

مرزا قادیانی نے یہ عظیم الشان دعویٰ کیا اور اکثر عمر رسائل لکھنے میں گزاری مگر

کسی رسالہ میں ان اشاروں کا اجمالی ذکر بھی کہیں دکھایا نہیں گیا۔ اگر کوئی دکھا سکے تو دکھائیے مگر یہ بات قطعاً اور یقیناً جھوٹی ہے کہ چودھویں صدی کے مجدد کے لئے مخصوص اشارے کسی حدیث میں ہیں جو اور مجددوں کے لئے نہیں ہیں۔ اس مضمون کی ایک روایت صرف ابوداؤد میں ہے جس کے معنے کے اشکال سے اگر قطع نظر کی جائے تو اس کا مطلب صرف یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر صدی کے سر پر مجدد کو پیدا کرے گا۔ جو دین کو بہت کچھ نفع پہنچائے گا۔ حدیث :

”ان اللّٰه يبعث لهذه الامة علىٰ رأس كل مائة سنة من يجد دلها دينها - ابوداؤد ص۱۳۲ ج۲“

﴿اللہ تعالیٰ اس امت کے لئے ہر صدی کے شروع میں ایسا مجدد بھیجے گا جو دین کی تجدید کرے گا۔﴾

اب قادیانی جماعت بتلائے کہ اس حدیث میں وہ کونسا لفظ ہے جس سے معلوم ہو کہ چودھویں صدی کا مجدد ممتاز ہوگا۔ جو عبارت سمجھ سکتے ہیں وہ بخوبی معلوم کر سکتے ہیں کہ :

(۱)............ اس حدیث میں صرف اس قدر بیان ہے کہ ہر صدی پر جو دین کو فائدہ پہنچائے گا اس کے سوا کوئی اشارہ اس میں نہیں ہے۔ اس حدیث کے بموجب مرزا قادیانی مجدد ہرگز نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ انہوں نے دین اسلام کو کوئی نفع ایسا نہیں پہنچایا۔ جو دوسرے علماء نے نہ پہنچایا ہو' بلکہ نہایت نقصان پہنچایا مثلاً یہ کہ :

(۱)............ چالیس کروڑ مسلمانوں کو کافر قرار دے کر دنیا کو اسلام سے خالی کر دیا۔

(۲)............ خدا اور رسول ﷺ پر ایسے الزام لگائے جس سے منکرین اسلام کو اس مقدس مذہب پر مضحکہ کا موقع دیا۔ اس وقت تو یہ چند جھوٹ مسیح قادیانی کے آگئے آئندہ اس سے زیادہ دکھائے جائیں گے جس سے معلوم ہو جائے گا کہ قادیانیوں کے سردار جھوٹوں کے سرکردہ ہیں انہیں کو خواجہ کمال (مرزائی) مسیح موعود اور تمام صحابہ کرام اور آئمہ سے افضل کہتے ہیں اور در پردہ وہ ہمارے مقدس بزرگوں کی سخت توہین کرتے ہیں۔

(خاکسار ابواحمد رحمانی ماہ رجب ۱۳۳۵ھ رحمانیہ پریس مونگیر)

فصل الثالث وبتمامه تمت رسالة قائد القاديان حفظنا اللّٰه تعالىٰ

وجمیع اهل الایمان کان ومن کل زیغ وطغیان ۔ آمین بحرمة سیدالمرسلین صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وعلیٰ انبیاء واهل بیتهم وصحابهم اجمعین ۔

ذنابة الرسالة فی بعض الاشعار المناسبة للمقام

از اخبار اہل سنت وجماعت امرتسر جلد ا، ۳ یکم جون ۱۹۱۸ء تحت عنوان "مرزا غلام احمد قادیانی کا دعویٰ نبوت اور اس کا جواب"

ومرزا یدعی وصلا للیلیٰ
ولیلے لاتقرله بذاک

از ٹائٹل ص ۲ رسالہ "مسیح کاذب" تحت عنوان لسان الغیب از صائب

نظرے گوہر خودرا عیسیٰ
نتواں گشت بتصدیق خرے چند

فارسی از ٹائٹل ص ا رسالہ تنبیہ قادیانی

ہوش داریدائے مسلمان جہاں کز قادیان
فتنه در دین محمد مصطفیٰ خواہد شدن

گاه عیسیٰ گاه موسیٰ گاه فخرانبیاء
گاه ابن اللّٰه گاه خود خدا خواہدشدن

منقول از حاشیہ رسالہ تنبیہ قادیانی ص ۲۰ منقول از اشاعت السنہ ۱۲ج ۱۴ بعنوان: "اهل البیت ادری بمافیه" اشعار تصنیف خسر مرزا غلام احمد قادیانی:

ہر گھڑی ہے مال داروں کی تلاش
تاکہ حاصل ہو کہیں وجہ معاش

ہو یتیموں ہی کا یا رانڈوں کا ہو
رنڈیوں کا مال یابھانڈوں کا ہو

کچھ نہیں تفتیش سے ان کو غرض
حرص کا ہے اس قدر ان کو مرض

بدمعاش اب نیک از حد بن گئے
بومسیلمہ آج احمد بن گئے

اس اخیر مضمون کی مناسبت سے ایک تحریر مرزا قادیانی کے بڑے بھائی کی یاد آگئی جو تبلیغ رحمانی میں بھی چھپی ہے گو وہ نظم نہیں مگر اہلبیت (مرزا قادیانی) کی دوسری شہادت ہونے کے سبب مکمل نصاب شہادت تھی اس لئے نقل کی جاتی ہے۔ تحت عنوان ''درخواست چندہ برخوردار مرزا قادیانی طال عمرہ''بعد دعائے درازی عمر کے واضح ہو کہ میں تمہارے دعویٰ ہمیشہ سے سنتا ہوں اور دور دراز تک تمہاری خبر پہنچی ہوئی ہے اور لوگ جوق در جوق آتے ہیں مگر افسوس میں تمہارا بڑا بھائی اور بزرگ ہوں میری طرف تم نے کوئی خاص توجہ نہ کی جو تمہاری نالائقی کا ثبوت ہے آخر میں بھرے دل سے از خود تم کو اطلاع کرتا ہوں کہ میں تمہارے ذاتی عیوب سے قطع نظر تمہاری پیش گوئیوں کو ایک گوزشتر سمجھتا ہوں۔ تم نے تو مولوی ثناء اللہ امرتسری کو فی پیش گوئی سو روپے دینا کیا تھا جو ان کے آنے پر تم گھر سے بھی نہ نکلے مگر میں تم کو فی پیش گوئی ہزار روپے دینے کا وعدہ کرتا ہوں اگر تم اپنی پیش کردہ پانچ پیش گوئیاں بھی مجھے سچی کر دو تو فی پیش گوئی ہزار روپے تم کو دوں گا اور اگر نہ ثابت کر سکو تو صرف تم کو مسلمان ہونے کی دعوت دیتا ہوں۔ پس ایک ہفتہ تک اس دعوت کا جواب بذریعہ اشتہار جلدی دینا کیونکہ خداوند تعالیٰ نے قرآن مجید میں اپنے نبی ﷺ کو بھی حکم فرمایا ہے: ''وآت ذالقربی حقه'' یعنی قریبوں کے حقوق ادا کرو۔ قریبوں کا حق دوسروں سے زیادہ ہے بھلا یہ کیا انصاف ہے کہ کشتی نوح کے آخر صفحہ پر تو ہم کو اپنا شریک اور قرابتی بتاؤ اور یہ ظاہر کرو کہ ہمارے شرکاء مکان دینے کو راضی ہیں دو ہزار روپے چندہ جمع کر لیا ہے حالانکہ ہمیں اس کی کوئی خبر ہی نہیں اور نہ ہم دینا چاہتے ہیں ایسے جھوٹ کا بھی کوئی علاج ہے خیر ان باتوں کے ذکر کو تو ایک دفتر چاہئے جو میں الگ سے کسی وقت تفصیل سے بیان

کروں گا سر دست میں اس اشتہار کے جواب کا منتظر ہوں۔ رقیمہ مولائی مرزا امام الدین برادر کلاں مرزا قادیانی مورخہ ۱۰ مارچ ۱۹۰۳ء مطبوعہ اہل حدیث پریس)

## لطیفہ شریفہ

اشعار بالا کی نقل کے بعد جی چاہا کہ مثنوی معنوی کی طرف بطور تائید کے 'نہ کہ احتجاج کے :"لان الاحتجاج لم یبق الیه احتجاج" رجوع کیا جائے سات بار بسم اللہ پڑھ کر بے ساختہ کتاب کھولی' اول ہی میں یہ اشعار نکلے (دفتر چہارم ص ۳۴۰) اور سچ تو یہ ہے کہ موضوع بحث کا بالکل فوٹو ہی کھینچ دیا ہے۔ وہ یہ ہیں :

نفس بعهداست زان اوکشتنی ست
اودنی وقبله گاه ادنی ست

نفس هارا لائق ست این انجمن
مرده را درخور بود گوروکفن

نفس اگرچه زیرك ست وخورده دان
قبله اش دیناست اورا مرده دان

بانگ وصیٹے چوکه آن خائل نشد
تاب خورشیدی که آن آفل نشد

رونق وتاب وطرتب وسحر شان
گرچه خلقان راکشد گردن کشان

سحر ہائے ساحراں داں جملہ را
مرگ چوبے دان کہ آن شد اثردہا

جادو انبیا را ہمہ یك لقمہ کرد
یك جہاں پر شب بذآنرا صبح خورد

وھذا آخر الکلام ۰ فی ھذا المرام ۰ وصلی اللہ تعالیٰ علی
خیر الانام وعلیٰ آلہ الکرام واصحابہ العظام فقط ۰
یکم ذیقعدہ ۱۳۳۸ھ یوم الاحد۰

## حکیم العصر مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ کے ارشادات

☆......☆......کسی مرزائی کو داماد بنانا ایسا ہے جیسے کسی ہندو، سکھ، چوہڑے کو داماد بنالیا جائے۔

☆......☆......جس شخص نے کہا کہ قادیانی مسلمانوں سے اچھے ہیں وہ خود قادیانیوں سے بدتر کافر ہو گیا۔

☆......☆......مرزائیوں کی حیثیت ذمیوں کی نہیں بلکہ محارب کافروں کی ہے اور محاربین سے کسی قسم کا تعلق رکھنا شرعاً جائز نہیں۔

☆......☆......☆

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# الشہاب لرجم الخاطف المرتاب

بمع ضمیمہ


شیخ الاسلام

حضرت علامہ مولانا شبیر احمد عثمانیؒ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم!

# تعارف

الحمدللّٰہ وکفٰی وسلام علیٰ خاتم الانبیاء۔ اما بعد!

مرزا قادیانی ملعون کے پانچ مریدوں (مرتدوں) کو افغانستان میں مختلف اوقات میں بجرم ارتداد سنگسار کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کی شان کو دیکھو اس وقت بھی افغانستان کی انہی روایات کے باعث آج افغانستان میں طالبان کی نا صرف خالصۃً اسلامی حکومت قائم ہے بلکہ ارتداد کی شرعی سزا بھی نافذ ہے۔ جہاں تک قادیانیوں کو سنگسار کرنے کا تعلق ہے سب سے پہلے عبدالرحمٰن قادیانی کو ۱۹۰۱ء میں والئی افغانستان جناب امیر عبدالرحمٰنؒ نے سنگسار کرایا۔ اس کے بعد عبداللطیف قادیانی کو ۱۴جولائی ۱۹۰۳ء میں والئی افغانستان جناب امیر حبیب اللہ ؒ کے زمانہ میں بجرم ارتداد سنگسار کیا گیا۔ (تاریخ احمدیت ج۳ص ۵۲۸) اس زمانہ میں مرزا قادیانی زندہ تھا۔ افغانستان کے امیر خان عبدالرحمٰنؒ اور امیر حبیب اللہؒ کے خلاف اس نے بدزبانی کی اور تذکرۃ الشہادتین نامی کتاب تحریر کی۔ اللہ رب العزت کے کرم کو دیکھو کہ مرزا قادیانی کی تحریری بکواسات کا اسلامی مملکت افغانستان پر کوئی اثر نہ ہوا۔ بلکہ خان امان اللہ خانؒ والئی افغانستان کے زمانہ میں قادیانیوں نے پھر وہاں ارتدادی مہم چلانے کی کوشش کی تو ۳۱اگست ۱۹۲۴ء کو نعمت اللہ قادیانی اور ۱۲فروری ۱۹۲۵ء کو عبدالحلیم اور قاری نور علی قادیانی کو بجرم ارتداد قتل کیا گیا۔ (تذکرہ ص ۵۸۹ طبع سوم) نعمت اللہ قادیانی کی سنگساری پر لاہوری گروپ کے چیف گرو لاٹ پادری محمد علی نے پیغام صلح میں ایک مضمون میں ارتداد کی سزا قتل کے خلاف سخن سازی کی۔ اللہ رب العزت کی کروڑوں رحمتیں ہوں حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ پر آپ نے ''الشہاب لرجم الخاطف المرتاب'' نامی رسالہ تحریر فرماکر قادیانیوں ولاہوریوں کی سخن سازیوں پر علم کے قفل چڑھا دیئے۔ ڈیڑھ دوماہ بعد لاہوری گروپ کے محمد علی کی باسی کڑی میں ابال آیا تو اس نے پھر ایک مضمون لکھا۔ آپ نے ''تذنیب یعنی ضمیمہ الشہاب'' تحریر کردیا۔ قادیانی کیا خاموش ہوئے گویا ان کو سانپ سونگھ گیا۔ اللہ تعالیٰ کے رحم وکرم کے صدقہ میں اس رسالہ کو مع ضمیمہ کے آپ ملاحظہ فرمائیں۔

اسلامیان پاکستان نوٹ کریں کہ پاکستان کے پہلے شیخ الاسلام حضرت عثمانیؒ کی یہ تحریر ہے۔ پاکستان کی نظریاتی کونسل نے ارتداد کی سزا قتل کی سفارش کردی ہے۔ حکومت کب اسے قانون کا درجہ دیتی ہے؟ لیکن یہ ظاہر ہے کہ جب بھی پاکستان میں سرکاری سطح پر ارتداد کی سزا نافذ ہوئی وہ دن قادیانیت کے خاتمہ کا دن ہوگا۔ انشاء اللہ العزیز!

فقیر اللہ وسایا

۷؍۶؍۱۴۲۲ھ

۲۷؍۸؍۲۰۰۱ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد لله رب العلمين والصلوٰة والسلام علیٰ خیر خلقه

محمد واله و صحبه اجمعين ۔ !!!

کابل میں نعمت اللہ قادیانی کی سنگساری کے واقعہ سے ہندوستان کے اخباروں میں قادیانیوں کے ارتداد کی بحث پھر تازہ ہو گئی۔ اور ساتھ ہی یہ مسئلہ بھی زیر بحث آگیا کہ اسلام میں مرتد کی سزا کیا ہے ؟۔ مسٹر محمد علی امیر جماعت احمدیہ لاہور نے "پیغام صلح" کے ضمیمہ کے طور پر ایک پمفلٹ "نعمت اللہ خاں کی سنگساری" بھی اسی مضمون کے متعلق بڑی تعداد میں شائع کرایا ہے۔ جس میں پورے زور خطابت سے حکومت افغانستان اور علمائے دیوبند کے خلاف (جو افغانستان کے اس فعل کی سب سے بڑھ کر تحسین کرنے والے ہیں) نفرت اور اشتعال پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

اگرچہ مجھے یقین ہے کہ مسلمان اب بہت کچھ قادیانیوں کی فتنہ پردازیوں اور اسلام کے خلاف ان کی دسیسہ کاریوں سے واقف ہو گئے ہیں اور اسی لئے ان کا کوئی پروپیگنڈہ افغانی گورنمنٹ یا علماء دیوبند کے خلاف انشاء اللہ! مؤثر نہیں ہو سکتا۔ تاہم سلسلہ تحریرات جس حد تک پہنچ گیا ہے' اسے دیکھتے ہوئے مناسب معلوم ہوا کہ اس باب میں توسع کے ساتھ کچھ عرض کیا جائے۔

اس ضمن میں پہلی بحث جو ہمارے سامنے آتی ہے وہ قادیانی جماعت کے ارتداد کا مسئلہ ہے۔ اور پھر یہ دیکھنا ہے کہ مرتد کی نسبت اسلام کیا فیصلہ کرتا ہے ؟ تو ضروری ہوا کہ اولاً ارتداد کے معنے سمجھ لئے جائیں۔

## ارتداد کی تعریف

مرتد کے معنی لغت میں (راجع) یعنی کسی چیز سے لوٹنے اور پھر جانے والے کے ہیں اور شریعت کی اصطلاح میں مرتد اس شخص کو کہا جاتا ہے جو دین اسلام کو اختیار کر کے اس سے پھر جائے۔

امام راغبؒ ارتداد کے معنے لکھتے ہیں :

"ھو الرجوع من الاسلام الیٰ الکفر۔"

﴿اسلام سے کفر کی طرف پھر جانا۔﴾ (مفردات ص ۱۹۲)

محمد علی مرزائی اپنے پمفلٹ میں لکھتے ہیں کہ :

"ارتداد یہ ہے کہ محمد رسول اللہ ﷺ کی رسالت کو قبول کر کے پھر اس سے انکار کر دے اور کہہ دے کہ آپ رسول نہیں۔" (نعمت اللہ خان کی سنگساری ص ۵)

لیکن یہ بات صاف ہو جانی چاہئے کہ امام راغبؒ کی تعریف میں کفر' اور محمد علی (مرزائی) کی تعریف میں رسول اللہ ﷺ کی رسالت سے انکار کرنے کا کیا مطلب ہے ؟۔ کیا رسالت کا انکار اسی وقت سمجھا جائے گا کہ وہ زبان سے کہہ دے کہ میں آپ ﷺ کو رسول نہیں جانتا۔ یا رسول اللہ ﷺ کی کسی یقینی خبر اور قطعی فرمان کا انکار کرنے سے بھی رسالت کا منکر ٹھہرے گا ؟۔

فرض کیجئے ! ایک شخص زبان سے اقرار کرتا ہے کہ جناب محمد ﷺ خدا کے رسول ہیں۔ نماز بھی قبلہ کی طرف پڑھتا ہے۔ زکوٰۃ بھی ادا کرتا ہے۔ مسلمانوں کا ذبیحہ بھی کھاتا ہے' مگر ساتھ ہی یہ بھی کہتا ہے کہ میرے خیال میں سورہ احزاب یا سورہ نساء قرآن کی سورۃ نہیں۔ یا حضرت عیسیٰ علیہ السلام مثلاً خدا کے پیغمبر نہیں (معاذ اللہ) باقی سارے قرآن اور سارے انبیاء کی میں تصدیق کرتا ہوں تو کیا ایسی تصریحات کے باوجود بھی محمد علی (مرزائی) اسے مسلمان سمجھتے رہیں گے اور رسول اللہ ﷺ کی رسالت پر ایمان رکھنے والا تصور کریں گے اور ان بعض انبیاء یا ان بعض اجزائے قرآن کی تکذیب کو خود محمد رسول اللہ ﷺ بلکہ رب محمد کی تکذیب قرار نہ دیں گے ؟۔

اگر ایسے شخص کو باوجود زبانی اقرار رسالت کے وہ رسول اللہ ﷺ کی رسالت بلکہ خود خداوند رب العزت کا منکر ہی قرار دیتے ہیں۔ جیسا کہ :" اِنَّ الَّذِیْنَ یَکْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَ یُرِیْدُوْنَ اَنْ یُّفَرِّقُوْا بَیْنَ اللّٰهِ وَرُسُلِهٖ ۔ وَیَقُوْلُوْنَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَّنَکْفُرُ بِبَعْضٍ وَّیُرِیْدُوْنَ اَنْ یَّتَّخِذُوْا بَیْنَ ذٰلِكَ سَبِیْلاً ۔ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْکٰفِرُوْنَ

حَقًّا، النساء آیت ۱۵۰" کے تحت میں انہوں نے لکھا ہے:

"اللہ اور اس کے رسولوں میں تفریق سے مراد صرف یہی نہیں کہ اللہ کو مان لیا اور رسولوں کا انکار کر دیا۔ جیسے برہمو ہیں۔ بلکہ یہ بھی کہ بعض رسولوں کو مان لیا اور بعض کا انکار کر دیا۔ جیسے تمام اہل کتاب کی حالت ہے اور یہ اس لئے کہ اللہ کے کسی رسول کا انکار گویا اللہ کا ہی انکار ہے۔" (بیان القرآن ص ۳۹۲)

ان کے مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) لکھتے ہیں کہ:

" کافر کا لفظ مومن کے مقابل پر ہے اور کفر دو قسم پر ہے۔ ایک یہ کفر کہ ایک شخص اسلام ہی سے انکار کرتا ہے اور آنحضرت ﷺ کو خدا کا رسول نہیں مانتا۔ دوسرے یہ کفر کہ مثلاً وہ مسیح موعود کو نہیں مانتا اور اس کو باوجود اتمام حجت کے جھوٹا جانتا ہے.......... اور اگر غور سے دیکھا جائے تو یہ دونوں قسم کے کفر ایک ہی قسم میں داخل ہیں۔"

(حقیقت الوحی ص ۱۷۹، خزائن ص ۱۸۵ ج ۲۲)

لکھتے ہیں کہ:

"وہ جو مجھے نہیں مانتا وہ خدا اور رسول کو بھی نہیں مانتا۔"

(حقیقت الوحی ص ۱۶۳ خزائن ص ۱۶۸ ج ۲۲)

تو اس قسم کے اقرار اور تسلیم سے ثابت ہوا کہ ان کے نزدیک بھی اللہ اور اس کے رسول کے انکار کی صرف یہ ہی صورت نہیں کہ ایک شخص زبان سے صریح طور پر یوں کہے کہ میں خدا کو یا اس کے پیغمبر رسول عربی ﷺ کو نہیں مانتا بلکہ بسا اوقات بعض نہایت ہی قطعی اور ضروری چیزوں کا انکار کرنے والا بھی جن کی اطلاع خدا اور اس کے رسول نے دی ہو خدا اور اس کے رسول ہی کا انکار کرنے والا سمجھا جائے گا جو قرآن کی تصریح اور مرزا قادیانی کے اقرار کے موافق کفر ہے۔

پس جب کہ امام راغبؒ کی تصریح کے موافق اسلام سے کفر کی طرف پھر جانے کا نام ارتداد ہے اور محمد علی (مرزائی) اور ان کے مسیح موعود کی تصریحات سے یہ ثابت ہو چکا کہ کفر صرف یہی نہیں کہ اللہ اور اس کے رسول کا صریح طور پر زبان سے انکار کیا جائے۔ بلکہ

بعض قطعیات اسلام کا انکار کرنا بھی حقیقت میں اللہ اور اس کے رسول کا انکار کرنا ہے جو کفر ہے۔ تو معلوم ہوا کہ ارتداد یعنی اسلام سے کفر کی طرف پھر جانے کی دو صورتیں ہیں۔

(۱)........... ایک یہ کہ کوئی مسلمان صریحاً اسلام سے کفر کر بیٹھے۔

(۲)........... دوسرے یہ کہ ایسا نہ ہو۔ مگر بعض ضروریات دینیہ اور قطعیات شرعیہ سے انکار کرے۔

دونوں صورتوں میں ایسا شخص مرتد یعنی اسلام سے نکل کر کفر میں جانے والا ہے۔ (العیاذ باللہ)

## کیا مرزا قادیانی اور اس کی امت مرتد ہیں؟

جو لوگ مرزا غلام احمد قادیانی کو مرتد کہتے ہیں ان کے نزدیک معیار ارتداد وہی ہے جو ہم اوپر بیان کر چکے ہیں۔ ان کا دعویٰ یہ ہے کہ مرزا قادیانی پہلے مسلمان تھے اور جمہور اہل اسلام کے سے عقائد رکھتے تھے۔ اس کے بعد انہوں نے بتدریج ایسی باتیں لکھیں اور شائع کیں جن کا ماننا کھلے طور پر رسول اللہ ﷺ کی رسالت کا نہ ماننا ہے وہ اگرچہ بار بار زبان سے یہ بھی اظہار کرتے رہے کہ حضرت محمد رسول اللہ ﷺ خدا کے رسول ہیں اور خاتم الانبیاء ہیں اور تمام انبیاء و مرسلین خدا کے پاک اور برگزیدہ بندے ہیں' لیکن ساتھ ہی وہ قلم اور زبان سے نہایت اصرار کے ساتھ ایسی چیزیں بھی نکالتے رہے جو ان کے پہلے ادعاء کی مکذب ہیں۔

وہ جب کہتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ قرآن کی تصریح کے موافق خاتم النبیین ہیں تو ساتھ ہی یہ بھی کہتے جاتے ہیں کہ میں آپ ﷺ کے بعد نبی ہو کر آیا ہوں۔ پھر یہ نبوت جس کا انہیں دعویٰ ہے صرف وہ ولایت و محدثیت نہیں جسے صوفیہ نے (مثلاً شیخ اکبرؒ) نے اپنی اصطلاح میں نبوت کے لفظ سے تعبیر کر دیا ہے اور کہا ہے کہ وہ گروہ اولیاء میں موجود ہوتی ہے۔ گو اس کی وجہ سے وہ انبیاء نہیں کہلاتے اور نہ کبھی آج تک کسی ولی نے حتیٰ کہ اس محدث نے بھی جس کے محدث ہونے کی تصدیق زبان رسالت سے ہو چکی تھی (حضرت عمرؓ)۔ اپنی اس نبوت پر ایمان لانے کی طرف لوگوں کو دعوت دی ہے اور نہ مرزا قادیانی ایسی گھٹیا نبوت

کے مدعی ہیں جو ایک سچا خواب دیکھنے سے بھی کسی مومن صالح کو فی الجملہ حاصل ہو سکتی ہے۔

"فالاتصاف بکما لات النبوة لایلز الاتصاف بالنبوة۔ عبقات ص۱۵۹ج۱"

پس کمالات نبوت سے متصف ہونا اتصاف بالنبوت کو مستلزم نہیں۔

"فاخبر رسول اللهﷺ ان الرؤیا جزء من اجزاء النبوة فقد بقی للناس من النبوة هذا وغیره ومع هذا لایطلق اسم النبوة ولا النبی الا علی المشرع خاصة فحجر هذا لاسم لخصوص وصف معین فی النبوة۔ فتوحات ص۳۷٦ج۲"

﴿رسول اللہ ﷺ نے ہم کو بتلایا کہ خواب (سچا) اجزاء نبوت میں سے ایک جز ہے تو لوگوں کے واسطے نبوت میں سے یہ جز (رؤیا) وغیرہ باقی رہ گیا ہے لیکن اس کے باوجود بھی نبوت کا لفظ اور نبی کا نام بجز مشرع (امر و نہی لانیوالے) کے اور کسی پر بولا نہیں جا سکتا۔ تو نبوت میں ایک خاص وصف معین کی موجودگی کی وجہ سے اس نام (نبی) کی بندش کر دی گئی ہے۔﴾

"کمن یوحیٰ الیه فی المبشرات وهی جزء من اجزاء النبوة وان لم یکن صاحب المبشرة نبیا فتفطن لعموم رحمة الله فما تطلق النبوة الا لمن اتصف بالمجموع فذلك النبی وتلك النبوة التی حجزت علینا وانقطعت فان من جملتها التشریع بالوحی الملکی فے التشریع وذلك لایکون الا لنبی خاصة۔ فتوحات ص٥٦٨ج۳"

جیسے کسی کی طرف مبشرات کی وحی آئی اور وہ مبشرات اجزاء نبوت میں سے ہیں۔ اگرچہ صاحب مبشرة نبی نہیں ہو جاتا۔ پس رحمۃ الٰہیہ کے عموم کو سمجھو تو نبوت کا اطلاق اسی پر ہو سکتا ہے جو تمام اجزء نبوت سے متصف ہو۔ وہی نبی ہے اور وہی نبوت ہے جو منقطع ہو چکی اور ہم سے روک دی گئی کیونکہ نبوت کے اجزء میں سے تشریع بھی ہے جو وحی ملکی سے ہوتی ہے اور یہ بات صرف نبی کے ساتھ مخصوص ہے۔

# مرزا غلام احمد قادیانی کا دعویٰ نبوت

بلکہ وہ محدثیت وغیرہ سے آگے بڑھ کر مدعی ہوئے ہیں ایسی نبوت کے، جس پر نہ صرف قادیان کو، نہ صرف پنجاب کو، نہ صرف انڈیا کو بلکہ خاتم النبیین ﷺ کی نبوت کی طرح تمام عالم کو ایمان لانے کی دعوت دی گئی ہے۔ پھر جو کوئی اس دعوت کے پہنچنے پر بھی ایمان نہ لائے وہ دائرہ ایمان واسلام سے خارج اور جہنمی ہے، جس طرح آنحضرت ﷺ کی دعوت پر ایمان نہ لانے والا بے ایمان اور جہنمی ہوتا ہے، بلکہ ان (مرزا قادیانی) کا نہ ماننے والا بعینہ خدا اور رسول کو بھی نہ ماننے والا ہے۔

نہ صرف یہی کہ ان (مرزا قادیانی) کو معمولی نبی تسلیم کر لیا جائے۔ بلکہ اولوالعزم پیغمبر اور خاتم انبیاء بنی اسرائیل سیدنا حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام پر بھی ان کی فضیلت کا اقرار کیا جائے۔ پھر فضیلت بھی کوئی جزئی فضیلت نہیں۔ بلکہ کلی فضیلت اور ہر شان میں ان سے بڑھ کر مانا جائے اور اگر ہو سکے تو ان سب کے بعد ذرا دلی زبان سے تشریعی (صاحب شریعت) نبی بھی تسلیم کر لیا جائے۔

ملاحظہ ہوں مرزا غلام احمد قادیانی کی عبارات ذیل :

”اب ظاہر ہے کہ ان الہامات میں میری نسبت بار بار بیان کیا گیا ہے کہ یہ خدا کا فرستادہ، خدا کا مامور، خدا کا امین اور خدا کی طرف سے آیا ہے جو کچھ کہتا ہے۔ اس پر ایمان لاؤ اور اس کا دشمن جہنمی ہے۔“ (انجام آتھم ص ۶۲، خزائن ص ۶۲ ج ۱۱)

”بہر حال جب کہ خدا تعالیٰ نے مجھ پر ظاہر کیا ہے کہ ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی ہے اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا ہے وہ مسلمان نہیں ہے اور خدا کے نزدیک قابل مواخذہ ہے۔“

(نبج المصلی ج ۱ ص ۳۰۸ منقول از تشحیذ الاذہان جلد ۶ نمبر ۴ ص ۱۳۵، تذکرہ ص ۶۰۷ طبع سوم)

”علاوہ اس کے جو مجھے نہیں مانتا وہ خدا اور رسول کو بھی نہیں مانتا۔ کیونکہ میری نسبت خدا اور رسول کی پیشین گوئی موجود ہے۔“ (حقیقت الوحی ص ۱۶۳، خزائن ص ۱۶۸ ج ۲۲)

"اب جو شخص خدا اور رسول کے بیان کو نہیں مانتا اور قرآن کی تکذیب کرتا ہے اور عمداً خدا تعالیٰ کے نشانوں کو رد کرتا ہے۔ اور مجھ کو باوجود صدہا نشانوں کے مفتری ٹھہراتا ہے تو وہ مومن کیونکر ہو سکتا ہے۔" (حقیقت الوحی ص ۱۶۴' خزائن ص ۱۶۸ ج ۲۲)

"اوائل میں میرا یہی عقیدہ تھا کہ مجھ کو مسیح ابن مریم سے کیا نسبت ہے۔ وہ نبی ہے اور خدا کے بزرگ مقربین سے ہے۔ اور اگر کوئی امر میری فضیلت کی نسبت ظاہر ہوتا تو میں اس کو جزوی فضیلت قرار دیتا تھا۔ مگر بعد میں جو خدا تعالیٰ کی وحی بارش کی طرح میرے پر نازل ہوئی۔ اس نے مجھے اس عقیدہ پر قائم نہ رہنے دیا۔ اور صریح طور پر نبی کا خطاب مجھے دیا گیا۔ مگر اس طرح سے کہ ایک پہلو سے نبی اور ایک پہلو سے امتی۔"

(حقیقت الوحی ص ۱۴۹' خزائن ص ۱۵۴'۱۵۳ ج ۲۲)

"خدا نے اس امت میں سے مسیح موعود بھیجا۔ جو اس پہلے مسیح سے اپنی تمام شان میں بہت بڑھ کر ہے۔" (حقیقت الوحی ص ۱۴۸' خزائن ص ۱۵۲ ج ۲۲)

## کافر کس طرح کے رسول کا نہ ماننے والا ہوتا ہے ؟

اس کے متعلق مرزا قادیانی لکھتا ہے کہ :

"یہ نکتہ یاد رکھنے کے لائق ہے کہ اپنے دعوے کے انکار کرنے والے کو کافر کہنا یہ صرف ان نبیوں کی شان ہے جو خدا تعالیٰ کی طرف سے شریعت اور احکام جدیدہ لاتے ہیں۔ لیکن صاحب الشریعت کے ماسوا جس قدر ملہم اور محدث ہیں۔ گو وہ کیسی ہی جناب الٰہی میں اعلیٰ شان رکھتے ہوں اور خلعت مکالمہ الٰہیہ سے سرفراز ہوں ان کے انکار سے کوئی کافر نہیں بن جاتا۔" (تریاق القلوب حاشیہ ص ۱۳۰' خزائن ص ۴۳۲ ج ۱۵)

"ماسوا اس کے یہ بھی تو سمجھو کہ شریعت کیا چیز ہے۔ جس نے اپنی وحی کے ذریعہ سے چند امر اور نہی بیان کئے اور اپنی امت کے لئے ایک قانون مقرر کیا وہی صاحب الشریعت ہو گیا۔ پس اس تعریف کی رو سے بھی ہمارے مخالف ملزم ہیں۔ کیونکہ میری وحی میں امر بھی ہے اور نہی بھی.......... اور اگر کہو کہ شریعت سے وہ شریعت مراد ہے۔ جس میں نئے

احکام ہوں تو یہ باطل ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں :"ان هذا لفی الصحف الاولیٰ ۰ صحف ابراهیم وموسیٰ ۰ "یعنی قرآنی تعلیم تعلیم توریت میں بھی موجود ہے۔ اور اگر یہ کہو کہ شریعت وہ ہے جس میں باستیفاء امر اور نہی کا ذکر ہو تو یہ بھی باطل ہے کیونکہ اگر توریت یا قرآن شریف میں باستیفاء احکام شریعت کا ذکر ہوتا تو پھر اجتہاد کی گنجائش نہ رہتی۔" (اربعین نمبر ۴ ص ۶ خزائن ص ۴۳۶٬۴۳۵ ج ۱۷)

شیخ اکبرؒ فرماتے ہیں کہ :

"فما بقی لاولیاء الیوم بعد ارتفاع النبوة الا التعرف وانسدت ابواب الاوامر الالهیة والنواهی فمن ادعا ها بعد محمد ﷺ فهومدع شریعة اوحی بهاالیه سواء وافق بها شرعنا اوخالف ۰ فتوحات مکیه ص۳۹ج۳"

﴿نبوت اٹھ جانے کے بعد آج اولیاء کے لئے بجز تعریفات کے کچھ باقی نہیں رہا اور اوامر و نواہی کے سب دروازے بند ہو چکے۔ اب جو کوئی محمد رسول اللہ ﷺ کے بعد امر و نہی کا مدعی ہو (جیسے مرزا غلام احمد قادیانی) وہ اپنی طرف وحی شریعت آنے کا مدعی ہے۔ خواہ وہ شریعت ہماری شریعت کے موافق ہو یا مخالف۔﴾

شیخ عبدالوہابؒ شعرانی اس عبارت کے ساتھ اس قدر اور اضافہ کرتے ہیں :

"فان کان مکلفاً ضربناعنقه والا ضربنا عنه صفحاً ۰ الیواقیت والجواہر ص۳۸ج۲"

﴿پھر اگر یہ مدعی وحی شریعت مکلف ہے (یعنی مجنوں وغیرہ نہیں ہے) تو ہم اس کی گردن ماریں گے اور اگر مکلف نہیں تو ہم اس سے کنارہ کشی کریں گے۔﴾

" قال الشیخ ( الاکبر ) فی الباب الحادی والعشرین من الفتوحات من قال ان الله تعالیٰ امره بشئی فلیس ذٰلك بصحیح انما ذٰلك تلبیس٬٬ لان من الامر قسم الکلام وصفته وذلك باب مسدود دون الناس ۰ الیواقیت والجواہر ص۳۸ج۲"

﴿شیخ اکبر فتوحات کے اکیسویں باب میں فرماتے ہیں کہ جو کوئی (بعد نبی کریم ﷺ کے) یہ دعویٰ کرے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو کسی چیز کا حکم کیا ہے (جیسا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کہتا ہے کہ میری وحی میں امر بھی ہے اور نہی بھی) تو یہ دعویٰ صحیح نہیں یہ محض تلبیس ہے۔ کیونکہ "امر" کلام کی قسم اور اس کی صفات میں سے ہے اور یہ (کلام کا دروازہ) لوگوں پر بند کیا جاچکا ہے۔﴾

کیا مسٹر محمد علی (مرزائی) اور بے خبری سے ان کی تائید کرنے والے یہ عبارتیں سن رہے ہیں؟ کیا یہی وہ صوفیوں کی اصطلاحی یا مجازی یا لغوی نبوت ہے؟ جس کا ثبوت رویا کی حدیث یا شیخ اکبر کے کلام میں پایا جاتا ہے۔ کیا قادیانیوں کا یہی ظلی اور بروزی نبی ہے جو اصلی اور حقیقی نبیوں سے بڑھ گیا ہے؟۔ کیا امتی نبی نام رکھ دینے سے اصل حقیقت پر پردہ پڑ سکتا ہے؟۔ اور کیا یہ سخت حیرت انگیز اور مضحکہ خیز منطق نہیں ہے کہ کسی پرانے نبی (علیہ الصلوٰۃ والسلام) کا دوبارہ آنا تو یہ آیۂ خاتم النبیین کے خلاف ہو۔ لیکن پچھلے نبیوں پر فضیلت کلی رکھنے والا ایک نیا نبی قادیان میں آجائے۔ یہ خاتم النبیین کے خلاف نہ ہو؟۔ گویا آنحضرت ﷺ کے وجود باجود نے مفضول انبیاء کے آنے کا سلسلہ تو بند کر دیا لیکن ان سے اعلیٰ اور افضل انبیاء کی تشریف آوری کا دروازہ کھول دیا ہے۔ کاش کہ قرآن میں بھی خاتم النبیین کی آیت کے ساتھ فاتح النبیین کی کوئی آیت ہوتی۔ اور جس صراحت اور تکرار کے ساتھ حضور ﷺ سے پہلے آنے والے انبیاء کا تذکرہ ہوا ہے۔ اس کا عشر عشیر ہی پیچھے آنے والے نبی کے متعلق ہوتا کہ امت کو زیادہ کام ان ہی پچھلوں سے پڑنا تھا اور یہ ان پہلوں سے افضل بھی تھے۔

کیا مرزائیوں میں کوئی بھی خوف خدا رکھنے والا نہیں؟ کیا ان کے دلوں پر مہر ہو چکی ہے؟ کیا ان کے قلوب پتھر سے بھی زیادہ سخت ہو گئے ہیں؟ جو ایسی ایسی صریح عبارتوں کے بعد بھی ایک مفتری علی اللہ کو سچا پیغمبر بناتے چلے جاتے ہیں۔ عجیب تماشا ہے کہ اس مفتری نے اپنے تئیں سچا ثابت کرنے کے لئے آتھم کے قصہ میں اور محمدی بیگم کے آسمانی نکاح میں معاذ اللہ خدا کو اور اس کی تمنا مبرم تک کو جھوٹا ٹھہرا دیا۔ مگر وہ محروم الخیر جماعت جو

آج علماء دیوبند پر خدا کو جھوٹا کہنے کا محض فرضی الزام رکھ کر اپنے لئے اور نئی لعنت خرید رہی ہے۔اس مفتری کا برابر کلمہ پڑھتی جاتی ہے جو اپنی سچائی کا ثبوت ہی جب پیش کر سکتا ہے جب پہلے خدا کو جھوٹا ثابت کر دے :

"كَبُرَتْ كَلِمَةً تَخْرُجُ مِنْ أَفْوَاهِهِمْ ۔کہف آیت ۵"

شاید محمد علی (مرزائی) کو علماء دیوبند کے آئینہ اعتقاد میں اپنا چہرہ نظر آگیا ہے جو معاذ اللہ خدا کے جھوٹ بولنے کی تصویر سامنے آگئی :"اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَذِكْرٰى لِمَنْ كَانَ لَهٗ قَلْبٌ اَوْ اَلْقَى السَّمْعَ وَهُوَ شَهِيْدٌ ۔ق ۳۷"

خوب سمجھ لو کہ جھوٹے حیلے اور بیہودہ عذر تراش کر ختم نبوت جیسے قطعی اور اسلام کے بنیادی عقیدہ کی تکذیب کرنا رسول اللہ ﷺ کی رسالت اور صدق و راست بازی اور قرآن کریم کے وحی الٰہی ہونے سے انکار کرنا ہے :

"فَاِنَّهُمْ لَا يُكَذِّبُوْنَكَ وَلٰكِنَّ الظّٰلِمِيْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ ۔ الانعام آیت ۳۳۔"

﴿یہ لوگ تجھے نہیں جھٹلاتے بلکہ ظالم خدا کی آیات کا انکار کرتے ہیں۔﴾

اور جیسا کہ ابتداء میں عرض کر چکا ہوں یہی ارتداد ہے کہ آدمی اسلام کا اقرار کرنے کے بعد پھر اس سے صریحاً انکار کرنے لگے یا ایسی قطعی اور صاف چیزوں کا انکار کر بیٹھے جو انکار رسالت کو مستلزم ہو۔

ارتداد کی اس قسم خفی کا نام یعنی یہ کہ آدمی زبان سے اسلام کا نام بھی لیتا رہے اور کلمہ بھی پڑھتا رہے مگر نامعقول تحریفات اور ناقابل قبول تاویلات باطلہ سے قطعیات کے انکار پر بھی تلا ہو۔ سلف کی زبان میں "زندقہ" ہو گیا ہے اور جیسا کہ ہم آگے چل کر بیان کریں گے زنادقہ کا حکم بھی وہی عام مرتدین کا سا ہے۔

اس تمام تقریر سے یہ نتیجہ نکلا کہ مرزا قادیانی جس کی ختم نبوت کو رد کرنے والی تصریحات ہم نقل کر چکے ہیں اسلام کے ایک قطعی عقیدہ کو تسلیم نہ کرنے کی وجہ سے مرتد اور زندیق ہے اور جو جماعت ان تصریحات پر مطلع ہو کر ان کو صادق سمجھتی رہے اور اس کی

حمایت میں لڑتی رہے وہ بھی یقیناً مرتد اور زندیق ہے خواہ وہ قادیان میں سکونت رکھتی ہو یا لاہور میں۔ جب تک وہ ان تصریحات کے غلط اور باطل ہونے کا اعلان نہ کرے گی خدا کے عذاب سے خلاص پانے کی اس کے لئے کوئی سبیل نہیں۔

یہاں تک ہم نے مرزا قادیانی اور ان کے اذناب کے ارتداد کا صرف ایک سبب بیان کیا ہے کیونکہ محمد علی مرزائی نے اپنے پمفلٹ میں اس کا تذکرہ کیا تھا۔ دوسرے موجبات ارتداد مثلاً توہین انبیاء علیہم السلام وغیرہ سے عمداً اغماض کیا گیا ہے۔ شاید اس خدمت کو میرا کوئی دوسرا بھائی انجام دے گا اور بہت سے بزرگ مجھ سے پہلے بھی فی الجملہ انجام دے چکے ہیں۔

آپ یقین کیجئے کہ ہم کو مرزا قادیانی یا کسی ایک کلمہ گو کے کافر اور مرتد ثابت کرنے میں کوئی خوشی نہیں ہے۔ ہماری حالت تو یہ ہے کہ نہ ہم غیر مقلدین کو کافر کہتے ہیں نہ تمام شیعوں کو' نہ سارے نیچریوں کو' حتیٰ کہ ان بریلویوں کو بھی کافر نہیں کہتے جو ہم کو کافر بتلاتے ہیں اور ہماری تمنا تھی کہ کوئی صورت ایسی نکل آتی کہ مرزائیوں کی تکفیر سے بھی ہم کو زبان آلودہ نہ کرنی پڑتی۔ لیکن ان کے ملحدانہ دعاوی نے جن سے بارگاہ رسالت میں سخت گستاخی ہوتی ہے اور کسی طرح ختم نبوت کا ستون کھڑا نہیں رہ سکتا۔ ہم کو مضطر کر دیا ہے کہ بادل نخواستہ ان کی گمراہی سے لوگوں کو بچائیں کہ جو زہر دودھ یا مٹھائی میں مخلوط ہو گیا ہو' وہ سخت خطرناک ہے۔

جو عبارتیں مرزا قادیانی کی میں اوپر نقل کر چکا ہوں کیا ان کے مطالعہ کے بعد اس مسئلہ کا اعلان نہیں ہو جاتا کہ جو کوئی ان کو نبی اور مسیح موعود نہ مانے وہ دائرہ ایمان داسلام سے خارج ہے۔ اب تم خود دنیا کی مردم شماری کر لو کہ تمہارے کافر بنائے ہوئے غیر مسلموں کے سوا کتنے آدمی مسلمان رہ جاتے ہیں ؟۔ حالانکہ یہ کروڑوں غیر مسلم (فی زعمکم) لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا اقرار بھی کرتے ہیں اور سارے احکام بجالاتے ہیں۔

مسٹر محمد علی مرزائی اپنے اس فقرہ میں :

”لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا اعتراف کرنے والے کو کافر کہنا بڑی

خطرناک غلطی ہے۔ خواہ مرزا محمود کہیں یا مولوی کفایت اللہ صاحب۔"

(نعمت اللہ خان کی سنگساری ص ۴)

کیا دونوں ناموں سے پہلے مرزا قادیانی کا اور اضافہ کریں گے؟ اور ان کی قبر پر جا کر: " وَلَاتَقُوْلُوْا لِمَنْ اَلْقٰى اِلَيْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا. النساء آیت ۹٤" کی تلاوت فرمائیں گے۔؟

ایک طرف تو آپ کے مسیح موعود (مرزا قادیانی) سارے جہان کے کلمہ پڑھنے والوں کو بجز چند لاکھ نفوس کے مسلمانی سے نکال رہے ہیں اور دوسری طرف آپ شاید ہر اس شخص کو جو مسلمانوں کو سلام کرلے (خواہ وہ ہندو ہو یا یہودی یا نصرانی یا دہریہ) مومن تسلیم کرتے ہیں۔ اس سے نبی قادیانی اور امتی دونوں کی شریعت فہمی اور قرآن دانی کی حقیقت بے نقاب ہو جاتی ہے۔

کہا گیا ہے کہ قادیانی بڑے نمازی ہیں۔ قرآن بہت پڑھتے ہیں' روزے رکھتے ہیں' زکوٰۃ دیتے ہیں۔ اگر اس پر بھی وہ مسلمان نہیں' تو بڑی حسرت اور حیرت کا مقام ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ایک ایسی ہی بدبخت قوم کا تذکرہ حضور نبی کریم ﷺ نے صحیحین کی احادیث میں فرمایا ہے کہ جو قرآن کی تلاوت بھی کرے گی' اور بظاہر سچے مسلمانوں سے بھی زیادہ نمازیں پڑھے گی' روزے رکھے گی' مگر ان کا قرآن ان کے حلقوم سے آگے نہ بڑھے گا اور وہ اسلام میں سے ایسی ہی نکل چکی ہوگی جیسے تیر شکار کا جسم چھید کر صاف نکل جاتا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اگر میں نے ان کو پایا تو عاد و ثمود کی طرح ان کو قتل کروں گا۔

حق تعالیٰ شانہ اپنی پناہ میں رکھے اور اس دنیا سے ایمان پر اٹھالے کہ یہ مقام بڑے خوف اور عبرت کا ہے۔

مرزائیوں کو بڑا فخر ہے اور بعض سادہ لوح آزاد منش مسلمان بھی ان کی مدح سرائی میں رطب اللسان ہو جاتے ہیں کہ وہ آج اسلام کی ایسی خدمت کر رہے ہیں جو کسی دوسری جماعت مسلمین سے بن نہیں پڑی۔ یعنی یورپ میں اسلام پھیلاتے ہیں۔ ملکانوں کو شدھی

ہونے سے روکتے ہیں۔آریوں وغیرہ کے مقابلہ پر سینہ سپر ہوتے ہیں۔وغیرہ وغیرہ۔

ان کا یہ فخر اور منقبت اگرچہ سمجھدار مسلمان اس لئے تسلیم نہیں کرتے کہ جس چیز کی وہ اشاعت اور حمایت کرتے ہیں وہ صحیح اسلام نہیں ہے بلکہ یا تو وہ مرزا غلام احمد قادیانی کی نبوت کی تبلیغ ہوتی ہے اور یا مرزا قادیانی کا ترمیم کیا ہوا اسلام' جسے انہوں نے بہت سے اصول وفروع کاٹ کر نوجوانان یورپ یا یورپ کی وحی پر ایمان لانے والوں کے اہواء وظنون کے سانچہ میں ڈھالا ہے۔لیکن میں اس سے قطع نظر کر کے علیٰ سبیل التنزل کہتا ہوں کہ ان کا یہ سب امتیاز اور فخر اور خدمات اسلام کو تسلیم کرنے کے بعد بھی ان کا مومن اور ناجی ہونا ضروری نہیں ہے۔

صحیح مسلم کے ابواب ایمان میں اس شخص کا واقعہ پڑھئے جو رسول کریم ﷺ اور صحابہ کرامؓ کے ہمرکاب جہاد میں تھا اور اس نے وہ خدمت اور اعانت اسلام اور مسلمانوں کی' کی تھی جس کا اعتراف صحابہؓ نے حضور ﷺ کی جناب میں ان الفاظ سے کیا ہے:

"ما اجزأمنا اليوم احدكما اجزأ فلان۔"

﴿آج کے دن ہم میں کوئی بھی ایسا کافی نہیں ہوا جیسا کہ فلاں آدمی ہوا ہے۔﴾ مگر لسان نبوت سے باوجود ان خدمات جلیلہ کے ارشاد ہوا:

"لما انه من اهل النار۔" ﴿یاد رکھو وہ دوزخی ہے۔﴾

(مسلم ج۱ص۷۲ باب تغلظ تحریم قتل الانسان نفسه عن سهل بن سعد)

حضور نبی کریم ﷺ نے یہ بھی فرمایا کہ:

"ان الله يؤيد هذا لدين بالرجل الفاجر۔"

﴿بے شک حق تعالیٰ اس دین کو مدد پہنچا دیتا ہے بدمعاش آدمی سے۔﴾

(مسلم ج۱ص۷۲ باب تغلظ تحريم قتل الانسان كتاب الايمان عن ابى هريرةؓ)

جامع صغیر میں حدیث ہے کہ:

"سيشد د هذ الدين برجال ليس لهم عندالله خلاق۔ السراج المنير شرح جامع الصغير ص۲۲۷ج۳"

﴿قریب ہے کہ اس دین کی تائید اور تقویت ایسے لوگوں کے ذریعہ سے ہو جائے گی جن کے لئے خدا کے یہاں حصہ نہیں۔﴾

عبداللہ بن عمرؓ نے ایک ایسی جماعت کے متعلق جو قرآن کو اور رسول اللہ ﷺ کو سب کو مانتی تھی صرف "قدر" کا انکار کرتی تھی۔ فرمایا:

"اذا لقيت اولئك فاخبرهم انى برى منهم و انهم برآؤ منى والذى يحلف به عبدالله بن عمر لوان لاحدهم مثل احدذهبا فانفقه ما قبل الله منه حتى يؤمن بالقدر."

﴿جب تم ان سے ملو تو کہہ دو کہ میں (عبداللہ بن عمرؓ) ان سے علیحدہ ہوں اور وہ ہم سے بے تعلق ہیں۔ قسم ہے اس ذات کی جس کی عبداللہ بن عمر قسم کھاسکتا ہے اگر ان میں سے کسی کے پاس احد (پہاڑ) کے برابر سونا ہو پھر وہ اسے خرچ کر ڈالے تب بھی اللہ ہر گز اسے قبول نہیں کرے گا یہاں تک کہ وہ تقدیر پر ایمان لے آئے۔﴾

ابو طالب سے بڑھ کر اسلام اور پیغمبر اسلام کی حمایت اور اعانت ایسی نازک ترین ساعت میں کس نے کی ہو گی؟۔ لیکن وہ ساری خدمات اور جانبازیاں بھی اس کو ضحضاح نار سے نہ بچا سکیں۔

روایات بالا کو پڑھ کر کس کی ہمت ہے کہ قادیانیوں کی محض نام نہاد خدمات اسلامیہ کو دیکھ کر ان کے مومن یا ناجی ہونے کا فتویٰ دیدے اور ان کے عقائد کفریہ کی طرف کچھ التفات نہ کرے۔

عہد رسالت میں منافقین کا گروہ برابر اپنے کو مسلمان کہتا تھا۔ رسول اللہ ﷺ کی رسالت پر قسمیں کھا کر گواہی دیتا تھا۔ اللہ پر اور یوم آخرت پر ایمان رکھنے کا اظہار کرتا تھا۔ مسجدوں میں مسلمانوں کے ساتھ ان کے قبلہ کی طرف منہ کر کے نمازیں پڑھتا تھا اور ان کا ذبیحہ بھی کھاتا تھا' لیکن اس پر بھی ان کو جھوٹا اور بے ایمان کہا گیا اور مسلمانوں کو ان کے مکائد سے بچتے رہنے کی ہدایت کی گئی۔ کیونکہ ان کے دوسرے قرائن واحوال اور مخاطبات سریہ ان کے دعوائے ایمان کی تکذیب کرتے تھے: "وَلَتَعْرِفَنَّهُمْ فِىْ لَحْنِ الْقَوْلِ. محمد

# حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تشریف آوری اور اس میں آنحضرت ﷺ کی امت کی ظہور برتری

﴿جابر بن عبداللہؓ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے خود سنا ہے کہ میری امت میں ایک جماعت ہمیشہ حق کے مقابلہ پر جنگ کرتی رہے گی اور وہ تاقیامت اپنے دشمنوں پر غالب رہے گی۔ اس کے بعد آپ نے فرمایا آخر عیسیٰ بن مریم اتریں گے (نماز کا وقت ہوگا) مسلمانوں کا امیر ان سے عرض کرے گا تشریف لائیے اور نماز پڑھا دیجئے۔ وہ فرمائیں گے یہ نہیں ہو سکتا۔ اس امت کا اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ اکرام واعزاز ہے کہ تم خود ہی ایک دوسرے کے امام وامیر ہو۔﴾

اس امت کی شرافت اس سے بڑھ کر اور کیا ہوگی کہ اس کے رسول کی وفات پر اتنی طویل مدت گزر جانے پر بھی اس میں ایسے افراد موجود رہیں کہ اسرائیلی سلسلہ کا ایک مقدس رسول آکر بھی اس کی امامت کو برقرار رکھے اور اس کے پیچھے آکر نماز میں اس کی اقتداء کرلے اور اس کا اعلان بھی کرے کہ جس کرامت وشرافت کے تم پہلے مستحق تھے اتنی مدت دراز کے بعد آج بھی اسی شرافت وکرامت کے مستحق ہو۔ سوچئے اور ذرا انصاف فرمائیے کہ اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لاکر اس طرح اس امت کے پیچھے اقتداء نہ فرماتے تو کیا یہ ثابت ہو سکتا تھا کہ جو امت کل تک خیر امت کہی جاتی تھی آج بھی وہ اپنی اسی شرافت پر باقی ہے۔ یوں تو پہلے نبیوں کے دور میں بھی امت کے افراد لائق سے لائق تر گزرے ہیں مگر آخر کچھ مدت کے بعد ہی ان کا حشر کیا کچھ نہیں ہوگیا جو نبوتوں کے مستحق تھے وہ لعنت کے تحت آگئے یا نہیں۔ لیکن ایک یہ امت بھی ہے جس کی شرافت میں اتنی طویل مدت گزرنے پر بھی ذرا فرق نہیں آیا۔

یہ حقیقت اور زیادہ واضح ہو جاتی ہے جب ہم اس طرف بھی نظر کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے سفر آخرت کے وقت بھی ایک نماز کا نقشہ یہی تھا کہ مرض الموت میں آپ ﷺ نے منصب امامت کو سب سے بزرگ صدیق اکبرؓ کے سپرد کر دیا تھا۔ اس درمیان

میں ایک ایسا وقت آیا کہ ان کی امامت میں خود آنحضرت ﷺ نے تشریف لا کر ان کے پیچھے نماز ادا فرمائی اور در حقیقت یہ اس کا اعلان تھا کہ یہ امت اب اس کمال کو پہنچ چکی ہے کہ ایک رسول کی نماز اس کے پیچھے ادا ہو سکتی ہے۔ لہٰذا اب سمجھ لینا چاہئے کہ رسول کی آمد کا جو مقصد اعظم ہوتا ہے وہ پورا ہو چکا ہے۔ اس لئے رسولوں کے دستور کے مطابق اس کی وفات کا وقت بھی آجائے تو تعجب کی بات نہیں۔ ایک طرف امامت واقتداء کا یہ نقشہ آپ اپنی آنکھوں کے سامنے رکھئے اس کے ہزار سال سے کہیں زیادہ مدتوں کے بعد امامت واقتداء کا یہ دوسرا نقشہ بھی رکھیں جو یہاں حدیث میں آپ کے سامنے موجود ہے تو آپ کو بداہتہً ثابت ہو جائے گا کہ جس مدت میں پہلی امتیں ہلاک ہو ہو کر دنیا سے نیست و نابود ہو چکی ہیں۔ یہ امت اس سے زیادہ مدت گزرنے پر بھی اپنی اسی شرافت و کرامت پر باقی ہے جو کبھی اس کو اپنے عہد کمال میں حاصل تھی۔ اس سے جہاں ایک طرف اس امت کی بزرگی کا ثبوت ملتا ہے اس سے بڑھ کر آنحضرت ﷺ کی روحانیت عظمیٰ اور آپ کے کمالات کا ثبوت ملتا ہے اور یہ یقین کرنا پڑتا ہے کہ آپ حقیقی معنی میں خاتم النبیین ہیں۔ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں بن سکتا کیونکہ جب قیامت تک آپ کی امت میں اس صفت کے لوگ موجود رہیں کہ اگر کوئی قدیم رسول آئے تو بے تکلف وہ ان کے پیچھے آکر نماز ادا کرلے تو اس سے صاف یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ آپ آخری رسول ہیں اور آپ کے بعد کسی رسول کی ضرورت باقی نہیں ہے۔ یہ اچھی طرح ذہن نشین رکھنا چاہئے کہ اصل وظائف رسالت و نبوت خدائی دین کی تاسیس واشاعت ہے کسی خاص شخص کا قتل کرنا اصل وظائف رسالت میں داخل نہیں ہے۔ خدا تعالیٰ کے بہت سے رسول وہ ہیں جو قتل کرنے کی بجائے خود دشمنوں کے ہاتھوں مقتول ہو گئے ہیں مگر کیا یہ کہا جاسکتا ہے کہ انہوں نے وظیفہ نبوت کی ادائیگی میں ذرا سا بھی قصور کیا تھا۔ والعیاذ باللہ!

پس حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دجال کو قتل کرنے سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ وہ جدید رسالت کی حیثیت سے تشریف لائیں گے بلکہ یہ خدمت کسی حکمت سے ان کے سپرد کی گئی ہے جیسا کہ بہت سے امور حضرت خضر علیہ السلام کے سپرد ہوئے مگر ان عجائبات سے ان کی رسالت کا کوئی ثبوت نہیں مل سکا۔ چنانچہ آج تک امت میں اختلاف ہے

کہ وہ رسول تھے یا نہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا بنی اسرائیل کے لئے صاحب شریعت رسول ہونا۔ قرآن کریم سے ثابت ہے اور ان پر ہر امت کو ایمان لانا یہ ان کی رسالت کا حق ہے جو پہلے بھی تھا اور آج بھی ہے لیکن آنحضرت ﷺ کے بعد چونکہ شریعت صرف آپ کی شریعت ہے۔ اس لئے حضرت عیسیٰ علیہ السلام بھی آکر اسی کی اتباع فرمائیں گے بلکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام صاحب تورات بھی آجائیں تو ان کے لئے بھی شریعت یہی شریعت ہو گی۔ اگر کوئی کامل سے کامل رسول کسی بڑی شریعت کا اتباع کرتا ہے تو اس سے اس کی نبوت و رسالت میں ذرہ برابر بھی کوئی فرق پیدا نہیں ہوتا۔ بہت سے انبیاء علیہم السلام گزرے ہیں جن کی اپنی کوئی شریعت ہی نہ تھی لیکن پھر وہ خدا تعالیٰ کے نبی کہلائے پھر جو شریعت کہ سب شرائع کی جامع ہو۔ اگر کوئی رسول آکر اس کی اتباع کرتا ہے تو اس میں اس کی رسالت کے خلاف بات کیا ہے؟۔ لہذا یہ سوال کتنا نامعقول ہے حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائیں گے تو کیا رسالت کی صفت ان سے سلب کر لی جائے گی۔ جی نہیں۔ وہ رسول ہی ہوں گے اور جس طرح اس وقت ہم ان پر ایمان رکھتے ہیں۔ اس طرح اس وقت بھی ایمان رکھیں گے۔ صرف اتباع شریعت کا مسئلہ ہے تو جب ہر رسول کی اپنی شریعت میں تنسخ و منسوخ ہونے سے اس میں کوئی فرق نہیں آتا اسی طرح اگر ایک شریعت منسوخ ہو کر دوسری شریعت آجائے تو اس سے بھی اس میں کوئی فرق نہیں آتا۔ اس کے کمالات وہی ہیں۔ اس پر ایمان رکھنا اسی طرح ضروری ہے اور جس شریعت کی وہ دعوت دے اس کی اتباع ہر وقت لازم ہے۔ پس پہلے زمانے میں ان کی شریعت انجیل تھی اور نزول کے بعد اب ان کے لئے قرآن کریم شریعت ہو گا پہلے جب وہ شریعت انجیل کے داعی تھے اس وقت قرآن کریم نہ تھا اور جب وہ تشریف لائیں گے تو ان سے پہلے انجیل منسوخ ہو چکی ہو گی اور ان کے سامنے قرآنی شریعت ہو گی۔ لہذا اب وہ خود بھی اسی کا اتباع فرمائیں گے۔ کسی شریعت کے خاص خاص احکام یا شریعت کے منسوخ ہو جانے سے رسالت کے مسلوب ہونے نہ ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ یہ سوال نہ یہاں پیدا ہوتا ہے اور نہ اس حدیث میں پیدا ہوتا ہے جو موسیٰ علیہ السلام کے متعلق آپ پڑھ چکے ہیں کہ اگر بالفرض وہ آکر آپ کی شریعت کی اتباع کریں تو کیا اپنی

رسالت سے معزول ہو جائیں گے۔ والعیاذ باللہ!

(۲۰)......... " عَنْ عُثْمَانَ بْنِ اَبِیْ الْعَاصِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ یَقُوْلُ (فذکر الحدیث وفیه) وَیَنْزِلُ عِیْسَی بْنُ مَرْیَمَ علیه السلام عِنْدَ صَلٰوةِ الْفَجْرِ فَیَقُوْلُ لَهٗ اَمِیْرُ هُمْ یَارُوْحَ اللّٰهِ تَقَدَّمْ صَلِّ فَیَقُوْلُ هٰذِهِ الْاُمَّةُ اُمَرَاءُ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ فَیَتَقَدَّمُ اَمِیْرُ هُمْ فَیُصَلِّی فَاِذَا قَضٰی صَلٰوةَ اَخَذَ عِیْسٰی حَرْبَتَهٗ فَیَذْهَبُ نَحْوَ الدَّجَّالِ فَاِذَا یَرَاهُ الدَّجَّالُ ذَابَ کَمَا یَذُوْبُ الرَّصَاص فَیَضَعُ حَرْبَتَهٗ بَیْنَ ثَنْدُوَتِهٖ فَیَقْتُلُه وَینهزم اَصْحَابُهٗ لَیْسَ یَوْمَئِذٍ شَیْئٌ یوارِی مِنْهُمْ اَحَدًا حَتّٰی اَنَّ الشَّجَرَةَ لَتَقُوْلُ یَامُؤْمِنُ هٰذَا کَافِرٌ وَ یَقُوْلُ الْحَجَرُ یَا مُؤْمِنُ هٰذَا کَافِرٌ" ۰ اخرجه احمد فی مسنده ص۲۱۶'۲۱۷ج۴ بطریقین واخرجه ابن ابی شیبه والطبرانی والحاکم ج۵ ص۶۷۴'۶۷۵ حدیث نمبر۸۵۲۰ باب نزول عیسیٰ علیه السلام من السماء وصحیحه کذافی الدر المنثور ج۲ص۲۴۳ وعن جابر نحوه وهکذا عند ابی یعلی عنه وفیه انت احق بعضکم امراء علی بعض اکرم اللّٰه به هذه الا مة کذافی الحاوی للسیوطیؒ ج۲ص۱۶۷ ولیست هذه الروایة فی رسالة الشیخ قدس سره وفی روایة فیقول له عیسیٰ انما اقیمت الصلوٰة لك فیصلی خلفه کذافی البدایه والنهایه ج۲ص۹۹ باب صفته عیسیٰ علیه السلام شمائله فضائله"

﴿عثمان بن ابی العاصؓ روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام فجر کی نماز میں اتریں گے تو اس وقت مسلمانوں کا جو امیر ہوگا وہ ان سے عرض کرے گا اے روح اللہ! آگے تشریف لا کر نماز پڑھایئے۔ وہ فرمائیں گے یہ امت اپنی فضیلت کی وجہ سے خود ہی ایک دوسرے کی امیر ہے۔ اس پر وہ امیر آگے بڑھ کر نماز پڑھائیں گے۔ جب نماز ختم ہو جائے گی تو اس کے بعد عیسیٰ علیہ السلام اپنا نیزہ لے کر دجال کی طرف جائیں گے۔ وہ جب ان کو دیکھے گا تو اس طرح پگھل جائے گا جیسا آگ پر سیسہ پگھل

جاتا ہے۔ وہ اپنا نیزہ اس کے سینہ کے درمیان لگائیں گے اور اس کو ختم کردیں گے اور اس کا سب گروہ منتشر ہو جائے گا اور کوئی چیز ان کو پناہ نہ دے گی۔ یہاں تک کہ درخت اور پتھر بھی یہ کہے گا اے مومن! میری آڑ میں یہ کافر موجود ہے۔ اس کو بھی قتل کردے۔﴾

دوسری روایت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا جواب اس طرح منقول ہے کہ اس نماز کی اقامت آپ ہی کے نام کی ہوئی ہے۔ یہ کہہ کر وہ ان ہی کے پیچھے نماز ادا کریں گے؟۔

# انما ینزل عیسیٰ علیه الصلوٰة والسلام من بین سائر الانبیاء علیه الصلوٰة والسلام خاصة لانه اولیٰ الناس بالنبی ﷺ

(۲۱)......... ”عَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَةَ اَنَّ النَّبِی ﷺ قَالَ لَیْسَ بَیْنِیْ وَبَیْنَهٗ نَبِیٌّ یَعْنِیْ عِیْسٰی وَاِنَّهٗ نَازِلٌ فَاِذَا رَاَیْتُمُوْهُ فَاعْرِفُوْهُ رَجُلٌ مَرْبُوْعٌ اِلَی الْحُمْرَةِ وَالبیاضِ بَیْنَ مُمَصَّرَ تَیْنِ کَاَنَّ رَأسَهٗ یَقْطُرُ وَان لَّمْ یُصِبْهٗ بَلَلٌ فَیُقَاتِلُ النَّاسَ عَلَی الْاِسْلَامِ فَیَدُقُّ الصَّلِیْبَ وَیَقْتُلُ الْخِنْزِیْرَ وَیَضَعُ الْجِزْیَةَ وَیُهْلِكُ اللّٰهُ فِیْ زَمَانِهِ الْمِلَلُ کُلُّهَا اِلاَّ الْاِ سْلاَمَ وَیُهْلِكُ الْمَسِیْحَ الدَّجَّال فَیَمْکُثُ فِی الْاَرْضِ اَرْبَعِیْنَ سَنَةً ثُمَّ یَتَوَفّٰی فَیُصَلِّیْ عَلَیْهِ الْمُسْلِمُوْنَ۔ رواہ ابوداؤد ص۱۳۵ج۲ باب خروج الدجال واخرجه ابن ابی شیبة واحمد فی مسنده ج۲ص۴۰۶ وابن حبان فی صحیحه وابن جریرج۶ ص۲۲ کذافی الدر المنثور ج۲ ص۲۴۲ البدائیه والنهائیه ج۲ ص۹۹ باب صفة عیسیٰ علیه السلام وصححه الحافظ فی الفتح من نزول عیسیٰ علیه السلام“

﴿ابوہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے میرے اور عیسیٰ علیہ السلام کے درمیان کوئی نبی نہیں ہے۔ وہ ضرور اتریں گے جب تم ان کو دیکھنا تو پہچان لینا کہ وہ میانہ قد سرخ وسفید رنگ کے اور دو زعفرانی چادریں اوڑھے ہوئے ہوں گے۔ ان پر وہ

شگفتگی و تازگی ہو گی یوں معلوم ہو گا کہ ان کے سر مبارک سے پانی کے قطرے اب ٹپکے۔ اگرچہ ان پر پانی کی نمی بھی نہ ہو گی۔وہ اسلام پر لوگوں سے جنگ کریں گے۔ صلیب کو چورا چورا کر ڈالیں گے۔ سور کو قتل کریں گے۔ جزیہ کی رسم اٹھا دیں گے۔ ان کے دور میں اللہ تعالیٰ تمام مذاہب ختم کر دے گا اور صرف ایک مذہب اسلام باقی رہ جائے گا اور ان کے دست مبارک پر اللہ تعالیٰ دجال کو قتل کرے گا۔ چالیس سال تک وہ زمین پر زندہ رہیں گے۔ اس کے بعد ان کی وفات ہو گی اور مسلمان ان پر نماز جنازہ ادا کریں گے۔ (ابو داؤد)﴾

## حجه واتيانه على قبر النبی ﷺ وسلامه ورده عليه عليهما الصلوٰة والسلام

(۲۲)......۔ "وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَيُهِلَّنَّ عِيْسَى بْنَ مَرْيَمَ بَفَجِّ الرَّوْحَاء بِالْحَجِّ اَوْبِالْعُمْرَة اوْيُثْنَيهِمَا جَمِيْعًا. رواه مسلم ج۱ص۴۰۸ باب جواز التمتع فی الحج والقران واخرجه مسند احمدج۲ص۵۱۳ ولفظه ينزل عيسىٰ بن مريم فَيَقْتُل الْخِنْزِيْرَ ويمحوا الصَّلِيْبَ وَتَجْمَعُ لَهُ الصَّلٰوة وَيُعْطِى الْمَالَ حَتّٰى لَايُقْبَلُ وَيَضَع الْخَرَاجَ وَيَنْزِلُ الرَّوْحَاء فَيحجُّ مِنْهَا اَوْيَعْتَمِرُ اَوْيَجْمَعُهُمَا وَتَلاَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ وَاِنْ مِنْ اَهْلِ الْكِتَابِ اِلاَّ لَيُؤْمِنَنَّ بِهِ قَبْلَ مَوْتِهِ وَيَوْمَ الْقِيَامَةَ يَكُوْنُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا فَزَعَمَ حَنْظَلَةُ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ يُؤْمِنَ بِهٖ قَبْلَ مَوْت عِيْسٰى فَلاَ اَدْرِىْ هٰذَا كُلُّهٗ حَدِيْثُ النَّبِی ﷺ اَمْ شَئٌ' قَالَهُ اَبُوْهُرَيْرَةَ تفسير ابن كثير ج۱ص۵۷۸ مسند احمد ج۲ص۲۹۰ واخرجه ابن جرير مثله والحاكم وصححه والفظه ليهبطن ابن مريم حكماعدلا واماما مقسطاً وليسلكن فجا حاجا اومعتمرا وليا تين قبرى حتىٰ يسلم على ولاردن عليه يقول ابوهريرةؓ اى بنى اخى ان رأيتموه فقولوا ابو هريرةؓ يقرئك السلام درمنثور ج۲ص۲۴۵"

﴿ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ عیسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام ضرور مقام فج روحاء پر حج یا عمرہ یا دونوں کا احرام باندھیں گے۔ (مسلم شریف) مسند احمد میں حدیث کے پورے الفاظ یہ ہیں کہ عیسیٰ بن مریم علیہ الصلوۃ والسلام اتریں گے سور کو قتل کریں گے۔ صلیب کا نام و نشان باقی نہ چھوڑیں گے اور مال اتنا تقسیم کریں گے کہ اس کو قبول کرنے والا نہ ملے گا اور جزیہ و خراج اٹھادیں گے اور مقام فج روحاء میں حج یا عمرہ یا دونوں کا احرام باندھیں گے۔ اس کی شہادت میں ابو ہریرہؓ نے قرآن کریم کی یہ آیت تلاوت فرمائی : "وَاِنْ مِّنْ اَهْلِ الْكِتَابِ اِلَّا لَيُؤْمِنَنَّ بِهٖ قَبْلَ مَوْتِهٖ وَيَوْمَ الْقِيَامَةِ يَكُوْنُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا" یعنی اہل کتاب میں کوئی شخص ایسا نہ رہے گا جو ان کی وفات سے پہلے یقیناً ان پر ایمان نہ لے آئے اور قیامت میں عیسیٰ علیہ السلام ان پر گواہ ہوں گے۔ حنظلہؒ (راوی حدیث) کہتے ہیں کہ اس آیت کی تفسیر میں ابو ہریرہؓ نے کہا : "قَبْلَ مَوْتِهٖ" سے مراد عیسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام کی موت سے پیشتر ہے۔ اب یہ مجھ کو معلوم نہیں کہ یہ تفسیر بھی آنحضرت ﷺ کی جانب سے ہے یا یہ خود ابو ہریرہؓ نے بیان فرمائی ہے۔﴾

## يتزوج عليه الصلوٰة والسلام ويولد له ثم يتوفى ويدفن وبيان موضع دفنه

(۲۳)........"عَنْ عبدالله ابن عمر مَرْفُوْعًا يَنْزِلُ عَيْسَى بْنُ مَرْيَمَ اِلَى الْاَرْض فَيَتَزَوَّجُ وَيُوْلَدُ لَهٗ الحديث وغراه الكتاب الو فاء واخرجه ابن المراغى فى المدينة وابن الجوزى فى المنتظم وهكذافى المشكوٰة ص ٤٨٠ باب نزول عيسىٰ عليه السلام كتاب الفتن"

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول کے بعد شادی کرنا پھر ولادت ہونی اس کے بعد آپ کی وفات اور مقام دفن کا ذکر

﴿عبداللہ بن عمرؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عیسیٰ بن مریم علیہ

السلام زمین پر اتریں گے اور نکاح کریں گے اور ان کے اولاد ہو گی۔﴾

(۲۴)............"عن ابی ہریرة مرفوعًا طوبیٰ لعیش بعد المسیح یوذن للسماء فی القطر...............ویوذن الا رض فی النبات حتّٰی لوتَذر حَبَّكَ فی الصَّفَاالنبت وحتّٰی یمر الرجل علیٰ الا سد فلا یضره ویطاء علیٰ الحیة فلا تضره وَلاَ تَشاحُن وَلا تَبَاغُضَ اخرجه ابوسعیْد النقاش فی فوائد العراقین کذافی الکنز ج۱٤ ص۳۳۳ حدیث نمبر۳۸۸٤٤ باب نزول عیسیٰ علیه السلام ابوسعید عنه"

﴿ابو ہریرةؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کے بعد زندگی اور فارغ البالی کے کیا کہنے' آسمان کو بارش کا حکم مل جائے گا اور زمین کو پیدائش کا' حتیٰ کہ اگر تم پتھر پر دانہ ڈال دو گے تو بھی وہ جم جائے گا اور اتنا امن ہو گا کہ آدمی شیر کے قریب سے گزرے گا اور وہ اس کو ذرا نقصان نہیں پہنچائے گا اور بغض و کینہ کا کہیں نام و نشان نہ رہے گا۔﴾

(۲۵)..........."عن محمد بن یوسف بن عبداللّٰه بن سلامؓ عن ابیه عن جده قال مکتوب فی التوراة صفة محمد رسول اللّٰه ﷺ وعیسٰی بن مریم یدفن معه اخرجه الترمذی ج۲ص۲۰۲ باب ماجاء فی فضل النبی ﷺ وحسنه کذافی الدرالمنثور ص۲٤۵ ج۲ قلت وقد تکلم فی اسناده الحافظ ابن کثیر فی البدایة والنهایة ص۹۹ ج۲ وقال فی اسناد روایة الترمذی هذه عثمان بن ضحاك والصواب الضحاك بن عثمان المدنی خصائص الکبریٰ ج۲ ص٤٤ مشکوٰة ص۵۱۵ باب فضائل سیدالمرسلین"

﴿عبداللہ بن سلامؓ کہتے تھے کہ تورات میں محمد ﷺ کی صفات میں سے ایک صفت یہ بھی لکھی ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام آپ کے پاس دفن ہوں گے۔﴾

عجیب بات ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے عیسیٰ علیہ السلام کے حق میں "اولی

الناس" کا لفظ فرمایا تھا اس کا ظہور یوں ہوا کہ اول تو آپ ﷺ کے اور ان کے درمیان کوئی اور نبی نہیں گزرا۔ گویا دونوں کے زمانے متصل متصل رہے۔ پھر اسی مناسبت کی وجہ سے وہی آپ ﷺ کی امت میں تشریف لائیں گے اور یوں بھی ہوا کہ دفن بھی آپ ﷺ کے پاس ہی آکر ہوں گے۔ زمانی اور مکانی اور موت کی یہ خصوصیات ان کے سوا کسی اور نبی کو میسر نہیں آئیں۔

(۲۶)......... "عن عبدالله بن سلام قال یدفن عیسیٰ مع رسول الله ﷺ وصاحبیه فیکون قبره رابعا اخرجه البخاری فی تاریخه والطبرانی ۰ درمنثور ص۲٤٥ج۲"

﴿عبداللہ بن سلامؓ بیان کرتے تھے کہ عیسیٰ علیہ السلام آکر رسول اللہ ﷺ اور آپ ﷺ کے دو جاں نثار یعنی ابوبکرؓ اور عمرؓ کے پاس دفن ہوں گے اور اس لحاظ سے ان کی قبر چوتھی ہوگی۔﴾

(۲۷)......... "عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قُلْتُ یَارَسُوْل الله اِنِّیْ اَرٰی انی اعیش مِن بَعدِكَ فَتأذن لی اَنْ ادفن اِلٰی جَنْبِكَ فَقَالَ وَاَنّٰی لَكِ بِذَالِكَ مِنْ مَوْضَعِ مَافِیه اِلاَّ مَوْضع قَبْرِیْ وَقَبْر اَبِیْ بَكْرو عُمَرَ وَعَیْسَی بْنُ مَرْیَمَ اخرجه ابن عساکر کذافی الکنز ص۶۲۰ج۱٤ حدیث نمبر۳۹۷۲۸ باب نزول عیسیٰ علیه السلام وفی فصل الخطاب باسناد المستغفری فی دلائل نبوت اله"

﴿حضرت عائشہؓ فرماتی تھیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں عرض کی یا رسول اللہ ﷺ میرا خیال ہوتا ہے شاید میں آپ ﷺ کے بعد تک زندہ رہوں گی تو آپ ﷺ مجھ کو اس کی اجازت دیں کہ میں آپ کے پہلو میں دفن ہوں۔ آپ نے فرمایا میں اس کی بھلا کیسے اجازت دے سکتا ہوں۔ یہاں تو صرف میری قبر اور ابوبکرؓ و عمرؓ کی قبریں اور عیسیٰ علیہ السلام کی قبر مقدر ہے۔﴾

انا خاتم النبيين لا نبي بعدي

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

# ختم نبوت


محدث کبیر

حضرت مولانا سید محمد بدر عالم میرٹھی مہاجر مدنیؒ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم!

# تعارف

الحمدللّٰه وکفٰی وسلام علیٰ خاتم الانبیاء، اما بعد!

محدث کبیر حضرت مولانا سید محمد بدر عالم میرٹھی مہاجر مدنیؒ کی تصنیف لطیف ترجمان السنۃ جلد اول کے ص ۳۷۹ سے ۴۲۶ تک رحمت عالم ﷺ کی وصف خاص وامتیازی شان ”ختم نبوت“ کو اچھوتے انداز میں بیان کیا گیا ہے۔ قرآن وسنت کے حوالے سے ایسا مدلل ومبرہن کیا ہے کہ منکرین ختم نبوت کے سارے اوہام باطلہ وخیالات رکیکہ ھباءً منثوراً ہوگئے ہیں۔ پڑھئے نور ایمان سے دل جگمگا اٹھے گا۔

فقیر اللہ وسایا

۱۴۲۲/۶/۷ھ

۲۰۰۱/۸/۲۷ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کان النبی ﷺ نبیا واٰدم بین الروح والجسد

(۱)............"عَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ قَالَ قَالُوْا یَارَسُوْلَ اللّٰہِ مَتٰی وَجَبَتْ لَکَ النُّبُوَّۃُ قَالَ وَاٰدَمُ بَیْنَ الرُّوْحِ وَالْجَسَدِ. رواہ الترمذی ص۲۰۲ج۲ باب ماجاء فی فضل النبی ﷺ وقال ھذا حدیث حسن"

## آنحضرت ﷺ نبوت سے اس وقت سرفراز ہو چکے تھے جبکہ حضرت آدم میں نفخ روح بھی نہ ہوا تھا

﴿ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ صحابہؓ نے دریافت کیا یارسول اللہ ﷺ آپ کو نبوت کب ملی فرمایا اس وقت جبکہ حضرت آدم علیہ السلام ابھی روح و جسم کے درمیان تھے (یعنی ان میں روح نہیں پھونکی گئی تھی) اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا ہے اور حسن کہا ہے۔﴾

حافظ سخاویؒ کہتے ہیں کہ اس حدیث کے مشہور الفاظ: " کنت نبیا واٰدم بین الماء والطین "ہمیں کسی حدیث کی کتاب میں نہیں مل سکے۔ حافظ سیوطیؒ نے ان کا صاف طور پر انکار کر دیا ہے البتہ اس کا مضمون قابل تسلیم سمجھا ہے۔ خفاجی شرح شفاء میں تحریر فرماتے ہیں کہ اس حدیث سے دو تین باتیں ثابت ہوتی ہیں:

(۱)..... آپ کا عالم ارواح میں نبوت سے حقیقتاً سرفراز ہونا۔

(۲)...... جس طرح صفت وجود میں آپ کی ذات سب سے مقدم تھی اسی طرح صفت نبوت میں بھی آپ کا سب سے مقدم ہونا۔

اس مضمون کی پوری توضیح کے لئے اس تفصیل کا نقل کرنا ضروری ہے جو حافظ تقی الدین سبکیؒ نے آیت میثاق کی تفسیر میں لکھی ہے :

"وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ لَمَآ اٰتَيْتُكُمْ مِّنْ كِتٰبٍ وَّحِكْمَةٍ ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ ۔ آل عمران آیت ۸۱"

﴿اور وہ وقت یاد دلایئے جبکہ اللہ تعالیٰ نے نبیوں سے عہد لیا تھا کہ ہم جو تمہیں کتاب و حکمت دیں پھر خدا کا کوئی رسول تمہارے پاس آئے اور جو کتاب تمہارے ساتھ ہو اس کی تصدیق کرے تو (دیکھو) ضرور اس پر ایمان لانا اور ضرور اس کی مدد کرنا۔﴾

حافظ موصوف نے اس آیت کی شرح میں ایک مستقل رسالہ لکھا ہے اور اس کا نام" التعظیم والمنة فی معنی قوله لتؤمنن به ولتنصرنه" رکھا ہے۔ یوسف بن اسماعیل نبہانی نے جواہر البحار میں اس رسالہ کو بجنسہ نقل کیا ہے۔ خفاجی نے صرف اس کے منتشر ٹکڑے لئے ہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ ازل میں انبیاء علیہم السلام سے آنحضرت ﷺ کے لئے اسی نمونہ کا عہد لیا گیا تھا جیسا کہ امتوں سے نبیوں کے لئے یا رعایا سے خلفاء کے لئے اطاعت و نصرت کا عہد لیا جاتا ہے۔ اس سے ثابت ہوا کہ انبیاء علیہم السلام کے درمیان آپ کا منصب عالی وہ تھا جو امتوں میں انبیاء علیہم السلام کا منصب ہوتا ہے۔ اس لئے اور انبیاء تو صرف نبی ہیں اور آنحضرت ﷺ نبی الانبیاء ہیں یہ حقیقت اگرچہ عالم اجسام میں صاف طور پر عیاں نہیں ہو سکی مگر عالم ارواح اور اس عالم سے ماوراء عالم میں جہاں بھی دیگر انبیاء علیہم السلام کے ساتھ آپ کا اجتماع ہو گیا ہے ظاہر ہو گئی ہے پہلی بار یہ اجتماع شب معراج میں ہوا تھا جبکہ نماز کے لئے امام کی تلاش ہو رہی تھی اس وقت تمام انبیاء علیہم السلام کی صفوں میں امامت کی مستحق آپ ہی کی ذات گرامی ٹھہری۔ گویا امت میں امامت کا جو حق کہ نبی کا ہوتا ہے۔ وہی حق انبیاء علیہم السلام میں آنحضرت ﷺ کا قرار پایا دوسرا اجتماع محشر میں ہو گا۔ وہاں بھی سب انبیاء آپ ہی کے زیر لواء اور آپ ہی کے

جھنڈے کے نیچے ہوں گے جیسا کہ ہر امت اپنے اپنے نبی کے جھنڈے کے نیچے ہو گی۔ تیسری بار شفاعت کا مرحلہ ہے یہاں بھی سب کی خطیب وامام آپ ہی کی ذات مبارک ہو گی بالفاظ دیگر یوں سمجھئے کہ جو منصب نبوت آپ کو اس امت کے لئے حاصل ہے وہی منصب آپ کو بلحاظ انبیاء بھی حاصل ہے۔

البتہ اس کا ظہور ان کے ساتھ اجتماع پر موقوف ہے۔ عالم کی تاریخ میں یہ اجتماع کل تین جگہ ثابت ہوتا ہے اور تینوں جگہ آپ کا یہ منصب عالی ظاہر ہوا ہے مگر اس عالم میں بھی انبیاء علیہم السلام کا آپ کے ساتھ اجتماع ہو جاتا تو یہ حقیقت یہاں بھی آشکارا ہو جاتی چنانچہ آخر زمانہ میں جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائیں گے تو ان کا تعلق آپ کی شریعت کے ساتھ وہی ہو گا جو تمام امت کا ہے اور اسی لئے اس اتباع سے ان کی نبوت میں کوئی ادنیٰ شائبہ نقصان بھی لازم نہ آئے گا۔ اسی طرح اگر آپ گزشتہ انبیاء کے زمانہ میں تشریف لے آتے تو وہ بھی اپنی اپنی رسالت پر باقی رہتے ہوئے آنحضرت ﷺ کا اتباع ہی فرماتے اور اس اتباع کی وجہ سے ان کی رسالت میں بھی کوئی نقص لازم نہ آتا۔

رہا مختلف شریعتوں کا معاملہ تو جس طرح مختلف نبوتیں آنحضرت ﷺ کی نبوت کے ماتحت ہیں اسی طرح مختلف شریعتیں مختلف زمانوں اور امتوں کے لحاظ سے حضور ﷺ کی شریعتیں ہیں۔ پس یہود و نصاریٰ کے لحاظ سے آنحضرت ﷺ کی شریعت تورات وانجیل تھی اور امت محمدیہ کے لحاظ سے آپ کی شریعت قرآن شریف ہے اگر زمانوں اور اشخاص کے اعتبار سے احکام مختلف ہو جائیں تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

مذکورہ بالا تحقیق سے دو حدیثوں کی مراد روشن ہو گئی :

(۱)....." بعثت الی الناس کافة" میں تمام لوگوں کی طرف بھیجا گیا ہوں عام طور پر عموم بعثت کے معنی صرف یہ سمجھے جاتے تھے کہ آپ قیامت تک سب انسانوں کے لئے رسول ہیں۔ لیکن اس تحقیق سے ظاہر ہو گیا کہ آپ کی نبوت کا تعلق صرف مستقبل سے نہیں بلکہ ماضی و مستقبل دونوں سے ہے حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر آنحضرت ﷺ تک سب رسول آپ کی نبوت کے ماتحت ہیں اگرچہ ماتحتی کی نوعیت بدلی ہوئی ہو۔

(۲)......... "حدیث کنت نبیا وادم بین الماء والطین" اس حدیث کی مراد صرف یہ سمجھی جاتی تھی کہ حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش سے پہلے اللہ تعالیٰ کو آپ کی نبوت کا علم حاصل تھا مگر اس میں آپ کی کیا خصوصیت ہے۔ دوسرے انبیاء علیہم السلام کی نبوتوں کا علم بھی اللہ تعالیٰ کو اسی طرح حاصل تھا جیسا کہ آنحضرت ﷺ کی نبوت کا۔

اس تحقیق کی بناء پر حدیث کا مطلب یہ ہوگا کہ آنحضرت ﷺ کو حضرت آدم علیہ السلام میں نفخ روح سے پہلے نبوت سے نوازا جاچکا تھا۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ قدرت کی طرف سے کسی کمال کے افاضہ کی دو صورتیں ہوتی ہیں۔ کبھی وہ عالم وجود میں آنے کے بعد کمال کا افاضہ کرتی ہے اور کبھی وجود سے پہلے عالم ارواح ہی میں اس کمال سے نواز دیتی ہے جس کا ظہور قالب انسانی میں مقدر ہو چکا ہے۔ دونوں صورتوں میں اس کمال کا علم اللہ تعالیٰ کی ذات پاک کو یکساں ہوتا ہے ہاں مخلوق کو پہلی صورت کا علم اس وقت حاصل ہوتا ہے جبکہ وہ کمال اس کے مشاہدہ میں آجائے اور دوسرے کمال کے علم کی اس کے سوا کوئی صورت نہیں کہ کوئی مخبر صادق اس کی خبر دے۔ یہاں آنحضرت ﷺ کے ارشاد سے ہمیں اس بات کا علم ہو گیا ہے کہ کمال نبوت آپ کو اس وقت حاصل ہو چکا تھا جبکہ حضرت آدم علیہ السلام انسانی صورت پر استوار بھی نہ ہونے پائے تھے اور اسی وقت انبیاء علیہم السلام سے آپ کے لئے ایمان ونصرت کا عہد بھی لے لیا گیا تھا تاکہ معلوم ہو جائے کہ آپ کی رسالت عامہ ان کو بھی شامل ہے اس لحاظ سے سب سے پہلے نبی آپ ہوئے مگر چونکہ جسد عنصری کے لحاظ سے آپ کا ظہور سب سے آخر میں ہوا ہے۔ اس لئے آپ آخر الانبیاء بھی کہلائے مگر اس معنی سے نہیں کہ آپ کو نبوت سب سے آخر میں ملی ہے۔

بلکہ اس معنی سے کہ آپ کا ظہور سب کے آخر میں ہوا ہے ورنہ منصب نبوت کے لحاظ سے آپ کی ولادت سے قبل اور ولادت کے بعد چالیس سال کی عمر سے پہلے اور اس کے بعد کے زمانہ میں کوئی فرق نہیں ہے۔ اس کو ایک مثال سے یوں سمجھئے کہ اگر ایک شخص اپنی لڑکی کی شادی کے لئے کسی کو وکیل بناتا ہے تو بلاشبہ یہ وکالت صحیح ہے۔ اور اسی وقت سے اس کو تصرف کرنے کا حق بھی حاصل ہے لیکن اس تصرف کا ظہور اس پر موقوف ہے کہ پہلے

کہیں انہیں کفو ملے تو وہ شادی کرے بعض مرتبہ مدتوں کفو نہیں ملتا اور اس وکالت کا کوئی اثر ظاہر نہیں ہوتا مگر یہ نہیں کہا جاسکتا کہ یہ شخص وکالت سے موصوف نہیں یا اس کو اس سے پیشتر حق تصرف حاصل نہیں اسی طرح آپ کی نبوت کا معاملہ سمجھنا چاہئے یہاں جسم عنصری کی شرط صرف تصرفات نبوت کے ظہور کے لئے ہے بنفس منصب نبوت کے لئے نہیں۔ اصل یہ ہے کہ کسی حکم کا کسی شرط سے تعلق دو طرح پر ہوتا ہے کبھی فاعل متصرف کے اعتبار سے، کبھی محل قابل کے لحاظ سے، یہاں آنحضرت ﷺ کی نبوت کے لئے جسم عنصری کی شرط فاعل متصرف کی طرف سے نہ تھی کیونکہ حق تعالیٰ نے آپ کو منصب نبوت سے عالم ارواح ہی میں سرفراز کر دیا تھا جسم ناسوتی کی شرط تھی تو صرف اس لئے تھی کہ مبعوث الیہم میں جسم کے بغیر استفادہ کی قابلیت نہ تھی تصرفات نبوۃ یعنی احکام الٰہیہ کی تبلیغ اس پر موقوف تھی کہ آپ جسم عنصری میں تشریف لاکر ان سے خطاب کریں۔ کلام الٰہی انہیں سنائیں اور سمجھائیں۔

اگر مخاطبین میں ان امور کی اس سے قبل صلاحیت ہوتی تو وہ کمال نبوت کا اس سے قبل بھی ادراک کر لیتے اس لئے قالب انسانی کی شرط یہاں نفس نبوت کے لئے نہیں بلکہ قصور مخاطبین کے لحاظ سے تھی۔ سبکیؒ متوفی ۷۵۶ھ سے پہلے حافظ ابو نعیم اصبہانیؒ نے متوفی (۴۳۰) اور شیخ محی الدین بن عربیؒ (متوفی ۶۳۸) نے فتوحات مکیہ کے باب ۱۰ ص ۱۴۷، باب ۱۱ ص ۱۸۵، وباب ۱۴ ص ۹۴ وباب ۳۷ ص ۱۷۷، و ۸۲ اوباب ۳۱۳ ص ۴۴، میں اور امام رازیؒ نے (متوفی ۶۰۶) اپنی تفسیر میں پھر بعد میں ابن حجر ہیثمیؒ (متوفی ۹۷۳) اور زرقانیؒ (۱۱۲۲) وغیرہم نے اسی تفسیر کو اختیار کیا ہے۔

خفاجیؒ کو تقی سبکیؒ کی اس رائے سے اختلاف ہے وہ اور انبیاء علیہم السلام کے حق میں آپ کا یہ علاقہ تسلیم نہیں کرتے اور فرماتے ہیں کہ صرف تعظیم و توقیر عظمت و نصرت کے عہد سے اتنا اہم علاقہ ثابت نہیں ہو سکتا۔ ہمارے نزدیک اس کے خلاف پر جو وجوہات انہوں نے قائم کیے ہیں اس کا جواب ممکن ہے۔ مگر احتیاط یہ معلوم ہوتی ہے کہ اس بحث سے سکوت اختیار کیا جائے۔ نہ تو اس کا دعوی کرنے کی ضرورت ہے اور نہ اس سے انکار کرنے

کی حاجت۔ آیت کا مفہوم سمجھنے کے لیے صرف آپ کی سیادت و قیادت کا اعتقاد کافی ہے اب یہ بحث کہ انبیا علیہم السلام کے لیے بھی یہ سیادت اسی درجہ کی تھی جس درجہ کی اس امت کے لیے غیر ضروری بحث ہے۔ علامہ خفاجیؒ کو سبکیؒ کی دوسری بحث بلا کسی اختلاف کے تسلیم ہے یعنی یہ کہ آنحضرت ﷺ کو منصب نبوت سب سے پہلے عالم ارواح ہی میں مرحمت ہو چکا تھا اور اس حدیث کا منشاء صرف یہی نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ کو آپ کی نبوت کا علم تھا یہ ایک بدیہی اور غیر مفید سی بات ہے۔ (دیکھو نسیم الریاض ج ا ص ۳۰۰ تا ۳۰۴)

شیخ اکبرؒ نے اس مضمون کو بڑی رنگینی سے ادا کیا ہے۔ اس کا نقل کرنا موجب طوالت ہے۔ اہل علم کی ضیافت طبع کے لیے یہاں صرف چند اشعار پیش کیے جاتے ہیں :

()............

الا بابی من کان ملکا وسیدا
و ادم بین الما ء والطین واقف

﴿سن لو میرے ماں باپ اس پر قربان جو اس وقت بادشاہ اور سردار بن چکا تھا۔ جبکہ آدم علیہ السلام ابھی آب و گل کے درمیان ہی پڑے ہوئے تھے۔﴾

()............

فذاک الرسول الا بطحی محمد
له فی العلی مجد تلید وطارف

﴿یہ وہی مکی رسول ہیں جن کا نام نامی محمد ﷺ ہے اور جن کو ہر قسم کی نئی پرانی بزرگیاں حاصل ہیں۔﴾

()............

اتی بزمان السعد فی اخرالمدی
وکانت له فی کل عصر مواقف

﴿آپ کی آمد تو بعد ایک خوش بخت زمانہ میں ہوئی مگر آپ کی شہرت ہر دور میں رہی ہے۔﴾

()............

اتی لانکسار الدهر یجبرصدعه

فاثنت علیه السن . وعوارف

﴿آئے اور ایک شکستہ حال زمانہ کی اصلاح کرنے کے لیے آئے۔ اس لیے زبان خلق اور بخششیں آپ کی ثناء خواں ہے۔﴾

()............

اذارام امرا لایکون خلافه

ولیس لذاك الا مرنی الکون صارف

﴿جب آپ کسی بات کا عزم کر لیتے ہیں تو پھر اس کا خلاف نہیں ہوتا اور نہ عالم میں اس سے کوئی مانع نظر آتا ہے۔﴾

# جعل النبی ﷺ خاتم النبیین و آدم بین الماء والطین

(۲)............ "عَنْ عِرْبَاضِ بْنِ سَارِيَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اِنَّهٗ قَالَ اِنِّیْ عِنْدَاللّٰهِ مَكْتُوْبٌ خَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ وَاِنَّ اٰدَمَ لَمُنْجَدِلٌ فِیْ طِيْنَتِهٖ۔ رواه فی شرح السنة واحمد فی مسنده(ج٤ص١٢٧'١٢٨)کما فی المشکوة (ص٥١٣' باب فضائل سید المرسلین ﷺ)والبیهقی والحاکم ص١٩٤ج٣ حدیث ٣٦١٩ کتاب التفسیر کما فی المواهب وقال الحاکم صحیح الاسناد وفی شرحه رواه ابن حبان فی صحیحه ایضا وفی الکنز ص٤١٨ج١١ حدیث ٣١٩٦٠وص٤٤٩ج١١ حدیث ٣٢١١٤)فی لفظ لهذاالحدیث عندابن سعد فی ام الکتاب خاتم النبیین الحدیث"

## آنحضرت ﷺ اس وقت خاتم النبیین بنا دیئے گئے تھے جبکہ حضرت آدم علیہ السلام ابھی آب و گل ہی میں تھے

﴿عرباض بن ساریہؓ فرماتے ہیں۔ کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے میں خدا کے نزدیک اس وقت خاتم النبیین مقرر ہو چکا تھا۔ جب کہ آدم علیہ السلام ابھی گارے کی شکل ہی میں پڑے ہوئے تھے (یعنی ان میں روح نہیں پھونکی گئی تھی) اس حدیث کو شرح السنۃ میں اور امام احمدؒ نے اپنی مسند میں روایت کیا ہے۔ کنز العمال میں بحوالہ ابن سعد اس حدیث کے لفظ میں بجائے عند اللہ کے ام الکتاب کا لفظ ہے۔ اب حدیث کا مطلب یہ ہو گا کہ میں لوح محفوظ میں خاتم النبیین لکھا جا چکا تھا۔ گویا ابن سعد کے لفظ کو مسند امام احمد کی شرح سمجھنا چاہیے۔﴾

مواہب میں ہے کہ :" واخرج مسلم ج۲ص۳۳۵ من حديث عبد الله بن عمرو بن العاص عن النبی ﷺ انه قال ان عزوجل كتب مقاوير الخلق قبل ان يخلق السموات والا رض بخمسين الف سنة وكتب فى الذكر ان محمداً خاتم النبيين"

﴿عبداللہ بن عمرو بن العاص صحیح مسلم میں آنحضرت ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔ آپ نے فرمایا! اللہ تعالیٰ نے زمین اور آسمان کی پیدائش سے پچاس ہزار سال قبل اپنی ہر مخلوق کا اندازہ لکھ دیا تھا اور لوح محفوظ میں یہ بھی لکھ دیا تھا۔ کہ محمد ﷺ خاتم النبیین ہیں۔﴾

یعنی جب عالم تکوین کی ہر معمولی سے معمولی چیز مقدر ہوئی تو جن کے وجود پر عالم تکوین کی آبادی کا مدار تھا۔ ان کا خاتم النبیین ہونا بھی اسی وقت مقدر ہو چکا تھا۔

اس روایت کا آخری فقرہ اگرچہ صحیح مسلم کے موجودہ نسخوں میں نہیں ملتا مگر جب مصنف مواہب نے اس کو بحوالہ مسلم نقل کیا ہے تو ضرور ان کے نسخہ میں موجود ہو گا۔ واضح رہے کہ اس حدیث کا منشا بھی صرف تحریر و کتابت نہیں ہے بلکہ مقصود یہ ہے کہ خلعت ختم نبوت آپ کو اس وقت پہنایا جا چکا تھا۔ جبکہ ابو البشر نے خلعت وجود بھی نہیں پہنا تھا اسی طرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے ارشاد فرمایا ہے :

"عن ابن عباسؓ فی حدیث الشفاعة فیاتون عیسی فیقولون اشفع النا الی ربنا فیقضی بیننا فیقول انی لست هنا کم انی اتخذت وامی الهین من دون الله ولکن ارائیتهم لوان متاعاً فی وعاءً قد ختم علیه اکان یوصل الی مافی الوعاء حتی یقبض الخاتم فیقولون لافیقول فان محمداﷺ قد حضرالیوم وقد غفرله ماتقدم من ذنبه وماتأخر رواه ابوداؤد الطیالسی ص۳۵۲)وفی لفظ (احمدص۲۸۲ ج۱)وابی یعلی ان محمداﷺ خاتم النبیین قد حضرالیوم"

﴿ابن عباسؓ شفاعت کی طویل حدیث میں روایت کرتے ہیں کہ قیامت میں شفاعت کے لیے آخر کار لوگ عیسیٰ علیہ السلام کے پاس آئیں گے۔اور کہیں گے آپ ہی ہمارے پروردگار سے سفارش کیجئے۔ تاکہ ہمارا حساب لے لے۔وہ فرمائیں گے۔ میں یہ کام نہیں کر سکتا کیونکہ میں اس سے شرمندہ ہوں کہ میرے امتیوں نے مجھے اور میری ماں کو خدا بنالیا تھا۔ لیکن بتلاؤ اگر کسی برتن کو بند کر کے اس پر مہر لگادی جائے۔ کیا اس برتن کی چیز اس وقت تک لے سکتے ہو ؟۔جب تک اس کی مہر نہ توڑ دو۔ لوگ کہیں گے ایسا تو نہیں ہو سکتا۔ عیسیٰ علیہ السلام فرمائیں گے۔ پس محمد ﷺ (جو انبیاء علیہم السلام کے خاتمہ پر مہر ہیں) آج موجود ہیں۔ان کی آئندہ اور گذشتہ سب لغزشیں معاف ہو چکی ہیں۔(ان کے پاس جاؤ)مسند احمد اور ابو یعلی کے لفظ یہ ہیں کہ محمد ﷺ خاتم النبیین ہیں اور آج یہاں موجود ہیں۔ان الفاظ میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے صرف تقدیر کا ذکر نہیں فرمایا۔بلکہ اس نوازش الٰہیہ کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔جو ازل میں خلعت ختم نبوت پہنا کر آنحضرت ﷺ پر ہو چکی تھی۔اس لیے شفاعت کا حق ان ہی کا ہے۔

عرباضؓ کی اس حدیث میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ عالم کی ہدایت کے وقت ہی اس کی نہایت آپ کے دورہ نبوت پر مقدر ہو چکی تھی۔اسی لیے آپ ﷺ نے فرمایا :

"عن بریدةؓ قال قال رسول الله ﷺ بعثت انا والساعة جمیعا ان کادت لتسبقی ."

﴿حضرت بریدہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے میں اور قیامت ساتھ ساتھ بھیجے گئے ہیں اور مبالغہ کے ساتھ فرمایا وہ تو قریب تھی کہ مجھ سے پہلے آجاتی اور بخاری میں ہے: "بعثت انا والساعة کھا تین" آپ نے اپنی دو انگلیوں کی طرف اشارہ کر کے فرمایا۔ میں اور قیامت اس طرح ملے ہوئے بھیجے گئے ہیں۔ یعنی آپ کے زمانہ نبوت اور قیامت کے درمیان کوئی اور نبوت حائل نہیں۔ قیامت جب بھی آئے گی آپ ہی کے دور نبوت میں آئے گی۔ (اخرجه ابن جریرؒ بحواله مسند احمدج ۵ ص ۳۴۸)﴾

خلاصہ یہ کہ آپ کا دنیا کے آخری دور میں آنا اس وقت طے ہو چکا تھا۔ جبکہ حضرت آدم علیہ السلام میں نفخ روح نہ ہوا تھا۔ گویا کہ یہ بات عالم کے وجود سے بھی پہلے ایک طے شدہ بات تھی۔ اب اس میں شبہ کی کیا گنجائش ہو سکتی ہے۔

## جعل النبی ﷺ اول النبیین وآخرھم وکذالک امته اخر الامم و تکون اولھم یوم القیامة

(۳)........."عَنْ اَنَسٍ فِیْ حَدِیْثٍ طَوِیْلٍ مَرْفُوْعًا قَالَ تَبَارَکَ وَتَعَالٰی جَعَلْتُ اُمَّتَکَ هُمُ اَلْاٰخِرُوْنَ وَهُمَ الْاَوَّلُوْنَ (الی قوله) جَعَلْتُکَ اَوَّلَ النَّبِیِّیْنَ خَلْقًا وَاٰخِرَهُمْ (الی قولی) وَجَعَلْتُکَ فَاتِحًا وَخَاتِمًا۔ اخرجه ابونعیم من (الخصائص الکبری ج۲ص۱٦٤باب اختصاصه ﷺ بشرح الصدر......... الخ)"

## آنحضرت ﷺ سب سے پہلے نبی بنا دیئے گئے تھے اور سب سے آخر میں تشریف لائے ہیں اور اسی طرح آپ کی امت بھی سب سے آخر میں آئی ہے اور قیامت کے دن سب سے مقدم ہو جائے گی

﴿انسؓ سے ایک طویل حدیث میں مرفوع روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا! تیری امت کو میں نے سب سے آخر میں بھیجا ہے اور وہ حساب میں سب سے پہلے ہوگی اور میں

نے تجھ کو نبیوں میں سب سے پہلے پیدا کیا اور سب سے آخر میں بھیجا۔ تجھ کو میں نے فاتح یعنی دورہ نبوت شروع کرنے والا بنایا ہے اور تجھ کو ہی اس کا ختم کرنے والا بنایا ہے۔ اس حدیث کو ابو نعیم نے روایت کیا ہے۔﴾

(۴)............ ”عَنْ سَلْمَانَ فِیْ حَدِیْثِ الشَّفَاعَةِ یَأْتُوْنَ مُحَمَّدًا فَیَقُوْلُوْنَ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ اَنْتَ الَّذِیْ فَتَحَ اللّٰہُ بِكَ وَخَتَمَ وَغَفَرَلَكَ مَا تَقَدَّمَ وَمَاتَاخَّرَ. رواہ ابن شیبة 'فتح الباری ج۱۱ ص ۳۸۷“

﴿سلمانؓ شفاعت کی حدیث میں روایت کرتے ہیں لوگ محمد ﷺ کے پاس آئیں گے اور کہیں گے۔ اے اللہ کے نبی آپ ہی وہ ہیں جن سے اللہ تعالیٰ نے نبوت کو شروع کیا تھا اور جن پر ختم کیا ہے اور آپ کی آئندہ اور گزشتہ سب لغزشیں معاف کر دی ہیں۔ (اس حدیث کو ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے)﴾

(۵)............ ”عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ فِیْ حَدِیْثِ الْاِسْرَاءِ قَالُوْایَا جِبْرَئِیْلُ مَنْ هٰذَا مَعَكَ قَالَ هٰذَا مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ خَاتِمُ النَّبِیّٖنَ............ الی ان قال فَقَالَ لَهٗ تَبَارَكَ وَتَعَالٰی............ جَعَلْتُكَ اَوَّلَ النَّبِیّٖنَ خَلْقًا وَّاٰخِرَهُمْ بَعْثًا ............ وَجَعَلْتُكَ فَاتِحًا وَخَاتِمًا . رواہ البزار' مجمع الزوائدج۱ص ۷۳'۷۷ باب منه فی الاسراء)“

﴿ابو ہریرہؓ معراج کی حدیث میں روایت فرماتے ہیں کہ فرشتوں نے جبرائیل علیہ السلام سے دریافت کیا تمہارے ساتھ یہ کون ہیں۔ وہ بولے محمد ﷺ ہیں جو اللہ کے رسول اور خاتم النبیین ہیں۔ (جب آپ کی دربار الٰہی میں رسائی ہوئی) تو ارشاد ہوا (اے محمد ﷺ) میں نے پیدائش کے لحاظ سے تم کو سب نبیوں سے پہلے اور بلحاظ بعثت سب سے آخر میں بھیجا ہے۔ نبوت کا شروع کرنے والا اور ختم کرنے والا تم کو ہی بنایا ہے۔ اس حدیث کو بزار نے روایت کیا ہے۔﴾

چونکہ رسولوں کے سلسلہ میں بظاہر سب سے پہلے آنے والے رسول حضرت آدم علیہ السلام تھے۔ اس لئے احادیث میں اس کی وضاحت کی گئی ہے کہ اصل اولیت یعنی باعتبار

خلق واتصاف نبوت آنحضرت ﷺ ہی کو حاصل ہے۔ گو بلحاظ وجود عنصری حضرت آدم علیہ السلام کی تشریف آوری سب سے اول ہو گئی ہے۔

(۶)........"عَنْ اَبِیْ قَتَادَةَ مُرْسِلاً اِنَّمَا بُعِثْتُ خَاتِمًا وَفَاتِحًا وَاُعْطِیْتُ جَوَامِعَ الْکَلِمِ وَفَوَاتِحَهٗ. رواه البیهقی فی شعب الایمان' کنز العمال ج۱۱ ص۴۲۵ حدیث ۳۱۹۹۴"

﴿ابو قتادہؓ مرسلاً روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا ہے نبوت کا شروع کرنے والا اور اس کا ختم کرنے والا میں ہی بھیجا گیا ہوں اور مجھے جوامع کلم اور فواتح کلم دیئے گئے ہیں۔ یعنی مختصر جملوں میں بڑے بڑے مضامین ادا کرنا۔ اس حدیث کو بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کیا ہے۔﴾

حکیم ترمذیؒ فرماتے ہیں کہ ہر سید و امیر کو بقدر اپنے دائرہ ولایت کے خزائن حشم و خدم درکار ہوتے ہیں۔ جو ایک قریہ یا ایک خطہ کا امیر ہوتا ہے۔ اس کے لئے اس کے مناسب اور جو ایک ملک کا امیر ہوتا ہے۔ اس کے لئے اس کے مناسب آنحضرت ﷺ کو چونکہ تمام جہان کا سید و امیر بنایا گیا ہے۔ اس لئے آپ کو اسی کے بقدر سامان ولایت کی ضرورت۔ اسی لئے حدیث میں ارشاد ہے کہ:

"اوتیت خزائن الارض" ﴿مجھے زمین بھر کے خزانے مرحمت فرمادیئے گئے ہیں۔﴾

اور اسی لئے فرمایا:

"اوتیت جوامع الکلم" ﴿مجھے جامع کلمات مرحمت کئے گئے ہیں۔﴾

بے شک جس کی مملکت تبلیغ تمام جہان ہوں اسے مختصر جملوں میں سمندر کھپانے کی قدرت ملنی چاہئے۔ تاکہ اس کے کچھ جملوں میں سب کچھ آجائے اور ایک اعرابی و فلسفی یکساں طور پر اس سے ہمیشہ مستفید ہوتا رہے۔

اسی بناء پر ترمذی میں ہے کہ ہر نبی کو سات نجیب و رقیب ملے ہیں۔ مجھے چودہ مرحمت ہوئے ہیں۔ غرضیکہ جوامع الکلم بعثت عامہ کے مقتضیات و ضروریات میں

داخل ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جو رسول خاص خاص قوموں کی طرف مبعوث ہوئے۔ان کو ایسے کلمات جامعہ مرحمت نہیں ہوئے۔جوامع الکلم کی تفسیر ہمارے مضمون حجیت حدیث میں زیر عنوان قرآن کی جامعیت ملاحظہ کیجئے:

(۷)........."عَنْ قَتَادَةَ كُنْتُ اَوَّلَ النَّاسِ فِی الْخَلْقِ وَاٰخِرَهُمْ فِی الْبَعْثِ ۰ رواہ ابن سعد مرسلاً کما فی الکنزالعمال ج۱۱ ص ٤٠٩ حدیث ٣١٩١٦' رواہ ابن ابی شیبہ مسند اعنہ کما فی الدرالمنثور ج٥ ص ١٨٤"

﴿قتادہؓ سے روایت ہے کہ میں سب انسانوں میں بلحاظ پیدائش پہلا ہوں اور سب انبیاء میں بااعتبار بعثت پچھلا۔ اس حدیث کو ابن سعد نے مرسلاً اور ابن ابی شیبہ نے مسنداً روایت کیا ہے۔﴾

(۸)........."عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم فِیْ قَوْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَ اِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِيِّيْنَ مِيْثَاقَهُمْ وَمِنْكَ وَمِنْ نُوْحٍ الایہ قَالَ كُنْتُ اَوَّلَ النَّبِيِّيْنَ فِی الْخَلْقِ وَاٰخِرَهُمْ فِی الْبَعْثِ ۰ رواہ ابن ابی حاتم و ابن مرد ویہ وا ابو نعیم فی الدلا ئل والد یلمی و ابن عساکر و ابن ابی شیبہ و ابن جریر عن قتادہؓ ص ١٢٥ جز ٢١ زیر آیت واذا خذنامن النبیین میثاقهم و ابن سعد' ابن کثیر ج٣ ص ٤٦٩ زیر آیت واذاخذنا من النبیین میثاقهم والدر المنثور ج٥ ص ١٨٤ الخصائص الکبری ج١ ص ٩ و الکنزالعمال ص ٤٥٢ ج ١١ حدیث ٣٢١٢٦"

﴿ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے آیت کریمہ: "واذ اخذ نامن النبیین میثاقهم ومنك ومن نوح" کی تفسیر کرتے ہوئے فرمایا! میں بااعتبار پیدائش کے سب سے پہلا اور بااعتبار بعثت سب سے آخری نبی ہوں۔ اس حدیث کو ابن ابی حاتم' ابن مردویہ' ابو نعیم نے دلائل النبوۃ میں روایت کیا ہے اور دیلمی' ابن عساکر' ابن ابی شیبہ' ابن جریر' ابن سعد نے بھی روایت کیا ہے۔﴾

# هذه الامة اخر الامم وخيرها واولها فى الحساب

(۹)......... "عَنْ قَتَادَةَ قَالَ ذُكِرَ لَنَا اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ ذَاتَ يَوْمٍ وَهُوَمُسْنِدٌ ظَهْرَهٗ اِلَى الْكَعْبَةِ نَحْنُ نُكْمِلُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ سَبْعِيْنَ اُمَّةً نَحْنُ اٰخِرُهَا وَخَيْرُهَا ۔ رواه ابن جرير جز ٤ ص ٤٥ فى تفسير قوله كنتم خير امة الايه' الدرالمنثور ج۲ ص ٦٤"

## یہ امت سب امتوں میں آخر سب سے بہتر اور حساب میں سب سے مقدم ہو گی

﴿قتادہؓ فرماتے ہیں کہ ہم سے بیان کیا گیا ہے کہ ایک دن رسول اللہ ﷺ کعبہ سے کمر لگائے بیٹھے تھے۔ اس وقت آپ نے فرمایا ہم قیامت کے دن ستر امتوں میں سے سترویں امت ہوں گے جن میں ہم سب سے آخر اور سب سے بہتر ہوں گے۔ درمنثور﴾

ان جملہ احادیث میں رسول اللہ ﷺ کو فاتح نبوۃ اور خاتم نبوت دونوں قرار دیا گیا ہے۔ معلوم ہوا کہ ازل میں آپ کی نبوت اور ختم نبوت صرف جو تقدیر کے معنی میں نہ تھی۔ تقدیر تو سب کے لئے یکساں ہے بلکہ اس منصب سے سرفرازی کے لحاظ سے ہے۔ آپ کی آخیرت جس طرح خارج میں تھی اسی طرح آپ کی اولیت بھی سمجھنا چاہئے اور جس طرح آپ کی اولیت تھی یعنی آپ سے پیشتر کوئی رسول نہ تھا اسی طرح آپ کی آخیریت سمجھنا چاہئے۔ یعنی آپ کے بعد بھی کسی قسم کا کوئی رسول نہیں ہو گا۔

(۱۰)......... "عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ حَزْمٍ ............... تُكْمَلُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ سَبْعُوْنَ اُمَّةً ۔ نحن اخرها و اخيرها' رواه الباوردى الكنزالعمال ج ۱۲ ص ۱٦۹ حديث ۳٤٥۱۸"

﴿محمد بن حزم فرماتے ہیں کہ قیامت کے دن ستر امتیں پوری ہو جائیں گی۔ جن

میں ہم سب سے آخر اور سب سے بہتر ہوں گے۔ کنز العمال﴾

یہ معلوم نہیں ہے کہ یہاں ستر کا عدد کس مناسبت سے ذکر کیا گیا ہے۔ جب کوئی متکلم کوئی خاص عدد ذکر کرتا ہے تو اس کے ذہن میں اس عدد کا کوئی خاص معیار ہوتا ہے۔ جب تک اس کا وہ معیار اور اعتبار ذہنی معلوم نہ ہو جائے اس وقت تک اس عدد پر بحث کرنا کجروی ہے۔ ایک ہی مقدار کو پیسوں کے لحاظ سے ۶۴ اور آنوں کے اعتبار سے ۱۶ اور روپیہ کے لحاظ سے ایک کہا جا سکتا ہے۔ معلوم نہیں کہ یہاں ۷۰ کے عدد میں کسی خاص بات کی رعایت کی گئی ہے۔

(۱۱)............"عَنْ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ فِیْ حَدِیْثٍ طَوِیْلٍ یَا یَھُوْدِیُّ اَنْتُمُ الْاَوَّلُوْنَ وَنَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ السَّابِقُوْنَ یَوْمَ الْقِیَامَةِ۔ اخرجه ابن راهویه فی مسنده وابن ابی شیبة فی المصنف' الخصائص الکبری ج۲ ص۱۹۸ باب اختصاصه ﷺ بان امة خیر الامم"

﴿حضرت عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک طویل حدیث میں فرمایا! اے یہودی تم لوگ ہم سے پہلے ہو اور ہم تم سے آخر میں مگر قیامت کے دن حساب میں تم سے پہلے ہوں گے۔ اس حدیث کو ابن راہویہ نے اپنی مسند میں اور ابن ابی شیبہ نے مصنف میں روایت کیا ہے۔﴾

(۱۲)............"عَنْ بَھْزِ بْنِ حَکِیْمٍ عَنْ اَبِیْہِ عَنْ جَدِّہٖ مَرْفُوْعًا تُکْمَلُ یَوْمَ الْقِیَامَةِ سَبْعُوْنَ اُمَّةً نَحْنُ اٰخِرُھَا وَخَیْرُھَا ۔ رواہ ابن ماجه ص۳۱۷ باب صفة امة محمد ﷺ و الدارمی ج۲ ص ۳۱۳ باب فی قول النبی ﷺ انتم آخر الامم ۔ کنافی کنز العمال ج۱۲ ص۱۶۹ حدیث نمبر ۳۴۵۱۹ و رواہ الترمذی وقال ہذا حدیث حسن المشکوٰۃ ص۵۸۴ باب ثواب هذ الامة۔"

﴿بہز بن حکیمؒ اپنے باپ حکیم اور وہ ان کے دادا سے روایت کرتے ہیں حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ قیامت کے دن ستر امتیں پوری ہو جائیں گی۔ ہم ان سب سے

آخر اور سب سے بہتر ہوں گے۔اس حدیث کو ابن ماجہ' دارمی اور ترمذی نے روایت کیا ہے۔﴾

(۱۳)..........''عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عن النبیﷺ نَحْنُ اٰخِرُالْاُمَمِ وَاَوَّلُ مَنْ يُّحَاسَبُ يقال اَيْنَ الْاُمَّةُ الْاُمِّيَّةُ وَنَبِيُّهَا فَنَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ۔ راوه ابن ماجه ص ۳۱۷ باب صفة امة محمد ﷺ مسند احمد ج۱ص۲۸۲'الكنز''

﴿ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ ہم سب سے آخری امت ہیں اور قیامت میں سب سے پہلے ہمارا حساب ہوگا۔پکارا جائے گا امت امیہ اور اس کا نبی کہاں ہیں؟۔اس لئے گو ہم سب سے آخر میں ہیں مگر (قیامت کے دن) سب سے پہلے ہو جائیں گے۔اس کو ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔﴾

(۱۴)..........''عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِﷺ نَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ السَّابِقُوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بَيْدَ اَنَّهُمْ اُوْتُوا الْكِتَابَ مِنْ قَبْلِنَا وَاُوْتِيْنَا مِنْ بَعْدِ هِمْ۔ رواه الشيخان بخاری ج۱ص۱۲۰ باب فرض الجمعه مسلم ج۱ص۲۸۲ فصل فی فضيلة يوم الجمعة علی باقی الايام..........الخ والنسائی باب ايجاب الجمعة ج۱ص۱۳۸'۱۳۹' الكنزالعمال ج ۱۲ص ۱۵۹ حديث نمبر ۳٤٤۷۵ مثله عندا ابونعيم فی الدلائل ص۹''

﴿ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے ہم سب سے آخر ہیں اور قیامت میں سب سے پہلے ہو جائیں گے۔صرف اتنی بات ہے کہ پہلی امتوں کو کتاب ہم سے پہلے دی گئی ہے اور ہمیں ان کے بعد ملی ہے۔اس حدیث کو شیخین اور نسائی نے روایت کیا ہے۔﴾

(۱۵)..........''عَنْ حُذَيْفَةَ مِثْلَهٗ وَلَفْظَهٗ نَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ مِنْ اَهْلِ الدُّنْيَا وَالْاَوَّلُوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ۔رواه مسلم ج۱ص۲۸۲باب فصل فی فضيلة يوم الجمعه۔الترغيب والترهيب ج۱ص۵۵۱ حديث۱۰۳٤''

﴿حذیفہؓ سے بھی یہی مضمون مروی ہے۔ اس کے لفظ یہ ہیں کہ ہم دنیا میں سب سے آخری امت ہیں اور قیامت میں سب سے پہلے ہوں گے۔ اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا ہے۔﴾

انجیل متی کے باب ۱۹ میں آیت ۲۷ سے لے کر ۳۰ تک امت محمدیہ ﷺ کے اس وصف کی طرف اشارہ موجود ہے:

"پطرس نے جواب میں اس سے کہا کہ دیکھ ہم تو سب کو چھوڑ کر تیرے پیچھے ہولئے ہیں۔ پس ہم کو کیا ملے گا؟۔ یسوع نے ان سے کہا میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جب ابن آدم نئی پیدائش میں اپنے جلال کے تخت پر بیٹھے گا تو تم بھی جو میرے پیچھے ہوگئے ہو بارہ تختوں پر بیٹھ کر اسرائیل کے بارہ قبیلوں کا انصاف کروگے اور جس کسی نے گھروں یا بھائیوں یا بہنوں یا باپ یا ماں یا بچوں یا کھیتوں کو میرے نام کی خاطر چھوڑ دیا ہے اس کو سو گنا ملے گا۔ اور ہمیشہ کی زندگی کا وارث ہوگا۔ لیکن بہت سے اول آخر ہو جائیں گے اور آخر اول۔"

ان الفاظ میں قرآن کریم کی ایک دوسری آیت کی طرف بھی اشارہ ہے: "قل ان کان اباؤکم وابناؤکم و اخونکم وازواجکم وعشیرتکم۔ التوبہ ۲۴"

## مسجد النبی ﷺ کان اٰخر مساجد الانبیاء

(۱۶)......... "عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ قَارِظٍ اَشْهَدُ اِنِّيْ سَمِعْتُ اَبَاهُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاِنِّيْ اٰخِرُ الْاَنْبِيَاءِ وَمَسْجِدِيْ اٰخِرُ الْمَسَاجِدِ۔ رواہ مسلم ج۱ص۴۴٦ باب فضل الصلوة بمسجدی مکة والمدينة و النسائی ج۱ص۲۷ باب فضل مسجد النبی و لفظه خاتم الانبياء وخاتم المساجد"

## آنحضرت ﷺ کی مسجد انبیاء کی مسجدوں میں آخری مسجد ہے

﴿عبداللہ بن ابراہیم بن قارظؒ کہتے ہیں میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے ابوہریرہؓ کو یہ کہتے سنا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے میں سب انبیاء کے آخر میں ہوں اور میری

مسجد بھی اب آخری مسجد ہے۔اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا ہے اور نسائی کے لفظ میں آخر کے بجائے دونوں جگہ خاتم کا لفظ ہے۔﴾

(آپ ﷺ کی مسجد کے آخری ہونے کی شرح آگے آرہی ہے۔)

(۱۷)......... "عَنْ اَبِیْ اُمَامَۃَ الْبَاھِلِیِّ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ فِیْ حَدِیْثٍ طَوِیْلٍ وَاَنَا اٰخِرُ الْاَنْبِیَاءِ وَاَنْتُمْ اٰخِرُ الْاُمَمِ ۰ رواہ ابن ماجه ص ۲۹۷ فی باب فتنة الدجال وابن خزیمه والحاکم ج٥ص٧٦٤حدیث ٨٦٦٤ واضیاء منتخب الکنز العمال ج ١٤ص ٣١٧ حدیث ٣٨٧٩٤"

﴿ابو امامہ باہلیؓ ایک طویل حدیث میں رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ میں انبیاء میں آخر ہوں اور تم امتوں میں آخر ہو۔اس حدیث کو ابن ماجہ نے فتنہ دجال کے باب میں روایت کیا ہے اور ابن خزیمہ 'حاکم اور ضیاء الدین نے روایت کیا ہے۔﴾

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر آپ ﷺ کے بعد کوئی اور نبی ہو تو اس امت کے بعد کوئی دوسری امت ہوگی مگر چونکہ عالم کا فناء مقدر ہو چکا ہے۔اس لئے نہ کوئی اور نبی آئے گا نہ کوئی نئی امت۔یہ نبی بھی آخری نبی ہے اور اس لئے امت بھی آخری امت ہے۔

(۱۸)......... "عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اَنَا خَاتِمُ الْاَنْبِیَاءِ وَمَسْجِدِیْ خَاتِمُ مَسَاجِدِ الْاَنْبِیَاءِ ۰ رواہ الدیلمی و ابن النجار و البذار الکنزالعمال ج ١٢ ص ٢٧٠ حدیث نمبر ٣٤٩٩٩"

﴿حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ میں انبیاء میں آخری نبی ہوں اور میری مسجد انبیاء کی مسجدوں میں آخری مسجد ہے۔اس حدیث کو دیلمی 'ابن النجار اور بزار نے روایت کیا ہے۔﴾

اس حدیث سے مسلم کی حدیث کی شرح ہو گئی اور معلوم ہو گیا کہ آپ کا مطلب یہ تھا کہ جس طرح پہلے انبیاء علیہم السلام کے ناموں سے دنیا میں مسجدیں تعمیر ہوئیں۔اب آئندہ چونکہ کوئی نیا نبی آنے والا نہیں ہے اس لئے کوئی نئی مسجد بھی کسی رسول کے نام سے تعمیر نہ ہو گی۔بلکہ یہ مسجد نبوی ہی انبیاء علیہم السلام کی مسجدوں میں آخری مسجد رہے گی۔

# قال الرب تبارك وتعالیٰ لیلة الاسراء انه جعله خاتم النبیین

(۱۹)........."عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ لَمَّا اُسْرِیَ لِیْ اِلَی السَّمَاءِ قَرَّبَنِیْ رَبِّیْ تَعَالٰی حَتّٰی کَانَ بَیْنِیْ وَبَیْنَہٗ کَقَابِ قَوْسَیْنِ اَوْاَدْنٰی لابل ادنٰی قَالَ یَا حَبِیْبِیْ یَا مُحَمَّدُ قُلْتُ لَبَّیْكَ یَا رَبِّ قَالَ هَلْ غَمَّكَ اِنْ جَعَلْتُكَ اٰخِرَ النَّبِیِّیْنَ قُلْتُ یَارَبِّ لَاقَالَ حَبِیْبِیْ هَلْ غَمَّ اُمَّتَكَ اِنْ جَعَلْتُهُمْ اٰخِرَ الْاُمَمِ قُلْتُ یَارَبِّ لَاقَالَ اَبْلِغْ امتك عَنِّیْ السَّلَامَ وَاَخْبِرْ هُمْ اَنِّیْ جَعَلْتُهُمْ اٰخِرَالْاُمَمِ ۰رواه الخطیب والدیلمی'الکنزالعمال ج۱۱ص۴۴۹ حدیث نمبر ۳۲۱۱۱' خصائص الکبری ج۲ص۱۵۲"

## شبِ معراج میں پروردگار عالم کارازونیاز کے طور پر کہنا کہ اس نے آپ کو خاتم النبیین بنایا ہے

﴿حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب شبِ معراج میں مجھے آسمان پر لے گئے تو میرے پروردگار نے مجھے قریب بلایااور بہت قریب بلایااور کہا اے میرے حبیب!اے محمد ﷺ!میں نے کہا حاضر ہوں اے پروردگار!ارشاد ہوا!!اگر ہم تمہیں آخر النبیین بنادیں تو تم ناخوش تو نہ ہو گے۔میں نے عرض کیااے پروردگار!نہیں۔پھر ارشاد ہوا!!اگر تمہاری امت کو آخری امت بنادیں تو وہ ناخوش تو نہ ہو گی۔میں نے عرض کیا نہیں اے پروردگا۔ارشاد ہواکہ اچھا تو اپنی امت کو میر اسلام کہنااور انہیں بتلادیناکہ میں نے انہیں آخری امت بنادیا ہے۔(کنزالعمال)﴾

# قال الرب لادم علیه السلام ان ابنه احمد صلی اللہ علیہ وسلم هو الاول والآخر

(۲۰)............ "عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم لَمَّا خَلَقَ اللّٰهُ عَزَّوَ جَلَّ اٰدَمَ عَلَیْهِ السَّلَامُ اَخْبَرَ بِبَنِیْهِ فَجَعَلَ یَرٰی فَضَائِلَ بَعْضَهُمْ عَلٰی بَعْضٍ فَرَاٰی نُوْرًا سَاطِعًا فِیْ اَسْفَلِهِمْ قَالَ یَارَبِّ مَنْ هٰذَا قَالَ هٰذَا اِبْنُكَ اَحْمَدُ هُوَ الْاَوَّلُ وَهُوَالْاٰخِرُ وَهُوَ شَافِعٌ وَاَوَّلُ مُشَفَّعٍ. رواه ابن عساکر کما فی الکنز العمال ج۱۱ ص ٤٣٧ حدیث ٣٢٠٥٦"

## حضرت آدم سے حق تعالیٰ کا ارشاد کہ ان کے فرزند احمد و محمد صلی اللہ علیہ وسلم سب سے پہلے اور سب سے آخری نبی ہیں

﴿ابوہریرۃؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا کیا تو انہیں ان کی اولاد بھی بتلائی۔ آدم علیہ السلام انہیں دیکھنے لگے کہ بعض بعض پر فضیلت رکھتے ہیں۔ ان سب کے آخر میں ایک بلند نور دیکھا تو عرض کیا اے میرے پروردگار! یہ کون ہیں۔ ارشاد ہوا یہ تمہارے فرزند احمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ یہی سب سے پہلے نبی ہیں اور یہی سب سے آخر ہیں۔ یہی قیامت میں سب سے پہلے شفاعت کریں گے اور ان ہی کی شفاعت سب سے پہلے قبول ہوگی۔ اس حدیث کو ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔﴾

# قال جبرئیل لادم ان محمد صلی اللہ علیہ وسلم اٰخر ولدك من الانبیاء

(۲۱)............ "عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم نَزَلَ اٰدَمَ بِالْهِنْدِ وَاسْتَوْ حَشَ فَنَزَلَ جِبْرِئِیْلُ فَنَادٰی بِاَذَانٍ اَللّٰهُ اَکْبَرُ اَللّٰهُ اَکْبَرُ مَرَّتَیْنِ اَشْهَدُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مَرَّتَیْنِ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم مَرَّتَیْنِ قَالَ

اٰدَمُ مَنْ مُحَمَّدٌ؟ قَالَ اٰخِرُوُلْدِكَ مِنَ الْاَنبیاءِ۔ رواہ ابن عساکر الکنزالعمال ج۱۱ص۴۵۵ حدیث نمبر۳۲۱۳۹ الخصائص ج۱ ص۲۱باب ذکرہ فی الاذان فی عھد آدم"

## حضرت آدم سے جبرائیل کا ارشاد کہ محمد ﷺ انبیاء میں آپ کے سب سے آخری بیٹے ہیں

﴿ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے آدم علیہ السلام جب ہندوستان میں نازل ہوئے (اور تنہائی کی وجہ سے) گھبرائے تو جبرائیل علیہ السلام تشریف لائے اور اذان کہی۔ اللہ اکبر !اللہ اکبر! دو مرتبہ اشھدان لاالہ الا اللہ! دو مرتبہ اشھدان محمد رسول اللہ! دو مرتبہ (جب حضرت آدم علیہ السلام نے محمد ﷺ کا اسم گرامی سناتو) فرمایا کہ یہ محمد ﷺ کون ہیں ؟۔ جبرائیل نے کہا کہ انبیاء میں آپ کے سب سے آخری بیٹے ہیں۔ اس حدیث کو ابن عساکرؒ نے روایت کیا ہے۔﴾

اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ اذان ابتداء عالم میں بھی ہوئی ہے ضرورت ہے کہ اس حدیث کے طرق جمع کئے جائیں تاکہ اس کے تفصیلی کلمات کا پتہ بھی مل جائے۔ نیز یہ بھی ثابت ہوا کہ اذان کا ایک نفع رفع وحشت بھی ہے۔ سوم یہ بھی ثابت ہوا کہ حضرت آدم علیہ السلام کی جائے نزول ہندوستان میں کوئی جگہ ہے۔ اگر یہ حدیث صحت کو پہنچ جائے تو تاریخی لحاظ سے یہ ایک بڑی حقیقت کا انکشاف ہوگا۔ ہم نے اس حدیث کو یہاں صرف آخری جزء کی وجہ سے نقل کیا ہے۔

## قال جبریل للنبی ﷺ انك خاتم النبیین کمان اٰدم صفی اللّٰہ

(۲۲)........."عَنْ سَلْمَانَ فِیْ حَدِیْثٍ طَوِیْلٍ قَالَ قَالَ جِبْرِیْلُ لِلنَّبِیِّ ﷺ اِنَّ رَبَّكَ یَقُوْلُ اِنْ كُنْتُ اِصْطَفَیْتُ اٰدَمَ فَقَدْ خَتَمْتُ بِكَ الْاَنْبِیَاءَ

وَمَا خَلَقْتُ خَلْقًا اَکْرَمَ عَلَیَّ مِنْکَ۔ خصائص ج۳ ص۱۵۱، ۱۵۲، بحوالہ ابن عساکر"

## آنحضرت ﷺ سے حضرت جبرائیل کا فرمان کہ جس طرح حضرت آدم کا لقب صفی اللہ تھا آپ کا لقب خاتم النبیین ہے

﴿سلمانؓ سے ایک طویل حدیث میں روایت ہے کہ جبرائیل علیہ السلام نے رسول اللہ ﷺ سے کہا آپ کا پروردگار کہتا ہے اگر میں نے آدم کو صفی اللہ کا خطاب دیا ہے تو آپ پر تمام انبیاء کو ختم کر کے (خاتم النبیین کا خطاب دیا ہے) اور میں نے کوئی مخلوق ایسی پیدا نہیں کی جو مجھے آپ سے زیادہ عزیز ہو۔﴾

اس روایت سے معلوم ہوا کہ آپ کا نبیوں میں آخر ہونا صرف ایک زمانی تاخر نہیں بلکہ خدا کے نزدیک وہ خاص فضیلت ہے جو دیگر انبیاء علیہم السلام کے خصوصیات کے بالمقابل آپ کو مرحمت ہوئی ہے۔ عالم کا تدریجی ارتقاء بھی اسی کو مقتضی تھا کہ اس کی آخری کڑی سب میں کامل وبرتر ہو۔ اس لئے آخری نبی وہی ہونا چاہئے جو سب میں کامل اور سب سے اکرم ہو۔

## مکتوب بین کتفی آدم محمد رسول اللہ ﷺ خاتم النبیین

(۲۳)........"عَنْ جَابِرٍ قَالَ بَیْنَ کِتْفَیْ اٰدَمَ مَکْتُوْبٌ" مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ خَاتِمُ النَّبِیِّیْنَ۔ رواہ ابن عساکر 'خصائص الکبریٰ ج۱ ص۱۹ باب خصوصیۃ ﷺ"

## حضرت آدم کے دونوں شانوں کے درمیان یہ لکھا ہوا تھا محمد رسول اللہ ﷺ خاتم النبیین ہیں

﴿جابرؓ سے روایت ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کے دونوں شانوں کے درمیان

یہ لکھا ہوا تھا: ”محمد رسول اللہ ﷺ خاتم النبیین“ ہیں۔ اس حدیث کو ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔﴾

آنحضرت ﷺ کی مہر نبوت بھی دونوں شانوں کے درمیان تھی مگر دجال کا کفر اس کی پیشانی پر لکھا ہوا ہوگا۔ یعنی مہر نبوت کا مقام دونوں شانوں کے درمیان اور مہر دجل و کفر کا محل پیشانی منتخب ہوا ہے۔ اس کی حکمتیں بھی علماء نے لکھی ہیں۔

# الشهادة بختم النبوة جزء من الايمان كالشهادة بكلمة التوحيد

(۲۴)........”عَنْ زَيْدِ بْنِ حَارِثَةَ فِيْ قِصَّةٍ طَوِيْلَةٍ لَهُ حِيْنَ جَاءَ تْ عَشِيْرَتِيْ (مِنْ عِنْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بَعْدَ مَا اَسْلَمَ) فَقَالُوْ لَهُ اِمْضِ مَعَنَا يَازَيْدُ فَقَالَ مَااُرِيْد بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بَدَلاً وَلاَ غَيْرَهُ اَحَدًا فَقَالُوْا مُحَمَّدُ اِنَّا مَعْطُوْكَ بِهٰذَا الْغُلاَمِ دِيَّاتٍ فَسَمِّ مَاشِئْتَ فَاِنَّا حَامِلُوْهُ اِلَيْكَ فَقَالَ اَسْئَلُكُمْ اَنْ تَشْهَدُوْا اَنْ لاَ اِلٰهَ اِلاَّ اللّٰهُ وَاِنِّيْ خَاتِمُ اَنْبِيَائِهِ وَرُسُلِهِ وَاُرْسِلُهُ مَعَكُمْ. الحديث اخرجه الحاكم مفصلاً فى المستدرك ج٤ص٢٢٤‘٢٢٥ حديث ٤٩٩٩ باب تبنى رسول اللّٰه ﷺ زيد بن حارثه“

## عقیدہ ختم نبوت کلمہ شہادت کی طرح ایمان کا جزء ہے

﴿زید بن حارثہؓ اپنے ایک طویل قصہ میں ذکر کرتے ہیں کہ جب میں آنحضرت ﷺ کی خدمت میں آکر مسلمان ہوگیا تو میرا قبیلہ مجھے تلاش کرتا ہوا آپ ﷺ کے پاس آیا اور مجھ سے کہا۔ اے زید! ہمارے ساتھ چلو۔ زید بولے میں رسول اللہ ﷺ کے بدلہ میں کسی کو پسند نہیں کر سکتا اور نہ آپ کے سواء کسی دوسرے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ انہوں نے آنحضرت ﷺ سے مخاطب ہو کر فرمایا اے محمد (ﷺ) اس لڑکے کے عوض میں ہم آپ کو بہت مال دے سکتے ہیں۔ جو آپ چاہیں بتلا دیجئے ہم اسے ادا کر دیں گے۔ آپ نے

نثر قدیم وجدید عرب سے یہ ثبوت پیش کرے کہ کسی جگہ توفّی کا لفظ خدا تعالیٰ کا فعل ہونے کی حالت میں جو ذوی الروح کی نسبت استعمال کیا گیا ہو وہ بجز قبض روح اور وفات دینے کے کسی اور معنی پر پایا گیا ہے۔ یعنی قبض جسم کے معنوں میں بھی مستعمل ہوا ہے تو میں اللہ جل شانہ کی قسم کھا کر اقرار صحیح کرتا ہوں کہ ایسے شخص کو اپنا کوئی حصہ ملکیت کا فروخت کر کے مبلغ ہزار روپے نقد دوں گا۔" (ازالہ ص ۹۱۹ حصہ دوم خزائن ص ۶۰۳ ج ۳)

سادے اور بھولے مسلمان اس دعوے اور اعلان کو دیکھ کر فوراً گردن تسلیم خم کر بیٹھے۔ حالانکہ اس عبارت میں جو کچھ بھی مرزا قادیانی نے ہوشیاری کی ہے وہی ان کے کشف حقیقت کے لئے کافی ہے۔ چنانچہ ملاحظہ فرمایئے اولاً سوائے وفات کے کسی اور معنی پر ہزار روپے کا وعدہ تھا مگر جانتے تھے کہ موت کے علاوہ تو دسیوں جگہ یہ لفظ مستعمل ہوا ہے۔ لہٰذا کسی اور معنی کی تشریح یوں فرماتے ہیں یعنی قبض جسم......... الخ۔ پس ہزار روپے کا وعدہ اس تقدیر پر ہے۔ جبکہ لفظ توفی کا خدا فاعل ہو اور مفعول ذی روح اور پھر وہاں قبض جسم یعنی رفع مع الجسد کے معنی ہوں۔

اے میرے عزیزو! ذرا غور کرو کیا اہل اسلام کے نزدیک حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے علاوہ کوئی اور بھی آسمان پر گیا ہے؟۔ اگر نہیں گیا تو کسی ذی روح کی توفی حضرت عیسیٰ علیہ السلام جیسی کیسے ممکن ہے۔ جب خدا نے کسی کو رفع مع الجسد کا وعدہ ہی نہیں دیا سوائے ایک عیسیٰ علیہ السلام کے تو پھر کیونکر ممکن ہے کہ کسی ذی روح کی توفی اسی طور سے ہو سکے؟۔ جاؤ اور سارے مرزائی زور لگاؤ اور بتلادو کہ سارے قرآن میں یا کسی حدیث میں کبھی خدا نے سوائے عیسیٰ علیہ السلام کے کسی اور کو بھی رفع مع الجسد کا وعدہ دیا ہے اور پھر وہاں لفظ توفی کا بھی استعمال فرمایا ہے۔ اگر کوئی مرزائی ایسا دکھاوے تو پھر اسی وقت ہم سے توفی مذکورہ بالا شرائط کے ساتھ قبض جسم کے معنی میں لے لے مگر اس کی بدقسمتی سے اگر سارے قرآن میں سوائے عیسیٰ علیہ السلام کے کسی ایک سے بھی یہ وعدہ نہ کیا گیا ہو تو پھر اسے شرم کرنا چاہئے کہ جس کو خدا نے قبض جسم کا وعدہ ہی نہیں دیا وہ کیونکر آسمان پر جا سکتا ہے؟۔

چنانچہ پڑھو قرآن کی آیت: "وَقَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ حَتّٰى تَفْجُرَلَنَا مِنَ

الْاَرْضِ يَنْبُوْعًا۔ نبی اسرائیل آیت ۹۰" (۲)...... :"اَوْتَكُوْنَ لَكَ جَنَّةٌ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّعِنَبٍ فَتُفَجِّرَا لْاَنْهارَ خِلٰلَهَا تَفْجِيْرًا۔ بنی اسرائیل آیت ۹۱"
(۳)...... :"اَوْتُسْقِطَ السَّمَآءَ كَمَازَعَمْتَ عَلَيْنَا كِسَفًا۔ بنی اسرائیل آیت ۹۲"
(۴)...... :" اَوْتَأْتِىَ بِااللهِ وَالْمَلآئِكَةِ قَبِيْلاً ۔ ایضاً" (۵)...... :" اَوْيَكُوْنَ لَكَ بَيْتٌ مِّنْ زُخْرُفٍ ۔ بنی اسرائیل آیت ۹۳" (۶)...... :" اَوْتَرْقٰى فِى السَّمَآءِ وَلَنْ نُّؤْمِنَ لِرُقِيِّكَ حَتّٰى ۔ بنی اسرائیل آیت ۹۳" (۷)...... :"تُنَزِّلَ عَلَيْنَا كِتاباً نَّقْرَؤُهٗ قُلْ سُبْحَانَ رَبِّىْ هَلْ كُنْتُ اِلاَّ بَشَرًا رَّسُوْلاً۔ بنی اسرائیل آیت ۹۳"

یعنی کفار کہتے تھے کہ ہم تجھ پر ایمان نہیں لائیں گے۔ حتیٰ کہ تو ہمارے لئے زمین سے چشمہ جاری کر دے یا تیرے پاس کھجور اور انگور کے باغ ہوں۔ اس کے نیچے نہریں جاری ہوں یا تو آسمانوں کا کوئی ٹکڑا ہم پر گرا دے جیسا کہ تو کہا کرتا ہے۔ یا اللہ تعالیٰ اور فرشتوں کو ضامن لے آوے یا تیرے لئے کوئی گھر سونے کا بنا یا ہو یا تو آسمان پر چڑھ جائے اور اس پر بھی ہم تیرے چڑھنے کو نہیں مانیں گے جب تک کہ وہاں سے کوئی ایسی کتاب نہ نازل کرے جسے ہم خود پڑھ لیں۔ اے پیغمبر ﷺ ان کو ان سوالات کے جواب میں یہی کہہ دو کہ میرا رب پاک ہے (کہ کوئی اس پر زور و تحکم کر سکے) میں تو صرف ایک (فرمانبردار) بندہ اور رسول ہوں۔"

اس آیت نے ساری بحثوں کا فیصلہ ہی کر دیا۔ اگر لوگ سمجھیں ظاہر ہے کہ کفار نے اس آیت میں محالات سے سوال نہیں کیا بلکہ ان ہی امور سے سوال کیا ہے جو ان کے زعم میں واقع ہو چکی تھی یا نبی کریم ﷺ نے اس کا وعدہ دیا تھا۔ چنانچہ زمین سے چشموں کا پھوٹنا :"فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا۔ البقرہ آیت ۶۰" سے ثابت ہے اور باغوں کا ہونا :"تَبارَكَ الَّذِىْ اِنْ شَآءَ جَعَلَ لَكَ خَيْرًا مِّنْ ذٰلِكَ جَنّٰتٍ تَجْرِىْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهارُ وَيَجْعَلْ لَّكَ قُصُوْرًا۔ الفرقان آیت ۱۰" سے ظاہر ہے اور بیت زخرف کا امکان قول خداوند :" وَلَوْلآ اَنْ يَّكُوْنَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً لَّجَعَلْنَا لِمَنْ يَّكْفُرُ بِالرَّحْمٰنِ لِبُيُوْتِهِمْ سُقُفًا مِّنْ فِضَّةٍ وَّمَعارِجَ عَلَيْهَا يَظْهَرُوْنَ وَلِبُيُوْتِهِمْ

اَبْوَابًاوَّ سُرُرًا عَلَيْهَا يَتَّكِئُوْنَ ۰ وَزُخْرُفًا۔ الزحرف آیت ۳۳" سے ظاہر ہے اسی طرح سقوط سماء کا حال اس طرح ارشاد ہوتا ہے: " اِنْ نَّشَأْ نَخْسِفْ بِهِمُ الْاَرْضَ اَوْنُسْقِطْ عَلَيْهِمْ كِسَفًا مِّنَ السَّمَآءِ۔ سباء آیت ۹" اور اتیان خداوند عالم کا بالملائکہ آیت :" هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلاَّ اَنْ يَّأْتِيَهُمُ اللّٰهُ فِيْ ظُلَلٍ مِّنَ الْغَمَامِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ...... الخ ۔ البقرة آیت ۲۱۰" میں مذکور ہے اور صعود والی السماء حق عیسیٰ علیہ السلام ثابت ہے :"کما قال! وَمَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ۔ النساء آیت ۱۵۷، ۱۵۸" رہا نزول کتاب سووہ تورات موسیٰ علیہ السلام کے نزول سے ظاہر ہے۔ الحاصل ان کے سوالات میں کوئی امر مستعبد اور محال نہ تھا۔ صرف سقوط سماء ایک امر اجنبی معلوم ہوتا تھا۔ لہذا اسی کے ساتھ کمازعمت لگادیا۔ ورنہ جمیع اشیاء ان کے نزدیک ناممکن نہیں تھیں۔ بلکہ واقع تھیں اس وجہ سے ان کا سوال کیا گیا تھا۔ یعنی اگر تو رسول ہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ جیسا پہلے رسولوں نے معجزہ دکھلائے ہیں تو نہیں دکھلاتا (افسوس کہ آج مرزائی ان امور کو بھی محال سمجھ رہے ہیں جن کو کفار مکہ تک نے باوجود اس جحود و عناد کے ناممکن نہیں سمجھا) ان سب کے جواب میں آپ ﷺ کو ایک ہی امر کی تعلیم ہوئی۔ یعنی اے محمد ﷺ فرما دیجئے کہ میں تو بشر اور رسول ہوں میرے قبضہ میں کچھ نہیں۔ اگر موسیٰ علیہ السلام نے چشمے جاری کئے یا عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر تشریف لے گئے وغیرہ تو نہ اس وجہ سے کہ ان میں طاقت تھی یا اپنے طوع و اختیار سے ایسا کیا بلکہ خدا نے ان کے ساتھ وعدہ کیا تھا۔ لہذا اس نے پورا کیا مگر میرے ساتھ ان امور کا وعدہ ہی نہیں میں کس طور سے آسمان پر جا سکتا ہوں کیونکہ آسمان پر جانا قوت بشری اور رسل سے خارج امر ہے صرف ایک خدا کے قبضہ میں ہے جسے چاہے لے جائے۔ الحاصل جبکہ سوائے عیسیٰ علیہ السلام کے کسی اور شخص سے رفع کا وعدہ ہی نہیں ہوا تو پھر کیونکر ہم توفی بمعنے قبض جسم دکھلائیں اور کیوں مرزا قادیانی ہم کو ایسے امر پر ہزار روپے کا اعلان دیں جو ہمارے مسلمات میں سے ہے ......... میں پھر مکرر بآواز بلند کہتا ہوں کہ ہمارے نزدیک کسی شخص کی توفی مجامع الرفع نہیں ہوئی۔ ہاں ایک عیسیٰ علیہ السلام کی اگر خداوند عالم قرآن عزیز میں کسی اور کی توفی بھی مجامع مع الرفع قرار دیتا تو ہم اسے بھی تسلیم کر لیتے مگر ہماری نظر

سے نہ کوئی ایک آیت گزری ہے نہ کوئی حدیث۔ اگر مرزائی بتلا سکیں کہ سوائے عیسیٰ علیہ السلام کی کسی اور شخص کی توفی بھی مجامع مع الرفع ہوئی ہو تو ہم ان کے بہت مشکور ہوں گے۔ پس اب ایسے امر پر ہزار روپے کا انعام مقرر کرنا جسے بعض لحاظ سے ہم بھی تسلیم کرتے ہوں بالکل ایسا ہے جیسا کوئی شخص کہے کہ اگر مجھے کوئی دوسرا آفتاب دکھلادے تو میں اسے دو ہزار روپے انعام دوں گا۔ ظاہر ہے کہ نہ دو آفتاب موجود ہوں گے نہ وہ دکھلا سکے گا۔ اس طرح سوائے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نہ کسی سے خدا نے رفع مع الجسد کا وعدہ کیا ہے نہ توفی قبض جسم کے معنے سوائے عیسیٰ علیہ السلام کے ملے گی اور وہی زیر بحث ہے۔

## ایک ہزار روپے کا چیلنج

لیجئے مرزا کے قاعدہ کے بالمقابل میں بھی ایک قاعدہ پیش کرتا ہوں وہ یہ کہ اگر فعل توفی رفع کے ساتھ مستعمل ہو اور فاعل دونوں کا اللہ اور مفعول ذی روح ذات واحد ہو تو وہاں صرف اخذ مع الرفع ہی کے معنی ہوں گے نہ کوئی اور معنے۔ اگر کوئی مرزائی سارے قرآن میں ایک مقام پر بھی اس کے خلاف دکھلادے تو اس کو مبلغ ایک ہزار روپے انعام ملے گا۔

میرے دوستو! اگر قواعد بنانے سے ہی نبوت ملتی ہے تو آؤ میں تمہیں اور چند مطرد اور منعکس قاعدہ بتلاؤں پھر کیا تم مجھے بھی نبی بنا کر پوجا کرو گے۔ والعیاذ باللہ!

اگر مرزائی اعتراض کریں کہ یہ کیونکر ممکن ہے کہ خداوند عالم نے عیسیٰ علیہ السلام سے کوئی ایسا وعدہ کیا ہو جو کسی سے نہیں کیا بلکہ ضروری ہے کہ ان سے قبل بھی کسی سے ایسا وعدہ نہ ہوا ہو تو پھر عیسیٰ علیہ السلام کا آسمان پر جانا بھی مسلم نہیں۔

ہر چند کہ یہ اعتراض محض مہمل ہے مگر چونکہ اکثر ان حضرات کی جانب سے یہ سوال اٹھایا جاتا ہے۔ لہٰذا ایک مقدمہ کی شکل میں اس کا جواب بھی تحریر کرتا ہوں جس کے مطالعہ کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ جمیع شکوک کافور ہو جائیں گے۔ وبہ التکلان

## ایک ضروری مقدمہ

یہ مقدمہ ہر ذی فہم کے نزدیک قابل تسلیم ہے کہ جو ذات خالق السموات

والارضین ہے نہ اس کے افعال کی کنہ ہم دریافت کر سکتے ہیں اور نہ ان پر کوئی حق اعتراض رکھتے ہیں۔ چنانچہ قرآن پر نظر ڈالیں تو آپ کو معلوم ہو گا کہ سب سے پہلا سوال آدم علیہ السلام کے خلاف پر ملائکہ کی جانب سے کیا گیا تھا۔ ہر چند کہ یہ سوال معترضانہ نظر سے نہیں بلکہ طالبانہ وسائلانہ طریق پر تھا مگر بااین ہمہ ملائکہ کو پشیمانی اور معذرت سے چارہ نہ لگا اور بالآخر :" سُبۡحٰنَكَ لاَ عِلۡمَ لَنَآ.........الخ۔ البقرہ آیت ۳۲" کہنا پڑا حتیٰ کہ شیطان جو اس معاملہ کو معترضانہ نظر سے دیکھ کر :" خَلَقۡتَنِیۡ مِنۡ نَّارٍ وَّ خَلَقۡتَهٗ مِنۡ طِیۡنٍ ۔ الاعراف آیت ۱۲" پکار اٹھا تھا۔ ابدالآباد کے لئے حطب جہنم بن گیا۔ اس ایک ہی واقعہ میں اہل بصیرت اور اصحاب فہم کے واسطے ایک بڑا سبق ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ مخلوق کو خالق کے ساتھ کیا معاملہ چاہیئے۔ عجب نہیں کہ سوال ملائکہ سے بھی مقصود ہو جیسا کہ :" خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ فِیۡ سِتَّةِ اَیَّامٍ ۔ الاعراف آیت ۵۴" میں تعلیم کا راز مضمر تھا۔

الغرض عقل سلیم تسلیم کرتی ہے کہ خدا کی شان بے شک :" لاَیُسۡئَلُ عَمَّا یَفۡعَلُ" اور ہماری حالت :" وَهُمۡ یُسۡئَلُوۡنَ" ہونی چاہیئے۔ یہی وجہ ہے کہ ایمان بشر کو ایمان ملائکہ پر ایک نوع کی فضیلت ہے کیونکہ ان کا ایمان مبنی علی الشہادۃ ہے اور ہمارا علی الغیب اس وجہ سے قرآن عزیز میں خصوصیات کے ساتھ مومنین کے اس وصف کو ذکر کیا گیا ہے :" هُدًی لِّلۡمُتَّقِیۡنَ ۔ الَّذِیۡنَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡغَیۡبِ" پس خدائی افعال پر معترضانہ نظر شیطانی خصلت اور گردن تسلیم کرنا سنت انبیاء علیہم السلام اور شعار مومنین ہے۔ یہی حنیفیت ہے۔

## حنیفیت کیا شئ ہے

حنیفیت مقابل کفر نہیں بلکہ نفس اسلام کی ایک خصوصیت ہے جس سے یہی مراد ہے کہ غیر اللہ کو چھوڑ کر ایک خدا کی طرف متوجہ رہنا کہ پھر یمین ویسار کی طرف میلان نہ :: ......... چونکہ سب سے اول یہ کلمہ انبیاء علیہم السلام میں سے حضرت ابراہیم علیہ

السلام ہی کی زبان سے ادا ہوا ہے اسی لئے ان کو حنیف کہا گیا: "کما قال! انی وَجَّهۡتُ وَجۡهِیَ لِلَّذِیۡ فَطَرَالسَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ حَنِیۡفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الۡمُشۡرِکِیۡنَ ۰ انعام آیت ۷۹" پس حنیفیت دراصل وصف تھا پھر ملت ابراہیم کا لقب بن گیا ہے۔ جیسا کہ شیخ جلال الدین سیوطیؒ نے اسلام کی نسبت دعویٰ کیا ہے۔ الحاصل حنیفیت اسلام میں ایک خصوصیت ہے جیسا کہ: " وَلٰکِنۡ کَانَ حَنِیۡفًا مُّسۡلِمًا ۰ آل عمران آیت ۶۷" سے ظاہر ہے۔

رہی تقدیم حنیفیت تو شاید وصف مختص ہونے کے لحاظ سے ہو غالباً اسی وجہ سے حنیفیت کو یہودیت و نصرانیت کا مقابل قرار دیا گیا ہے۔ کیونکہ یہ دونوں قومیں اپنے اپنے وقتوں میں: " اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡهِمۡ ۰ " میں سے تھیں۔ مگر حنیف نہ ہونے کے باعث ضَآلِّیۡنَ اور مَغۡضُوۡبِ عَلَیۡهِمۡ سے بن گئیں ولہذا قرآن مجید میں: " اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡهِمۡ ۰ " کے بعد: " غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡهِمۡ وَلَاالضَّآلِّیۡنَ ۰ " فرمایا تاکہ ان سے احتراز ہو جائے۔ اس سے معلوم ہو گیا کہ ہم مومن اور متبع ملت ابراہیمی جب ہی کہلا سکتے ہیں جبکہ ہمارا غیوب پر ایمان ہو اور فضول تشویشیں بے جا سوال و جواب کے بدوں خدائی قصص و احکام کی تسلیم ہو۔

اس کے بعد قرآن عزیز میں خدائی افعال پر اعتراض کفار کی جانب سے بھی منقول ہے: "وَقَالُوۡا لَوۡلَا نُزِّلَ هٰذَا الۡقُرۡاٰنُ عَلٰی رَجُلٍ مِّنَ الۡقَرۡیَتَیۡنِ عَظِیۡمٍ ۰ الزخرف آیت ۳۱" یعنی کفار مکہ کہتے ہیں کہ یہ قرآن مکہ و طائف کے کسی بڑے رئیس پر کیوں نہ اترا ایک یتیم پر کیوں نازل ہوا ہے۔

مرزائیوں کے نزدیک تو اس سائل کا سوال جس میں سراسر مرزا قادیانی کی روح ہو گی بہت عمدہ اور موزوں ہونا چاہئے کیونکہ ظاہر ہے کہ قرآن ایک بڑی نعمت ہے وہ تو کسی بڑے شخص ہی کے مناسب ہے۔ جیسا کہ بزعم مرزا قادیانی امت محمدیہ ﷺ میں سوائے ان کے ........ کسی کو نبوت نہ مل سکی مگر بارگاہ ایزدی میں اس اعتراض کی جو وقعت ہوئی وہ آئندہ فرمان عالی سے ظاہر ہے: "(فقال) اَهُمۡ یَقۡسِمُوۡنَ رَحۡمَتَ رَبِّکَ ۰ (بل) نَحۡنُ قَسَمۡنَا بَیۡنَهُمۡ مَّعِیۡشَتَهُمۡ ........ الخ ۰ الزخرف آیت ۳۲" یعنی کیا تیرے پروردگار

کی رحمت وہ تقسیم کرتے ہیں ؟۔ ہر گز نہیں بلکہ اپنی رحمت کے ہم تقسیم کرنے والے ہیں۔
اور دوسری جگہ ارشاد ہوتا ہے :" اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ ۔ الانعام آیت ۱۲۴ "یعنی خدا ہی خوب جانتا ہے جس جگہ وہ اپنی رسالت کو رکھتا ہے۔ پس جو تقسیم کرنے والا ہے وہ تم سے زیادہ عالم ہے۔ یہ بالکل ویسا ہی ہے جیسا کہ ملائکہ کے مقابلہ میں کہا تھا کہ :" اِنِّیْ اَعْلَمُ مَالاَ تَعْلَمُوْنَ ۔ البقرہ آیت ۳۰ " آئندہ ارشاد فرماتے ہیں : "(بل) نَحْنُ قَسَمْنَا...... الخ ۔ الزخرف آیت ۳۲ " یعنی نبوت اور رسالت تو ایک بڑا امر ہے زندگی کے سامان جیسے معمولی شے کے بھی ہم ہی تقسیم کرنے والے ہیں تو جیسا کہ تم یہ سوال نہیں کر سکتے کہ فلاں کو رئیس کیوں بنایا اور فلاں کو غریب کیوں ؟ اسی طرح تمہیں اس سوال کا بھی حق نہیں کہ فلاں کو کیوں نبی بنایا اور فلاں کو کیوں نہ بنایا یہ سب اس وجہ سے ہی کہ خدا میں صفت علم سب سے اعلیٰ ہے اور اس کی شان وہی ہے جو خود اس نے قرآن عزیز میں بیان فرمائی یعنی :" لاَيُسْئَلُ عَمَّا يَفْعَلُ وَهُمْ يُسْئَلُوْنَ ۔ الانبیاء آیت ۲۳ "یعنی خدا کے افعال پر خدا سے کوئی باز پرس کوئی سوال نہیں کیا جاسکتا۔

اس مقام پر یہ امر بھی قابل غور ہے کہ معیشت کو بینھم رکھا ہے مگر نبوت کو نہیں رکھا۔ اس کے بعد تقسیم دونوں کی اپنے ہاتھ میں لی ہے۔ یعنی یوں نہیں فرمایا کہ :"اَهُمْ يَقْسِمُوْنَ رَحْمَتَ رَبِّكَ ۔ الزخرف آیت ۳۲ "بر خلاف اس کے دوسرے جملہ میں : "(بل) نَحْنُ قَسَمْنَا بَيْنَهُمْ مَّعِيْشَتَهُمْ ۔ " پس اول تو تقسیم رحمت یعنی نبوت سے اطلاع دی ثانیاً :" اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ ۔ الانعام آیت ۱۲۴ "میں مخصوص افراد کو بخشنا بیان فرمایا گیا ہے ثالثاً :"اَللّٰهُ يَصْطَفِيْ مِنَ الْمَلآئِكَةِ رُسُلاً وَّمِنَ النَّاسِ ۔ الحج آیت ۷۵ "میں نبوت کا اصطفاء پر مبنی ہونا مذکور ہوا۔ اس سے مستفاد ہوا کہ نبوت امت محمدیہ میں بطور فیضان جاری نہیں ہو سکتی۔ اولاً تو اس وجہ سے کہ نبوت بینھم رکھی ہی نہیں گئی بلکہ جس امر کی تقسیم بینھم ہے۔ وہ معیشت ہے۔ ثانیاً اس وجہ سے کہ نبوت ان افراد کو جو خدا کے علم میں ہیں مل چکی ہے۔ بطور اصطفاء نہ بطور کسب لہذا کسب بے کار۔ ثالثاً اس وجہ سے کہ خود قرآن عزیز نے بتلا دیا ہے کہ تقسیم تام ہو گئی۔ چنانچہ ارشاد ہوتا

ہے کہ :" اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ.........الخ۔ المائدہ آیت ۳"لہذا کسی جدید قسم کی گنجائش نہیں۔

اس آیت میں اولاً چند امور قابل غور ہیں پہلے تو یہ کہ دین کا اکمال ذکر فرمایا اور نعمت کا اتمام پھر یہ کہ تکمیل دین میں لکم فرمایا اور اتمام نعمت میں علیکم نہ فیکم 'پہلے سوال کی نسبت گزارش ہے کہ لغویین نے تصریح کی ہے کہ کمال بحسب الاوصاف ہوتا ہے اور تمام بحسب الاجزاء خصوصاً جبکہ یہ دونوں لفظ ایک ہی آیت میں مجتمع ہیں تو پھر تفریق ضروری ہے۔ جیسا کہ شیخ سید محمد آلوسیؒ نے تفسیر روح المعانی میں فرمایا ہے کہ :"اذا اجتمعا افترقاو اذا افترقا اجتمعاو علی ہذا" دین کے ساتھ اکمال ہی مناسب تھا کیونکہ اصول دین جمیع شرائع میں واحد ہی رہے ہیں۔لہذا دین محمدی میں تکمیل اوصاف کے ہی لحاظ سے رہی مگر نبوت فقط اوصاف کے لحاظ سے کامل نہیں ہوئی بلکہ بلحاظ اجزاء بھی مکمل ہو چکی ہے جو اس مقام پر افراد نبوت سے عبارت ہیں وعلیٰ ہذا خاتم النبیین کی فقط یہ مراد لینا کہ آپ ﷺ جیسا کامل نبی اب کوئی نہ ہوگا اور امتی نبی برابر ہوتے رہیں گے محض غلط ہے۔ کیونکہ ختم نبوت فرع ہے اتمام نعمت کی اور جبکہ اتمام نعمت بحسب الاجزاء ہے تو لامحالا خاتم النبیین باعتبار الافراد ہوگا نہ بحسب الوصف جیسا کہ حدیث :"وانا اللبنة میں اقامة الافراد" مقام الاجزاء ہی ہے۔

مجھے حیرت ہے کہ جملہ اولیٰ میں باوجود یہ کہ دین کی تکمیل مذکور ہے۔ مگر باایں ہمہ کوئی مرزائی قرآن عزیز کے بعد کسی نئی شریعت کا قائل نہیں ہوا۔ اور جملہ ثانیہ میں حالانکہ تتمیم نعمت مصرح ہے مگر پھر بھی نبوت کو جاری ہی مانا جاتا ہے۔ پس اگر اتمام نعمت کسی جدید نبی کی بعثت کے منافی نہیں ہے تو پھر تکمیل دین کسی جدید دین کے لئے کیونکر مانع ہو سکتی ہے ؟۔رہا:" اَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ" فرمانا نہ" فیکم" یہ اسی بناء پر ہے کہ نظر شریعت میں نبوت جاری نہیں بلکہ مسدود ہے۔لہذا عند البیان تمامیۃ علینا ہی انسب ہے نہ فینا الحاصل ایک طرف تو تقسیم نبوت کا تذکرہ' دوسری طرف اتمام نعمت کا اعلان۔ اس کے بعد خاتم النبیین کی خبر یہ سارے اجزاء بداہتہً دلالت کرتے ہیں کہ اب آئندہ نبوت جاری نہیں۔

کیونکہ جب تقسیم تام ہو گئی تو اب نہ ظلی کی گنجائش ہے نہ بروزی کی۔ یہ سارے اقسام خدائی تقسیم کی تمامیت کے بعد حادث ہوئے ہیں۔ لہٰذا محض دجل ہیں۔ یہ ایک بحث درمیان میں آگئی جس کی اس مقام پر تفصیل مد نظر نہیں۔ لہٰذا میں اپنے اصل بیان کی طرف رجوع کر کے کہتا ہوں کہ جب مقدمہ بالا سے یہ امر واضح ہو گیا کہ معیشت جیسی معمولی شی پر بھی ہمیں بارگاہ خداوندی میں سوال کا کوئی حق نہیں ہے تو نبوت یا خصائص نبوت یا کسی اور شے اہم کی نسبت کیا حق ہو سکتا ہے۔

پس اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رفع اور حیات میں نیچریانہ سوالات اور فلسفانہ اوہام پیدا کرنا قطعاً شیطان لعین اور کفار مکہ کی اقتداء کرنا ہے۔ مرزا قادیانی اور ان کے متبعین کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رفع کے بارے میں ایک بڑا اشکال یہ بھی ہے کہ جب ان سے قبل کوئی نبی آسمان پر نہیں گیا تو عیسیٰ علیہ السلام کیسے جا سکتے ہیں؟۔

معزز حضرات! یہ محض ایک مہمل اور احمقانہ سوال ہے کیونکہ اسکا لازم یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ کی خاتمیت کا بھی انکار کر دیا جائے کیونکہ آپ ﷺ سے پیشتر کوئی خاتم نہیں گزرا۔ قرآن شریف کے معجز ہونے کا بھی انکار کیا جائے کیونکہ قرآن سے قبل کوئی کلام معجز نازل نہیں ہوا۔ شق القمر بھی غیر مسلم ٹھہرے کیونکہ پہلے کسی نے قمر کو شق نہیں کیا۔ معراج بھی ایک فسانہ ہو جائے کیونکہ کبھی کسی کو معراج نہیں ہوئی۔ اسی طرح کوہ طور' ناقہ صالح علیہ السلام یہ سب امور محض حکایات ہوں کیونکہ نہ کسی نبی کے لئے سوائے موسیٰ علیہ السلام کے کوہ طور ہوا نہ کسی کے لئے سوائے صالح علیہ السلام کے ناقہ' دوم اس اعتراض کا حاصل یہ ہے کہ کوئی صفت کسی نبی میں جب پائی جا سکتی ہے۔ جب اس کا تحقق نہ صرف ایک نبی میں بلکہ جمیع انبیاء علیہم السلام میں پہلے ہو گیا ہو کیونکہ اگر عیسیٰ علیہ السلام کے رفع و حیات سے اس لئے انکار ہے کہ ان سے پیشتر کوئی ایسا نبی نہیں گزرا جو مرفوع الی السماء ہو تو میں عرض کروں گا کہ اگر بالفرض آپ ﷺ سے پیشتر کوئی ایسا نبی گزر بھی جاتا جب بھی عیسیٰ علیہ السلام کا رفع مرزا قادیانی کے اصول پر قابل تسلیم نہ ہوتا کیونکہ پھر اس نبی میں کلام جاری ہو گا اور اس کا رفع جب قابل تسلیم ہے جب اس سے پیشتر کوئی نبی آسمان پر جا چکا ہو و ہلم جرا۔

پس ایسے مہمل اعتراض کرنا آدمی کی نبوت پر ہی نہیں بلکہ ایمان و عقل پر سخت بد نما داغ کا باعث ہیں۔

دیکھو قرآن عزیز تصریح کرتا ہے کہ :" تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَ رَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجَاتٍ۔ البقرہ آیت ۲۵۲" یعنی یہ رسول ہیں جن میں ہم نے بعض کو بعض پر فضیلت دی ہے۔ پس بعض ان میں سے وہ ہیں جن سے خدا نے کلام کیا ہے اور وہ بھی ہیں جن کے مرتبہ بلند کئے تو خود قرآن ہی نے تصریح کر دی کہ فضیلت من کل وجہ کسی کو نہیں سوائے ایک ذات واحد عزاسمہ کے ہاں۔ بعض کو فضیلت کلیہ ضرور ہے مگر فضیلت کلیہ من کل وجہ میں فرق ہے۔ کون نہیں جانتا کہ موسیٰ علیہ السلام حضرت خضر علیہ السلام سے افضل تھے مگر پھر بھی خضر علیہ السلام میں ایک وہ علم تھا جس سے موسیٰ علیہ السلام بے خبر تھے اور کیا قرآن میں نہیں ہے کہ :" وَفَوْقَ كُلِّ ذِيْ عِلْمٍ عَلِيْمٍ۔ یوسف آیت ۷۶" وعلیٰ ہذا باب مفاضلۃ مخلوق سے چل کر خالق تک پہنچتا ہے اور ایک خدا ہی کی ذات پر منتہی ہے جسے ہر جہت سے جمیع ماسوا پر ایسی فضیلت ہے کہ اس کا افضل کہنا بھی بے ادبی میں داخل ہے کیونکہ مفاضلۃ متماثلین میں ہوتا ہے۔" نہ من لہ مثل و من لیس لہ مثل" میں الحاصل رفع درجات اور فضیلت اور شے ہے اور کسی خصوصیت جزئیہ میں کسی نبی کا کسی سے متفرد ہو جانا امر دیگر بلکہ منطوق قرآن عزیز ہے۔

جیساکہ :"مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجَاتٍ۔ البقرہ آیت ۲۵۲" سے واضح ہے۔

پس کیا اگر نبی کریم ﷺ کے زمانہ میں کوئی کوہ طور نہ تھا۔ آپ ﷺ کے پاس صالح علیہ السلام جیسی ناقہ نہ تھی یا موسیٰ علیہ السلام جیسا عصاء نہ تھا تو آپ ﷺ اس وجہ سے العیاذ باللہ! مفضول ہو گئے۔

ہر گز نہیں۔ کیونکہ دارومدار فضیلت کلیۃ کا تقرب پر ہے نہ عصاء پر نہ کوہ طور پر اور نہ رفع الی السماء پر کیونکہ معجزات ہر زمانہ میں احوال کے لحاظ سے مختلف رہے ہیں۔ لہذا معجزات سے اگر فضیلت نکالنی ہے تو پھر مرزائی جواب دیں کہ کیا مرزا قادیانی نے اپنے

معجزات نبی کریم ﷺ کے معجزات سے سینکڑوں درجہ زیادہ بیان نہیں کئے۔ اگر آنحضرت کے معجزات کی تعداد چند ہزار لکھی ہے تو اپنے معجزات کی تعداد تین لاکھ اور براہین احمدیہ میں ایک کروڑ سے زیادہ بیان کی ہے تو کیا یہ صریح مقابلہ اور دعویٰ افضلیت نہیں ہے۔

پس اے میرے دوستو! دہریوں کا راستہ چھوڑو اور اہل ایمان کی راہ لو۔ اگر سلامتی درکار ہے۔ کیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات سے اس لئے انکار ہے کہ ان سے قبل کوئی نبی ایسا نہیں گزرا تھا تو پھر قرآن کے معجز ہونے کا بھی انکار کرو گے یا اس جیسا کلام معجز بھی کوئی اور دوسرا بتلاؤ گے۔ اگر نہیں تو کیوں خدائی افعال پر اعتراض کرتے ہو اور کیوں انہیں اپنے عقلی اعتراضات کی بناء پر رد کرنے کھڑے ہو جاتے ہو۔ اگر خدا نے اپنی قدرت کاملہ کے اظہار کیلئے کبھی کوئی امر ظاہر کر دیا تو کیا ضروری ہے کہ ہمیشہ ویسا ہی ہوا کرے۔ یاد کرو جبکہ بنی اسرائیل نے خدا کے بہت سے نبیوں کو قتل کیا۔ پس اگر خدا نے بنی اسرائیل کے آخری نبی کو اپنی اظہار قدرت کی غرض سے مع الجسد اٹھا لیا تاکہ دنیا دیکھ لے کہ اگر خدا چاہے تو ایسا بھی کر سکتا ہے تو اس میں کیا استحالہ ہے؟۔ کیونکہ اب معاملہ قتل کا ختم کرنا تھا۔ لہٰذا ایک نبی کو اٹھا بھی لیا۔ چنانچہ ان کے بعد پھر قتل کی سنت معدوم ہو گئی۔ لہٰذا اب عیسیٰ علیہ السلام کا مخصوص رفع تسلیم کر لیا جائے جیسا کہ اہل سنت والجماعت کا اجماعی عقیدہ ہے۔

یاد رکھو کہ ہر ملا بالعرض ما بالذات کی طرف منتہی ہوتا ہے۔ پس حکمت کے باب میں ملا بالذات صرف ایک خدا کی ذات ہے۔ لہٰذا ہم سے یا کسی سے کیوں ایسے سوالات کئے جاتے ہیں۔ ہماری کیا قدرت ہے کہ ہم جمیع اشیاء کی حکم بیان کر سکیں؟۔ ہمیں تو ایک گھاس کے تنکے کی حکمت بھی معلوم نہیں۔ اتنا سمجھ لینے کے بعد میں امید کرتا ہوں کہ انشاء اللہ! جمیع اوہام مندفع ہو گئے ہوں گے اور آپ کو معلوم ہو گیا ہو گا کہ توفی کا لفظ جس میں مرزاجی نے ساری عمر صرف کی اور پھر بھی حق تک ان کی رسائی نہ ہوئی آج اس کو اسلام کے ایک ادنیٰ غلام نے کماحقہ واضح کر دکھایا۔ اور بتلا دیا کہ مدعی نبوت کی ساری کائنات از قبیل اضغاث احلام تھیں۔

ہر چند کہ میرے ذہن میں اس لفظ کے متعلق ابھی کچھ اور بھی فوائد ہیں جن کو

بوجہ طوالت ذکر کرنا پسند نہیں کرتا کیونکہ ایک ہدایت کے طالب کے لئے اس اختصار ہی میں کفایت دیکھتا ہوں۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم

# از ریختہ قلم استاذ الاساتذہ انور الشموس المستنیرہ

# حضرت مولانا الحاج المولوی السید محمد انور شاہ صاحب کشمیری

# صدر نشین مسند تدریس دار العلوم دیوبند

متعنا اللہ بعموم فیوضہ وطول حیوتہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین والعاقبة للمتقین والصلوۃ والسلام علیٰ رسولہ محمد وعلیٰ الہ واصحابہ اجمعین ۔ اما بعد !

احقر محمد انور شاہ کشمیری عفاء اللہ عنہ اہل اسلام و اہل حق کی عالی خدمت میں عرض گزار ہے کہ احقر رمضان سال گزشتہ ۱۳۴۱ھ میں بغرض زیارت والد ماجد کشمیر گیا تھا۔ وہاں بضرورت شرعی ومذہبی قادیانی فرقہ کے متعلق متعدد تقریروں کا اتفاق ہوا اور اس کا بھی اعلان کیا کہ جو کوئی بعد خاتم الانبیاء محمد رسول اللہ ﷺ کے دعوائے نبوت اور تحدی اور اپنے منکرین کی تکفیر کرے وہ باجماع امت محمدیہ کافر ہے اور جو کوئی ایسے مدعی کے کفر میں تردد کرے وہ بھی قطعاً کافر ہے۔

چنانچہ قادیانی اور لاہوری جماعت نے اپنے اخباروں میں حقیر کی نسبت طعن و تشنیع بھی کی جس کی کوئی پرواہ نہیں۔ احقر جب واپس دار العلوم دیوبند میں حاضر ہوا تو فارغ التحصیل طلبہ اور بعض حضرات مدرسین کو اس جانب توجہ دلائی کہ اس فتنہ عظیم میں اپنا فرض ادا کریں۔

چنانچہ بحمد اللہ وتوفیقہ ان چند مہینوں میں آٹھ دس رسالے تالیف ہو چکے ہیں۔ جو انشاء اللہ تعالیٰ طبع ہوتے رہیں گے۔

سردست جناب مستطاب مولوی بدر عالم صاحب مدرس دارالعلوم کا رسالہ متعلق مسئلہ حیات عیسیٰ علیہ السلام پیش کیا جاتا ہے۔ مولوی صاحب موصوف و ممدوح نے احقر کی استدعا پر یہ رسالہ تالیف کیا ہے۔ امید غالب ہے کہ اہل حق واہل دین واہل علم ان صحیح اور لطیف مضامین کو دیکھ کر جناب مؤلف او صله الله الیٰ غاية مايتمناه کے لئے ترقی مراتب دینیہ و دنیویہ دیں گے۔

والسلام!



# احتساب قادیانیت جلد پنجم

☆...... بحمدہ تعالیٰ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت نے ''احتساب قادیانیت'' کے نام سے چار جلدوں میں مولانا لال حسین اخترؒ ، مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ، مولانا حبیب اللہ امرتسریؒ، حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ، حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ، حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ ، حضرت مولانا بدر عالم میرٹھیؒ کے ردِ قادیانیت کے مجموعہ رسائل کو جمع کیا تین جلدیں شائع ہوگئی ہیں چوتھی جلد عنقریب شائع ہو رہی ہے انشاءاللہ

☆...... اس وقت پانچویں جلد کی تیاری کا کام شروع ہے حجتہ اللہ علی الارض شیخ المشائخ حضرت مولانا محمد علی مونگیرویؒ کی خانقاہ مونگیر شریف سے صحیفہ رحمانیہ کے نام پر چوبیس رسائل شائع ہوئے تھے پانچویں جلد ان ''صحائف رحمانیہ'' کے مجموعہ پر مشتمل ہوگی۔

☆...... قارئین سے درخواست ہے کہ ''احتساب قادیانیت'' کے نام سے شائع ہونے والی اس کتاب کی تمام جلدوں کو خرید کر اپنی اپنی لائبریریوں کی زینت بنائیں اس سے انشاءاللہ امت مرحومہ کے تمام اکابرین کے رشحات قلم کا خزینہ آپ کے پاس جمع ہو جائے گا۔

☆...... اللہ تعالیٰ نے توفیق عنایت فرمائی تو امید ہے کہ یہ سلسلہ بیسوں جلدوں پر محیط ہوگا صدیوں پہلے کا خزانہ نئے انداز میں مرتب ہو کر آپ کے قلوب وجگر کو جلاء بخشے گا۔

☆...... یہ کام تحریکی انداز میں آگے بڑھانے کا ہے تمام رفقاء اس کی طرف توجہ فرمائیں اللہ تعالیٰ ہم سب کو اس کی توفیق بخشیں۔

**نوٹ** احتساب جلد اول قیمت 100 روپے جلد دوم 100 روپے جلد سوم 100 روپے جلد چہارم زیر طبع ہے۔

وَلٰكِنْ رَّسُولَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّينَ لَا نَبِيَّ بَعْدِي

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# آوازِ حق

محدث کبیر

حضرت مولانا سید محمد بدر عالم میرٹھی مہاجر مدنیؒ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم!

# تعارف

الحمدللّٰہ وکفی وسلام علیٰ خاتم الانبیاء۰ اما بعد!

محدث کبیر مولانا سید محمد بدر عالم میرٹھیؒ کے رسائل کو جمع کرنے کے لئے تگ ودو شروع کی تو ٗالحمدللہ! تمام رسائل عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے مرکزی کتب خانہ میں موجود پائے۔ البتہ ایک رسالہ ’’آواز حق‘‘ کے متعلق ترجمان السنۃ کے مقدمہ میں مولانا آفتاب عالم مدنی نے تذکرہ کیا تھا وہ نہ مل سکا۔ ہفت روزہ ختم نبوت کراچی ٗ ماہنامہ لولاک ملتان ٗ ماہنامہ الجمعیت اسلام آباد میں مخدوم العلماء حضرت مولانا عزیز الرحمٰن جالندھری دامت برکاتہم نے اعلانات شائع کرائے لیکن کہیں سے جواب نہ آیا۔ دارالعلوم دیوبند کے نائب مہتمم اور کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت کے ناظم عمومی ٗ یادگار اسلاف حضرت مولانا قاری سید محمد عثمان منصور پوری دامت برکاتہم کو دارالعلوم دیوبند عریضہ تحریر کیا۔ آپ نے دارالعلوم دیوبند کے کتب خانہ کی فہرست نمبر ۴۴۷۹۴ سے اس کی فوٹو کاپی بھیج دی۔ رب کریم کے فضل سے یوں حضرت مولانا سید محمد بدر عالم میرٹھیؒ کے رد قادیانیت پر جملہ رشحات قلم میسر آگئے۔ حضرت قاری صاحب دامت برکاتہم کے انتہائی شکر گزار ہیں۔ وہ ہمیشہ ایسے مواقع پر علمی تعاون فرماکر ممنون احسان فرماتے ہیں۔ اس رسالہ کی اشاعت کا باعث کیا تھا اس کی تفصیل رسالہ کے مقدمہ میں موجود ہے۔ احتساب قادیانیت جلد چہارم کا یہ آخری رسالہ ہے جو حضرت قاری محمد عثمان منصور پوری مدظلہ کے شکریہ کے ساتھ شامل اشاعت ہے۔

فقیر اللہ وسایا

۷/۶/۱۴۲۲ھ

۲۷/۸/۲۰۰۱ء

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ٥

# مقدمہ

نور خدا ہے کفر کی حرکت پہ خندہ زن
پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

**الحمد لله رب العالمین' الصلوٰة والسلام علیٰ سیدالمرسلین' خاتم النبیین' رحمة للعالمین صل الله علیه وآله واصحابه وسلم. کنتم خیرامة اخرجت للناس.الیوم اکملت لکم دینکم و اممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا.**

امابعد۔ لاکھ لاکھ شکرادا کیجئے اس خلاق لم یزل کا جس نے ہمیں دین اسلام سے مالا مال کیااور ہم کو بہترین امت بنایا۔ اسی پیارے اسلام کی تبلیغ واشاعت کے لیے فخر موجودات سرور کونین کو مبعوث فرمایا جس کے وسیلہ سے ہم کو اس خالق کا پیارا کلام پہنچا جو بہر صورت ہمارا دستورالعمل ہمارا دین اور ہمارا قانون ہے۔ افسوس ہزار افسوس کہ آپ محمد رسول اللہؐ کے امتی اس پیارے کلام الٰہی سے جس میں ہماری بہبودی کے سینکڑوں نسخے موجود ہیں۔ ناواقف ہیں اور ہوتے جارہے ہیں۔ دیکھئے اور غور کیجئے مسلمانوں کی بے بسی اور بے کسی پر آنسو بہائیے۔ چاروں طرف سے اسلام نرغے میں ہے اور مذاہب باطلہ برابر اپنی تبلیغ واشاعت میں مصروف ہیں۔ مگر مسلمان اور صرف مسلمان اپنے اس اہم فرض سے غافل ہی نہیں بلکہ لاپرواہ ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ باطل پرستوں کے حوصلے بڑھ رہے ہیں اور وہ برابر اسلام اور مسلمانوں کے ساتھ غداری پر آمادہ

ہیں اور عقائد اسلام کی اعلانیہ تخریب و تضحیک میں مصروف اور اسلام کی مقدس روایات کا انتہائی جسارت کے ساتھ استخفاف کر رہے ہیں۔ اٹھئے اور کمربستہ ہو جایئے۔ باطل کا ڈٹ کر مقابلہ کیجئے۔ جان و مال' عزت و آبرو' اللہ اور اللہ کے حبیب اکرم خاتم النبیینؐ کی رضامندی کے لیے وقف فرما دیجئے۔ اسلام خالق دو جہاں کا پسندیدہ مذہب ہے۔ دیکھئے کہیں باطل پرستوں کے ہتھکنڈوں سے اسے ضرر نہ پہنچے۔ تاریخ اسلام کا مطالعہ فرمایئے اور غور فرمایئے سلف کے مسلمان کیسے سرفروش اور جانباز تھے۔ رسول اکرمؐ نے تبلیغ دین کے لیے کیا حکم نافذ فرمایا اور آنحضرتؐ نے کیسی کیسی صعوبتیں برداشت کیں۔ خلفاء راشدین رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اسلام کو کیسے فروغ دیا اور کس طرح مقابلہ کیا۔ ائمہ مجتہدین رحمہم اللہ علیہم اجمعین حامی دین متین نے حفاظت اسلام کے لیے کیسی کیسی تکالیف کا سامنا کیا۔ مذاہب باطلہ کی کیسی درگت بنائی اور کیسا ترکی بہ ترکی جواب دیا۔ اس میں شک نہیں کہ اسلام مٹ نہیں سکتا۔ قرآن محرف ہو نہیں سکتا۔ مگر یہ سمجھتے ہوئے باوجود عقل و خرد رکھنے کے ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھنے اور دنیا ہی کے طالب و سرشار رہنے سے کوئی فائدہ نہیں۔

**ناظرین کرام:** یاد ہوگا ۲ جمادی الاولیٰ ۱۳۵۲ھ کو بتقریب جلسہ میلاد النبیؐ اندرون بادشاہی عاشور خانہ جس کو تاجران اہل سنت والجماعت سالار جنگ بلڈنگ نے منعقد کیا تھا۔ مولانا الیاس صاحب برنی پروفیسر معاشیات جامعہ عثمانیہ نے بعنوان ختم نبوت ایک مبسوط تقریر فرمائی تھی۔ اس کے کچھ عرصہ بعد انجمن احمدیہ حیدرآباد کی جانب سے مولانا موصوف کی تقریر پر چند بے معنی اور لغو اعتراضات ایک پمفلٹ کی صورت میں شائع کئے گئے۔ جس کو راقم نے جناب مولوی دلدار علی صاحب الفت حیدرآبادی متعلم جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کی خدمت میں روانہ کیا اور استدعا کی کہ یہ تردید جو انجمن احمدیہ کی جانب سے شائع ہوئی ہے اس کا مدلل جواب جامعہ کے کسی استاذ سے مرتب کروا کر فوراً روانہ کیا جائے تاکہ جلد شائع کیا جاسکے۔ مولوی دلدار علی صاحب الفت حیدرآبادی جو جامعہ کے ایک قابل اور سرفروش طالب علم ہیں۔ اس تردید کو حضرت العلامہ مولانا محمد بدر عالم صاحب میرٹھی استاذ جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کی خدمت میں پیش فرمایا۔ مولانا موصوف جیسے جلیل القدر عالم اور جیسے مناظر ہیں غالباً تمام ہندوستان میں کوئی شخص آپ کی ذات ستودہ صفات سے ناواقف نہیں۔ حضرت مولانا نے بکمال خلوص و بخیال تحفظ اسلام احمدیوں کی اس تردید کا مکمل جواب بذریعہ مولوی دلدار علی صاحب روانہ فرمایا اور اس کی اشاعت کے لیے اظہار خوشنودی

فرمایا۔ جس کے لیے ہم خلوص دل سے حضرت مولانا موصوف اور مولوی دلدار علی صاحب الفت کی خدمت میں تمام مسلمانان حیدرآباد کی جانب سے ہدیہ ممنونیت پیش کرتے ہیں اور آپ کی اسلام دوستی پر بجان سپاس گزار ہیں۔

اس میں شک نہیں کہ اس کی طباعت میں زیادہ تاخیر سے کام لیا گیا اور اس عرصہ میں ہمارے یہاں سے بہت جوابات شائع ہو چکے ہیں جس کے لیے ہم ان اصحاب کا بھی شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے اس فرض دینی کو ادا کیا ہے اور دعا کرتے ہیں کہ اللہ رب العزت ان کو اس سے زیادہ مقابلہ کی قوت عطا کرے۔ درآنحالیکہ مسلمانوں کو ہمیشہ ہروقت مقابلہ کے لیے تیار رہنا چاہیے۔

چونکہ یہ مضمون مولانا کے قلم باطل شکن کا نتیجہ ہے اس لیے ہم اس کے شائع کرنے کی عزت حاصل کرتے ہیں۔ یہ مضمون جہاں مرزائی ہفوات کا مدلل جواب ہے وہاں مولانا نے اس کا خیال بھی رکھا ہے کہ مرزائیت کے خلاف ہمیشہ کام آنے والا مجموعہ ثابت ہو اور امید کرتے ہیں کہ اہل بصیرت اس مدلل جواب کو ملاحظہ کرنے کے بعد حق و باطل کو اچھی طرح پرکھ لیں گے۔ اور رہزن و رہبر میں تمیز کرنے کے بعد قادیانیت کے ہمرنگ زمین جال سے اچھی طرح واقف ہو جائیں گے۔ اللہ جل جلالہ مسلمانوں کو گمراہی سے بچاوے اور باطل کے مقابلہ کی جرأت وقوت عطا فرماوے اور ہم ان اصحاب کا بھی شکریہ ادا کرتے ہیں اور بدل و جان ممنون ہیں کہ جنہوں نے رسالہ ہذا کی اشاعت کے لیے نہایت فیاضی سے کام لیکر ایک اہم دینی خدمت انجام دی۔ ہماری صرف ایک آرزو ہے اور اسی میں کامیابی کے لیے ہم خداوند قدوس سے ملتجی ہیں کہ اے رب العزت مسلمانوں کو گمراہی سے بچا اور پھر ان کے دلوں میں وہی جذبہ ایمان پیدا کر اور باطل کے مقابلہ کی جرأت عطا فرما اور تمام مسلمانان عالم کو سچا مسلمان اور تیرے حبیب اکرم خاتم النبیینؐ کا سچا پیرو بنا آمین ثم آمین۔

**نصیحت:** آخر میں ہم جہاں اللہ کے لیے سچی شہادتیں دے کر سرخرو ہوتے ہیں وہاں مرزائیوں کو نصیحت کرتے ہیں کہ وہ اس قسم کی حرکات سے جو ملک میں فتنہ پیدا کرتی ہیں اور مسلمانوں کے دل کو چوٹ لگتی ہے باز آجائیں اور بچے رہیں۔ جس کو درحقیقت مرزائی حضرات ہی نے شروع کیا ہے ورنہ ہم حفاظت اسلام کی خاطر ممکنہ کوشش عمل میں لانے کے لیے مجبور ہوں گے۔

۵

ان مسلسل جوابات کی اشاعت کے بعد مرزائی حضرات نے احساس کرلیا ہوگا کہ حیدر آبادی مسلمان رسول اللہ ﷺ کی ختم المرسلینی کے بعد کسی ایرے غیرے کو نبی نہیں مان سکتے۔

**ضروری گزارش:** رسالہ ہذا مندرجہ ذیل پتہ سے مفت حاصل کیا جاسکتا ہے۔اور ہم ناظرین کی خدمت میں ادباً گزارش کرتے ہیں کہ وہ اس مختصر مفید رسالہ کو ردی یا تھیٹر کا اشتہار نہ سمجھیں بلکہ پڑھیں اور سمجھیں اوروں کو سمجھائیں تا کہ اس کی اشاعت کا مقصد بھی پورا ہو اور خود بھی ماجور و مثاب ہوں۔

خاکسار

محمد فخر الدین رازی

براق پنچی حیدر آباد دکن

**نوٹ:۔** مسودہ کاتب کے پاس جاچکا تھا کہ ہمیں جماعت مرزائیہ کے دو پمفلٹ بعنوان ’’دعوت قادیانیت پر ہمارے استفسارات کا جواب‘‘ اور ’’ختم نبوت‘‘ ملے۔ناظرین کرام مذکورہ بالا پمفلٹوں کا جواب ہمارے اسی رسالہ میں تلاش کرلیں۔باقی جو امور تشنہ ہیں ان کا جواب انشاء اللہ بشرط فرصت دیں گے۔فقط

## حکیم العصر مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ کے ارشادات

☆☆............ قادیانی زندیق ہیں جو اسلام کو کفر اور کفر کو اسلام کہتے ہیں اور شریعت کے مطابق زندیق واجب القتل ہوتا ہے۔

☆☆............ یہ مرزا غلام احمد قادیانی کی مراقی مسیحیت کے کرشمے ہیں کہ وہ خود سے خود پیدا ہو کر مسیح ابن مریم بن گیا۔

☆......☆......☆

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

# مسک الختام فی ختم النبوۃ خیر الانام

## ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین

لمثل ھذا یذوب القلب من کمد
ان کان فی القلب اسلام و ایمان

’’اگر قلب میں ذرہ بھر بھی ایمان و اسلام ہے تو اس قسم کی باتوں سے قلب مارے غم کے پگھلا جاتا ہے۔‘‘ اس وقت میرے ہاتھ میں جماعت مرزائیہ حیدرآباد کا شائع کردہ ایک مختصر سا ٹریکٹ ہے۔ جس کا عنوان ’’ختم نبوت اور جناب پروفیسر الیاس برنی‘‘ ہے۔ اس ٹریکٹ میں اس جماعت نے اپنی قدیم عادت کے موافق سلف صالحین اور مشائخ کرام کی عبارات نقل کر کے ان کے اغراض و مقاصد کے قطعاً برخلاف زہر پھیلایا ہے اور اپنے نزدیک گویا یہ ثابت کر دیا ہے کہ ختم نبوت کا عقیدہ ہمیشہ اسی طریق پر مسلم بین المسلمین رہا ہے جیسا کہ اس جماعت نے اپنے زعم فاسد میں سمجھ رکھا ہے۔ اس وقت ہم اس مختصر تحریر میں کسی طویل یا مختصر بحث کرنے سے پہلے یہ ظاہر کر دینا چاہتے ہیں کہ جب مرزائی مذہب میں خاتم المرسلین علیہم الصلوٰۃ والتسلیم کے بعد بھی رسولوں کی آمد جائز ہے تو پھر ختم نبوت کا عنوان ٹھیک اسی طرح بے معنی رہ جاتا ہے جیسا کہ عیسائیوں اور آریوں کا دعویٰ توحید۔ یعنی جس طرح اقانیم ثلثہ مان کر مادہ اور روح کو قدیم کہہ کر توحید کا دعویٰ محض لفظی ہے۔ اسی طرح رسولوں کی آمد تسلیم کر کے ختم نبوت کا لفظ بھی صرف مسلمانوں کی دلفریبی کا ایک آلہ ہے اور بس۔ قرآن کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی شان میں خاتم النبیین کا لفظ اسی درجہ میں اہم اور قابل ایمان ہے جیسا کہ رسول اللہ کا۔ اسی لیے ایک ہی

آیت میں ان دونوں عقیدوں کو بایں طور جمع کر دیا گیا ہے "وَلٰکِنۡ رَّسُوۡلَ اللّٰہِ وَ خَاتَمَ النَّبِیّٖنَ" (احزاب ۴۰) یعنی بیک وقت آپ اللہ تعالیٰ کے رسول بھی ہیں اور خاتم النبیین بھی۔ بلکہ غور کرنے سے یوں معلوم ہوتا ہے کہ خاتم النبیین کا ذکر بعض وجوہ سے زیادہ مہتمم بالشان ہے۔ کیونکہ مضمون یہ بیان کرنا ہے کہ نبی عربیؐ گو تم میں سے کسی مرد کا باپ نہ سہی مگر اس کے بجائے اللہ کا رسول اور نبیوں کا ختم کرنے والا ہے۔ اہل علم اتنا سمجھ سکتے ہیں کہ جب انبیاء سابقین مردوں کے باپ ہو کر پھر رسول اللہ بھی ہوتے رہے تو معلوم ہوا کہ ان دو باتوں میں تو کوئی تنافی اور عدم ملائمت نہیں ہے۔ لہٰذا اگر آپ بھی رسول اللہ ہو کر مردوں میں سے کسی کے باپ ہو جاتے تو کیا مضائقہ تھا۔ اس لیے قرآن نے رسول اللہ کے ساتھ خاتم النبیین کا اور اضافہ کر کے بتلا دیا کہ آپ صرف رسول اللہ نہیں ہیں بلکہ اس کے ساتھ خاتم النبیین بھی ہیں۔ اس لیے اگر آپ کے بھی پسری اولاد ہوتی تو جس طرح اسرائیلی سلسلہ میں انبیاء کی ذریت میں نبوت جاری رہی اسی طرح اسماعیلی سلسلہ میں بھی بقائے نبوت مناسب ہوتا۔ حالانکہ آپ کو خاتم النبیین بنا کر بھیجا گیا تھا۔ نفی ابوت اور اثبات خاتمیت کے اسی ارتباط کو دیکھ کر صحابہ صحیح بخاری میں فرماتے ہیں کہ رسول مقبول ﷺ کے فرزند اس لیے زندہ نہ رہے کہ آپ خاتم النبیین تھے۔ اگر آپ کے بعد کوئی نبی مقدر ہوتا تو آپ کے فرزند حضرت ابراہیم ضرور زندہ رہتے اور نبی ہوتے لیکن عالم تقدیر میں چونکہ تناقض نہیں ہے اس لیے اگر ایک طرف ختم نبوت مقدر ہوا تو دوسری طرف آپ کے لیے پسری اولاد کا سلسلہ منقطع ہو جانا بھی مقدر ہوا اور اعلان کر دیا گیا کہ انبیاء سابقین کی طرح آپ صرف رسول اللہ نہیں ہیں بلکہ آپ پر نبوت کا ختم کرنا بھی مقصود ہے۔ انبیاء سابقین چونکہ صرف رسول اللہ تھے مگر خاتم النبیین نہ تھے اس لیے پسری اولاد میں ان کے لیے مضائقہ بھی نہ تھا۔ لیکن اس اولوالعزم نبی کے اگر کوئی پسری اولاد بلوغت کو پہنچتی تو اس کی عظمت کے شایان شان یہی تھا کہ سب سے اوّل اسی کو منصب نبوت سے نوازا جاتا اور یہ نامناسب تھا کہ بنی اسرائیل میں تو انبیاء کی ذریت میں نبوت رہے اور اسماعیلی سلسلہ میں اس افضل ترین رسول کے پسری اولاد رجولیت کی حد کو پہنچے اور پھر نبی نہ ہو۔ یہی باعث تھا کہ انبیاء سابقین نے اپنی ذریت میں بقاء نبوت کی دعائیں مانگی ہیں اور حق تعالیٰ نے بھی انہیں "وجعلنا فی ذریتھما" کی بشارتیں سنائی ہیں مگر اس نے جس کے حق میں قرآن نے "حریص علیکم" الخ فرمایا ہے۔ اپنی امت میں ایک نبی کے لیے بھی دعا نہیں کی اور نہ خود حق تعالیٰ نے پہلوؤں کی طرح اس کو انبیاء کی آمد کی کوئی بشارت دی۔ اس کی وجہ یہی تھی کہ دیگر

انبیاء فقط رسول اللہ تھے اور محمد عربی (ﷺ) رسول اللہ کے ساتھ خاتم النبیین بھی تھے۔ پھر جس کو خدا نے آخری نبی بنایا تھا وہ کیسے اپنی امت یا ذریت کے حق میں نبوت کی دعا کرتا اور کیسے مناسب تھا کہ اس کی ذریت میں کوئی بلوغت کی حد کو پہنچتا اور وہ ان کا باپ کہلاتا۔ **"ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللّٰہ و خاتم النبیین"** (احزاب ۴۰)

محمد ﷺ کے لیے یہ مناسب ہی نہ تھا کہ وہ تم میں سے کسی مرد کا باپ ہوتا لیکن وہ تو اللہ کا رسول اور انبیاء میں سب سے آخر آنے والا ہے۔

**"عن عامر الشعبی فی قول اللہ ما کان محمد ابا احد من رجالکم قال ما کان لیعیش له فیکم ولد ذکر"** (رواہ الترمذی ج ۲ ص ۱۵۶ ابواب التفسیر)

عامر شعبیؒ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد **"ما کان محمد ابااحدمن رجالکم"** کا یہ مطلب ہے کہ تم میں اے لوگوان کی کسی نرینہ اولاد کا زندہ رہنا مناسب ہی نہ تھا۔

ہمارے اس بیان سے دو امر اور ظاہر ہو گئے۔ اوّل یہ کہ صحابہؓ کے نزدیک بھی ختم نبوت کے یہ معنی تھے کہ اب آئندہ کوئی رسول نہ ہوگا۔ اسی وجہ سے وفات ابراہیمؑ کا انہوں نے یہ نکتہ بیان کیا۔ دوم یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر نبوت جاری ہوتی تو اس کے اوّلین مستحق صحابہؓ کے نزدیک بھی آپ کے فرزند حضرت ابراہیم ہی تھے۔ اسی کو حدیث میں ان الفاظ میں بیان کیا گیا ہے۔ **"لو عاش ابراھیم لکان صدیقا نبیا"** (کنز العمال ج ۱۱ ص ۴۶۹ حدیث نمبر ۳۲۲۰۴)

(اگر حضور کے صاحبزادے ابراہیم زندہ رہتے تو وہ صدیق اور نبی ہوتے)۔ میرا بیٹا ابراہیمؑ اگر زندہ رہتا تو ضرور نبی ہوتا۔ اس لیے کہ جب بنی اسرائیل میں انبیاء کی ذریت میں نبوت رہی تو یہ نامناسب تھا کہ آپ کے فرزند کو نبوت نہ ملتی، یا ملتی مگر کسی بعید پشت میں ظاہر ہوتی اور یہ تو کیسا ہی نامناسب تھا کہ ذریت محمد (ﷺ) سے نکل کر مثلاً مرزائیوں کے خاندان میں جا گھستی۔ اس جگہ اتنا بیان کر دینا اور ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ختم نبوت کا یہ مفہوم ہرگز نہیں کہ سرور کائنات کے وجود نے دیگر انبیاء کی آمد کو روک دیا ہے بلکہ یہ معنی ہیں کہ علم ازلی میں جتنے رسول مقدر تھے وہ ایک ایک کر کے سب آ چکے۔ اب ایک دن آخر اس عالم کو ختم کرنا تھا اس لیے آخری دنیا کے لیے وہ رسول جو سب کے آخر میں رکھا گیا تھا بھیج دیا گیا تا کہ اس کی آمد جس طرح رسولوں کی مردم شماری کے خاتمے کی دلیل ہے اسی طرح قیامت کے قرب پر بھی برہان قاطع ہو جائے۔ یہی مطلب ہے **"انا والساعة کھا تین"** میں اور قیامت ان دو وسطی اور شہادت کی انگلیوں کی

طرح متصل ہیں۔

(اشارہ کرنا کہ حالانکہ معلوم ہے کہ قیامت آج تک نہیں آئی مگر چونکہ دنیا کی مجموعہ عمر کے مقابلہ میں آپ کی بعثت قیامت سے انتہائی قرب رکھتی تھی اس لیے اس کو کھا تین سے ادا کیا اور اسی لیے اس آخری رسول کے منہ میں (کتب سابقہ میں ایک پیشگوئی ہے اس کی طرف اشارہ ہے) وہ کلام ڈالا جو موسیٰ علیہ السلام کے کانوں میں پڑا تھا۔ کیونکہ مدارج کلام میں یہ بھی ایک آخری مرتبہ ہے اور اس طور پر رسولوں کا آخر آخری کلام لیکر دنیا کے آخر میں آخرالامم کے لیے مقدر ہوا تا کہ اوّل کا کمال آخر میں دوبالا ہو جائے۔ اور صباحت یوسف علیہ السلام کے ساتھ ملاحت محمد ﷺ بھی جلوہ گر ہو۔ اسی مضمون کو صحیح بخاری و مسلم کی روایت میں ایک نہایت خوبصورت اور واضح مثال میں بیان کیا گیا ہے۔

**عن ابی هريرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ان مثلي و مثل الانبياء من قبلي كمثل رجل بنى بيتا فاحسنه واجمله الاموضع لبنة من زاوية فجعل الناس يطوفون به ويعجبون له ويقولون هلا وضعت هذه اللبنة وانا خاتم النبيين** (رواه البخاری فی کتاب الانبیاء ج۱ص۵۰۱ باب خاتم النبیین و مسلم فی الفضائل ج۲ص۲۴۸ باب ذکر کونه خاتم النبیین و احمد فی مسنده ج۵ص۱۳۷ والنسائی و الترمذی ج۲ص۱۱۳ باب ماجاء مثل النبی والانبیاء و فی بعض الفاظه فکنت انا سددت موضع اللبنة و ختم بی البنیان و ختم بی الرسل هکذا فی الکنز عن ابن عساکر ج۱۱ص۴۵۳ حدیث نمبر ۳۲۱۱۲۔)

ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میری اور مجھ سے پہلے انبیاء کی مثال ایسی ہے کہ جیسے ایک شخص نے ایک مکان بنایا اور اس میں ہر طرح سے حسن اور خوبی پیدا کی مگر ایک اینٹ کی جگہ اس کے ایک گوشہ میں چھوڑ دی۔ لوگ اس کے گرد پھرتے رہے اور تعجب کرتے رہے کہ یہ ایک اینٹ کیوں نہ لگا دی گئی۔ اب میں وہ اینٹ ہوں اور آخری نبی ہوں۔ بخاری نے کتاب الانبیاء میں اس کو بیان کیا ہے اور مسلم نے اس کو فضائل میں اور احمد نے اپنی مسند میں روایت کیا ہے اور نسائی اور ترمذی نے بھی روایت کیا ہے اور ترمذی کے بعض الفاظ میں یہ بھی ہے کہ میں نے اس اینٹ کی جگہ کو پر کیا اور مجھ سے تعمیر کی تکمیل اور اختتام ہوا اور مجھ سے تمام رسل کا اختتام ہوا۔ کنز العمال میں ابن عساکر سے بھی ایسی ہی روایت ہے۔

اس تمثیل میں ایک طرف انبیاء سابقین کو رکھا ہے اور دوسری طرف اپنی ذات کو اور

انبیاء لاحقین کا کوئی ذکر نہیں۔ اور اس کے بعد قصر نبوت کی تکمیل کا اعلان کر دیا گیا ہے۔ اس سے صاف ظاہر ہو گیا کہ حضورؐ کے نزدیک بعد میں کوئی رسول آنے والا نہیں ہے۔ کیونکہ آپ نے ''مثلی و مثل الانبیاء من قبلی'' فرما کر گویا تفریح کر دی کہ من بعدی کوئی رسول نہیں۔ یہ نکتہ ہمیں انہیں شیخ محی الدین عربی سے ہاتھ لگا ہے جن کا ذکر خیر سے سیکرٹری صاحب نے کیا ہے۔ ملاحظہ ہو۔ ''واعلم ان لنا من اللہ الھام لا الوحی فان سبیل الوحی قدانقطع بموت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وقد کان الوحی قبلہ ولم یجئی خبر الٰھی ان بعدہ (ﷺ) و حیا کما قال اللہ تعالیٰ و لقد اوحی الیک و الی اللذین من قبلک و لم یذکر و حیا بعدہ'' (فتوحات مکیہ ج ۳ ص ۲۳۸ باب ۳۵۳)

(ترجمہ) یاد رہے کہ ہمارے لیے اللہ تعالیٰ کی طرف سے اب الہام کا سلسلہ باقی ہے نہ کہ وحی کا۔ کیونکہ وحی کا سلسلہ رسول اللہ ﷺ کی وفات کے ساتھ منقطع ہو گیا۔ ہاں۔ پہلے وحی تھی اور اللہ تعالیٰ کے کلام میں یہ کہیں نہیں آیا کہ آپ کے بعد وحی ہے۔ جیسے فرمایا اللہ تعالیٰ نے کہ ''آپ کی طرف اے رسول وحی بھیجی گئی اور آپ سے پہلے انبیاء کی طرف اور آپ کے بعد وحی کا ذکر نہیں کیا۔'' حدیث مذکور ادھر بھی اشارہ کرتی ہے کہ آپ کا آخر میں آنا اس لیے مقدر ہوا کہ جو بے رونقی ایک اینٹ کی جگہ خالی ہونے کی وجہ سے اس قصر میں ہویدا تھی وہ اس آخری نبی کی وجہ سے پوری ہو جائے۔

یاد رکھو اب خدائی عزت کسی کو موقعہ نہیں دے گی جو لبنہ محمدیؐ کے بعد اس قصر کا مکمل کہلائے۔ تکمیل کے بعد تخریب تو ممکن ہے لیکن تکمیل ممکن نہیں۔ خط پر مہر لگا کر اس کا توڑنا تو ممکن ہے مگر اس کا کھولنا ممکن نہیں۔ پھر کون ہے جو ختم محمدی ﷺ کو توڑ کر قصر نبوت میں آ سکتا ہو اور کون ہے جو قصر نبوت کی تکمیل کے بعد اس کی تنقیص کا مدعی ہو۔ واللہ ثم باللہ جس کو خدا تعالیٰ نے آخری نبی کہا ہے وہی آخری نبی ہے۔ پھر کون ہے جو بعد میں نبوت کا دعویٰ کر کے آخری نبی بننے کا ارادہ رکھتا ہو۔ امم سابقہ کے پاس بہت سے رسول بھیجے گئے۔ پر وہ جس نے قصر نبوت کی تکمیل کی اسی امت مرحومہ کو نصیب ہوا۔ پھر کیا وہ امت جس کا رسول خاتم الانبیاء جیسا رسول ہو نبوت کی نعمت سے محروم کہی جا سکتی ہے۔ کیا وہ امت جس میں شرکت کی تمنا انبیاء رکھتے ہوں بدقسمت ٹھہر سکتی ہے۔ محروم وہ ہیں جنہیں ایسی رسالت عامہ تامہ کے بعد رسالت کی تمنا ہے۔ بدقسمت وہ ہیں جنہیں اپنے آقا کی ہمسری کا ولولہ ہے۔ کنز العمال ج ۱۱ ص ۴۰۴ حدیث نمبر ۳۱۸۸۵ میں

ہے۔ ''عن الحسن مرسلاً قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم انا رسول من ادركنا حيا و من يولد بعدی رواه ابن سعد'' میں موجودین اور بعد میں آنے والوں کا سب کا رسول ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ جب تک سلسلہ رسالت جاری تھا اس وقت تک رسولوں کو مخصوص قوم اور مخصوص زمانہ کے لیے بھیجا جاتا تھا۔ لیکن جب نبیوں کا ختم کرنے والا آیا تو پھر اس کی نبوت کو نہ کسی قوم سے مخصوص کیا گیا نہ کسی زمانہ سے بلکہ قیامت تک کے لیے رسول بنا کر بھیجا گیا تا کہ جس طرح وہ ان موجودین کا رسول کہلائے اسی طرح بعد میں آنے والوں کا بھی رسول ٹھہرے اور کسی چھوٹے منہ سے یہ نہ نکل سکے کہ وہ نبوت سے محروم ہے۔ مگر مرزائی کب باز آنے والے تھے آخر کار قادیان میں ایک اشتہاری نبی بلا ہی لیا۔ یہ سچ ہے کہ نبوت کوئی زلزلہ نہیں ہے کہ لوگ اس سے گھبرائیں لیکن یہ بھی سچ ہے کہ جب تک زلزلہ آ کر یہ قصر نبوت گر نہ جائے اس وقت تک کسی نبوت کے لیے جگہ بھی خالی نہیں اور اگر یہی دلیل اجراء نبوت کی ہے تو پھر نبوت تشریعیہ بھی کوئی زلزلہ نہیں ہے۔ لہٰذا قادیان کے سجادہ نشین کو چاہیے کہ وہ شریعت جدیدہ کا بھی دعویٰ کر دے۔ آخر جب نبوت کی ہوس ہے تو وحی جدید سے کیوں بیزاری ہے۔ اور اگر کامل دین کے بعد کوئی دین نہیں ہے تو کامل نبی کے بعد کوئی نبی کیوں ہو۔ خدا ان خلوتوں میں تشتت اور اس جماعت میں تمزق اور ان دیار کی تدمیر کرے جن میں خدا کے رسول کے خلاف یہ نجویٰ اور سرگوشیاں ہوتی ہیں اور توہین نبی پر تعظیم نبی کا لفظی ملمع چڑھا کر مسلمانوں کی فریب دہی کے منصوبے گانٹھے جاتے ہیں۔

قرآن عزیز کے اس معجز بیان پر سو مرتبہ قربان ہو جایئے جس نے اس امت کو ''خیر امة'' کہا۔ مگر اس لیے نہیں کہ اس میں بہت سے نبی ہوں گے۔ اگر اس لیے یہ امت خیر امت ہوتی تو بنی اسرائیل اس سے پہلے اس لقب کے مستحق تھے کہ جتنے رسول ان میں ہوئے اگر قادیان کا سجادہ نشین ''اهدنا الصراط المستقيم'' کی دعا مانگ کر فنا بھی ہو جائے پھر بھی اتنے تو کیا ایک بھی پیدا نہ ہوگا۔

ہاں۔ اتنی دعاؤں کے بعد جبکہ خیر القرون گزر گیا۔ شیدائی محمدیؐ اپنی جانیں قربان کر کے جام شہادت نوش کر گئے۔ اولیاء اللہ ایک سے ایک ریاضت کرنے والے اپنی عمر میں فنا کر گئے کہ وفعۃً مختاری کے امتحان سے ایک فیلر نبوت کے امتحان میں جا پاس ہوا۔ ہر چند کہ اس کے مریدین میں ابھی اختلاف ہے۔ کوئی کہتا ہے کہ محض مجدد تھا۔ کوئی کہتا ہے سچ مچ نبی تھا۔ لیجئے اس

کے آتے ہی یہ امت خیر امت بن گئی اور بدقسمت خوش قسمت ہوگئی۔ ارے۔ اگر اتباع شریعت سے کوئی نبی ہوجایا کرتا تو اے عقل و دین کے دشمنو! سب سے اوّل ابوبکرؓ ہوتا۔ عمرؓ ہوتا۔ عثمانؓ ہوتا' علیؓ ہوتا' مگر سرکار دو جہاں نے کیسے پیار کے وقت کیسی محبت کے وقت حضرت علیؓ سے فرمادیا کہ

**"انت منی بمنزلة هارون من موسیٰ الا انه لانبی بعدی"**

(مشکوۃ ص ۵۶۳ باب مناقب علی بن ابی طالبؓ)

اے علیؓ تو میرا ایسا ہی نائب ہے جیسے کہ ہارون علیہ السلام موسیٰ علیہ السلام کے لیے تھے۔ مگر میرے بعد کسی کو نبوت نہیں مل سکتی۔ اس لیے ہارون علیہ السلام تو نبی تھے لیکن تو نبی نہیں ہے۔ اور صاف فرمادیا کہ "الا انه لا نبی بعدی" خیال فرمایئے کہ صرف اس تشبیہ سے حضرت علیؓ کی نبوت کہاں ثابت ہوتی تھی لیکن سرکار دو جہاں نے اس وہم کا بھی ازالہ کردیا اور فرمادیا "الا انه لانبی بعدی" اس پر بھی ایسے اغبیاء کی جماعت موجود ہے جس کی سمجھ میں ہنوز کچھ نہیں آیا۔ الغرض جبکہ قرآن اس امت کو دوسری امتوں پر فضیلت دے رہا تھا تو اس نے یہ نہیں کہا کہ اے امت محمد یہ تو اس لیے خیر امت ہے کہ پہلی امتوں میں ہم نے اگر سو نبی بنائے ہیں تو تجھ میں دو سو بنائیں گے۔ بلکہ یوں فرمایا۔

**کنتم خیر امة اخرجت للناس تامرون بالمعروف و تنهون عن المنکر و تومنون بالله** (آل عمران ۱۱۰)

تم تمام امتوں میں سب سے بہتر امت ہو تمہیں اس لیے بنایا گیا ہے کہ لوگوں کو اچھی باتوں کے کرنے کا حکم دو اور بری باتوں سے منع کرو۔ اور اللہ پر ایمان رکھو۔

یعنی تیری خیریت امر بالمعروف' نہی عن المنکر' اور ایمان باللہ کی وجہ سے ہے اس لیے اب تو میں یوں کہتا ہوں کہ اس آیت سے تو بجائے فتح باب نبوت کے ختم نبوت ثابت ہوتی ہے کیونکہ اگر اس امت میں نبوت جاری ہوتی تو اس کی خیریت بیان کرنے میں سب سے پہلا نمبر اس امت کی نبوتوں کا ذکر ہونا چاہیے تھا۔ اس کے بعد میں دوسرے اوصاف کا ذکر مناسب تھا۔ حالانکہ یہاں صرف امر بالمعروف اور نہی عن المنکر اور ایمان باللہ کا ذکر ہے کیونکہ جو توحید اس امت کو نصیب ہے ان سے بقیہ امم محروم ہیں جیسا کہ عندالتقابل ظاہر ہوجائے گا۔ اس تقریر سے ثابت ہوگیا کہ "اهدنا الصراط المستقیم" کی دعا بھی اس لیے ہرگز تعلیم نہیں دے گئی کہ لوگ اس کے ذریعہ سے نبی بنا کریں ورنہ تو بقول سیکرٹری صاحب ذات باری پر شدید الزام آئے

گا کہ دعا کا نتیجہ وثمرہ نہیں عطا فرمایا جانا تھا تو دعا کے سکھلانے کا فعل عبث کیوں کیا گیا۔ ہم کہتے ہیں کہ اگر اس دعا کا مقصد عطاء نبوت ہوتا تو جس طرح اس امت میں لاکھوں صدیق اور کروڑوں شہداء وصالحین پیدا ہوئے اسی طرح کم از کم ایک ہزار تو نبی بن جاتے۔ مگر یہاں تو اس فہرست میں صرف ایک ہی نام بطور نمونہ پیش کیا جاتا ہے۔ اور افسوس یہ ہے کہ وہ بھی زیر اختلاف ہے۔ اب مرزائی بتائیں کہ جب تیرہ سو سال کی دعا کا نتیجہ یہ نکلا تو یہ امت خیر امت رہی یا شر امت۔ علاوہ ازیں اگر اس آیت میں نبوت ہی کی دعا ہے تو پھر خود سردار دو جہاں کیوں اس دعا کو نمازوں میں پڑھا کرتے تھے۔ العیاذ باللہ کیا آپ کو بھی نبوت حاصل نہ تھی۔ اگر حاصل تھی اور سب سے افضل حاصل تھی تو دعا کس امر کی مانگتے تھے۔ یہ بھی عجیب دعا ہوئی کہ جو تیرہ سو سال سے چیخ چیخ کر مانگ رہے ہوں ان کی تو قبول نہ ہو اور جس کی بلا مانگے قبول ہو چکی ہو وہ اس کے بعد بھی مانگتا ہی رہے۔ اس کی مثال بالکل ایسی ہے کہ کسی کو حکومت برطانیہ وائسرائے بنا دے مگر اس کی درخواست یہی باقی رہے کہ مجھے وائسرائے بنا دیجئے۔ سوچو کہ ایسے شخص کو کیا کہو گے۔ لہٰذا اگر اس آیت میں نبوت حاصل ہونے کی دعا ہے تو آپ کی شان والا پر بہت بڑا الزام عائد ہوتا ہے۔ کسی کے دل میں کوئی ذرہ ایمان کا باقی ہے کہ ایسی خود ساختہ تفاسیر سے توبہ کرے؟ اس مقام پر یہ بات بھی قابل غور ہے کہ جب منعم علیہم کے قرآن نے چار گروہ بیان کیے ہیں یعنی نبیین، شہداء، صدیقین اور صالحین تو پھر آپ کو صرف خاتم النبیین کیوں کہا گیا۔ خاتم الشہداء یا خاتم الصدیقین، خاتم الصالحین کیوں نہیں کہا گیا۔ مرزائی لٹریچر میں تو ختم نبوت نبی بنانے کے لیے ہی ہے تو کیا شہادت اور صلاح اور صدیقیت بلا آپ کی مہر کے ممکن ہے؟ اس لیے ضرور تھا کہ جس طرح آپ کو خاتم النبیین کہا گیا تھا اسی طور پر خاتم الصالحین بھی کہا جاتا۔ تا صاف معلوم ہو جاتا کہ ہر نعمت آپ ہی کے دامن کے نیچے مستور ہے۔ اس امر کو حل کرنے کے لیے کہ آپ کو خاتم علی الاطلاق کیوں نہ کہا گیا اور آپ کی خاتمیت کو صرف انبیاء کے ساتھ مقید کیوں کیا گیا ہے۔ پہلے ہمیں لفظ ''خاتم'' پر بحث کرنا ضروری ہے۔

آیت مذکور میں دو قرائتیں ہیں۔ اول بکسر تا، دوم بفتح تاء۔ جمہور کی قرائت بکسر تا ہے جیسا کہ شیخ سید محمد آلوسی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ ''**وقرأ الجمهور خاتم بكسر التاء على انه اسم فاعل اى الذى ختم النبيين والمراد به آخرهم**'' (جمہور کی قرائت خاتم اسم فاعل تا کے زیر سے ہے یعنی جو ختم کرنے والا ہے انبیاء کا مراد یہ کہ آخری نبی ہے)۔

(روح المعانی ج ۲۲ ص ۳۲ زیر آیت ما کان محمد ابا احد من رجالکم)

اسی طرح علامہ جریر الطبری لکھتے ہیں کہ حسن اور عاصم کے علاوہ تمام قراء خاتم بکسر تا پڑھتے تھے۔ (ج۲۲ص۱۶)

یہ امر یاد رکھنے کے لائق ہے کہ اختلاف قراءت کی وجہ کسی مسئلہ یا عقیدے کا اختلاف نہیں ہوتا بلکہ قرآن چونکہ اپنے الفاظ کے لحاظ سے بھی ایسا ہی محفوظ ہے جیسا کہ معنی کے اعتبار سے۔ اس لیے جس صحابی نے جو قراءت اختیار کی وہ محض اس بنا پر کی کہ اس کو یہی قراءت پہنچی تھی لہٰذا انہی الفاظ کو محفوظ رکھنا اس نے اپنا فرض منصبی سمجھا۔ چنانچہ صحیح مسلم میں ہے۔

**"عن علقمة قال قدمنا الشام فاتانا ابوالدرداء فقال افيكم احديقراء على قرأة عبدالله فقلت نعم أنا' قال فكيف سمعت عبدالله يقراء هذه الآية "والليل اذا يغشى" قال سمعته "والليل اذا يغشى والذكر والانثى" قال وانا والله هكذا سمعتا رسول الله صلى الله عليه وسلم يقرء ها. ولكن هؤلاء يريدون ان اقراء "وماخلق" فلا اتابعهم."**

حضرت علقمہؓ سے مروی ہے کہ ہم ملک شام آئے تو ہمارے پاس حضرت ابولدرداءؓ تشریف لائے۔ پوچھا کہ کیا تم میں کوئی حضرت عبداللہ کی قرأت کے موافق قراءت کرنے والا ہے میں نے کہا۔ ہاں میں ہوں۔ انہوں نے کہا بولو تم نے عبداللہ کو یہ آیت "والليل اذا يغشى" کس طرح پڑھتے ہوئے سنا۔ کہا میں نے اس طرح سنا ہے کہ "والليل اذا يغشى' والذكر والانثى" انہوں نے کہا کہ قسم خدا کی میں نے بھی رسول اللہ ﷺ کو اسی طرح پڑھتے ہوئے سنا ہے۔ لیکن یہ لوگ یوں چاہتے ہیں کہ میں اس طرح پڑھوں کہ "وماخلق الذكر والانثى" پس میں ان کی اتباع نہیں کروں گا۔

دیکھئے "والذكر والانثى" اور "وماخلق الذكر والانثى" میں اختلاف کسی عقیدے یا مسئلہ کی بناء پر نہ تھا۔ کیونکہ مراد دونوں کی ایک ہی ہے بلکہ وجہ وہی تھی کہ جسے جو لفظ پہنچا وہ اسے ہی محفوظ رکھنا چاہتا تھا۔ خواہ وہ جمہور کے موافق رہے یا مخالف۔ اور آج بھی آپ کی قراءت بجائے "والذكر والانثى" کے "وماخلق الذكر والانثى" ہی ہے اسی طرح حضرت ابوالدرداءؓ نے جو قراءت حضورؐ سے سن لی تھی اور اسے ترک کرنا کسی طرح پسند نہ کیا۔ ٹھیک اسی طرح اگر حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے خاتم بالفتح کی قراءت اختیار کی۔ تو اس کی وجہ کسی مسئلہ کا اختلاف نہیں بلکہ وہی تحفظ لفظی جو قرآن کریم کا طغرۂ امتیاز ہے مدنظر تھا اور یہ کیسے ممکن تھا جبکہ خود

